# عملیاتِ نادِ علی رضی اللہ عنہ

باب العلم کا وہ پر تاثیر ورد جو ہر زمانے میں مشکلات سے نجات کا ضامن ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نادِ علیاً مظہر العجائب

تجدہ عوناً لک فی النوائب

کل ھم و غم سینجلی

بولایتک یا علی یا علی یا علی

ڈاکٹر ابو علی ارسلان

پریشان اور مصائب میں گھرے لوگوں کیلئے نادر کتاب

# عملیات ناد علیؓ

ڈاکٹر ابو علی ارسلان

روبی پبلی کیشنز

پہلی منزل المعراج سنٹر 22 اردو بازار لاہور۔ فون 042-7243301

Mobiles: 0300-4131901 - 0300-4213406

ناشر .................. محمد عمران انجم
کمپوزنگ ............ وز کمپیوٹر کمپوزنگ سنٹر، لاہور
پرنٹرز.................. چوہدری طاہر حمید
5۔قطب روڈ لاہور
قیمت ............... =/80روپے

روبی پبلی کیشنز
پہلی منزل المعراج سنٹر 22 اردو بازار لاہور۔فون 042-7243301
Mobiles: 0300-4131901 - 0300-4213406

# عملیاتِ نادِ علیؓ

☆☆☆

# نادِ علی

(کرم اللہ وجہہٗ)

○

نَادِ عَلِیًّا مَظْھَرُ الْعَجَائِبِ

تَجِدْہُ عَوْنًا لَّکَ مِنَ النَّوَائِبِ

کُلُّ ھَمٍّ وَّ غَمٍّ سَیَنْجَلِیْ

بِوِلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ

# نادِ علیؓ ○ ایک تیر بہدف دعا

"نادِ علیؓ" ایک ایسی دعا ہے جو صدیوں سے عاملین کے معمولات میں شامل ہے۔ یہ دعا امام الاولیاء حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ سے منسوب ہے اور اس کے فوائد پر بے شمار تحریریں دستیاب ہیں۔

آج ہم جس دور سے گزر رہے ہیں اس میں ہماری شامتِ اعمال سے ایسی ایسی خرابیوں نے جنم لے لیا ہے جن کا علاج کسی بڑے سے بڑے عامل اور حکیم کے پاس ہونا بھی ممکن نہیں۔ اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ ہم آسانیوں کے قائل ہو گئے ہیں۔ چاہتے ہیں کہ درپیش مسئلے کا حل منٹوں سیکنڈوں میں سامنے آجائے اور ہینگ لگے نہ پھٹکری' رنگ بھی چوکھا آئے کے مصداق پلّے سے کچھ خرچ بھی نہ ہو۔ یہ نیت کرنے کے بعد ہم از خود ایسے جعلی عاملوں کا رخ کرتے ہیں جن کے ہاں پہلے سے شیاطین نے ڈیرے ڈال رکھے ہیں۔ وہاں جو کچھ ہمارے ساتھ ہوتا ہے وہ ہم شرم کے مارے نہ کسی سے کہہ پاتے ہیں نہ اس کے اثرات سے بچ پاتے ہیں۔

اگر ہم اپنے عقائد کی اصلاح کر لیں اور اللہ' اس کے حبیب لبیب ﷺ اور اپنے اسلاف کے بتائے ہوئے راستے پر چل پڑیں تو یقین کیجئے ہمارے مسائل پیدا ہونے سے پہلے ہی دم توڑ دیں۔ قرآن حکیم' مسنون دعاؤں اور نادِ علیؓ جیسے اسلاف کے معمولات میں وہ قوتِ روحانی نہاں ہے جس کے بارے میں ہم مسلمان تو مسلمان' غیر مسلم بھی انگشت بدنداں ہیں۔ عیسائی راہبات میں سورہ یٰسین اور سورہ مزمل کی عامل ایسی چند خواتین کے بارے میں تو میں خود اخبارات میں پڑھ چکا ہوں جو ان قرآنی

سورتوں سے لوگوں کی بیماریوں کا شافی علاج کرتی ہیں۔ اگر غیر مسلم ہمارے قرآن پاک سے فیضیاب ہو رہے ہیں اور اپنی جسمانی و روحانی بیماریوں سے نجات پا رہے ہیں تو اس میں ہمارے لئے کیا امر مانع ہے؟ اس کا جواب ہے "صرف اور صرف یقین' اعتقاد اور راسخ الایمان ہونے کی کمی۔"

اس کمی کا علاج اگر ہم غیر مسلم عاملوں کے پاس ڈھونڈنے جائیں گے تو ذرا سوچئے کہ دنیا میں تو ذلیل و رسوا ہوں گے ہی' قیامت کے دن بھی کیا ہمارے دامن دولتِ ایمان سے تہی نہ ہوں گے؟ یقیناً ایسا ہی ہوگا۔ تو کیا اس خوفناک صورتحال سے بچنے کے لئے ہمیں اپنے ضمیر کی طرف رجوع نہیں کرنا چاہیے؟ شرک سے نہیں بچنا چاہیے؟ اگر آپ کا جواب ہاں میں ہے تو آیئے اپنی اصل کی طرف لوٹ چلیں۔ نادِ علیؑ ہماری اصل' ہماری ابتدا' ہماری بنیادوں میں سے ہے۔ اسے اپنایئے۔ اس پر مداومت اختیار کیجئے اور پھر دیکھئے کہ اس کے طفیل ہمارا اللہ ہمارا دامن مال و زر' اولاد' خوشحالی' سکون اور فتوحات سے کیسے پُر کر دیتا ہے۔ نادِ علیؑ کا ورد اور اس کے حوالے سے اس کتاب میں بیان کردہ اعمال کی صحت اور افادیت کسی تجربے کی نہیں' محض عمل کی متقاضی ہے۔ کہیں اٹک جائیں تو جوابی خط لکھئے' خود تشریف لایئے۔ میں حتی الامکان خدمت کروں گا۔

"جادو آسیب' سایہ۔ وضاحت اور علاج" کے بعد روبی پبلی کیشنز کی یہ نادر پیش کش بھی شرک سے حفاظت و نجات اور ایمان و اسلام کی طرف لوٹ آنے کی ایک ایسی دعوت ہے۔ جس پر آپ پہلے ہی صفحے کے مطالعے کے بعد "لبیک" کی صدا دیں گے۔ یہ میرا اپنے دین' اپنے اسلاف اور ان کے فرمودات پر ایمان و اعتماد کی نسبت سے یقین ہے' جس کی گواہی آپ کے خطوط اور فون دیں گے۔ انشاءاللہ۔

(ہومیو ڈاکٹر) ابو علی ارسلان

دوسری منزل' راجپوت مارکیٹ اردو بازار لاہور

فون: 0333- 4304938

## قلتِ حیض

اگر ماہواری ایام میں کمی ہو۔ حیض مقدار میں معمول سے بہت کم اور تکلیف سے آئے تو نادِ علیؓ اور سورہ یٰسین کی آیات چونتیس تا چھتیس لکھ کر اچھی طرح موم جامہ کر کے گلے میں اس طرح لٹکائیں کہ نقش سامنے رہے۔ قلت حیض کا مرض جاتا رہے گا۔

## کثرتِ حیض

اگر ایام ماہواری کی زیادتی ہو یعنی حیض زیادہ دنوں تک جاری رہے یا معمول سے زیادہ خون کا اخراج اور تکلیف ہو تو اس صورت میں نادِ علیؓ اور سورہ ہود کی آیت چوالیس کو لکھ کر اس طرح گلے میں ڈالیں کہ تعویذ سینے پر رہے۔ اسی کا پانی دم کر کے بھی پلائیں۔

## کثرتِ حیض کا روکنا

اگر کسی عورت کا حیض بکثرت جاری ہو اور رکنے میں نہ آتا ہو تو باوضو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے اس پر نادِ علی ستر بار دم کر کے عورت کی چوٹی میں باندھے۔ بفضلِ خدا خون بہت جلد رک جائے گا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۲ | ۲۶۵ | ۲۷۰ |
| ۲۶۷ | ۲۶۹ | ۲۷۱ |
| ۲۶۸ | ۲۷۳ | ۲۶۶ |

## دودھ میں کمی

اگر بچے کے لئے ماں کا دودھ ناکافی ہو یا ویسے ہی دودھ کم پیدا ہوتا ہو تو بچے والی عورت کو نادِ علیؑ سات بار، سورہ بقرہ آیت ۲۳۳، سورہ القلم آیت ۵۱۔۵۲، سورہ النحل آیت ۶۶ ایک بار پڑھ کر نمک دم کر کے دیں۔ عورت کھانے میں یہی نمک کچھ روز تک استعمال کرے۔ انشاء اللہ دودھ بڑھ جائے گا۔

## دودھ میں اضافہ

اس مقصد کے لئے زیرہ سفید بہت مفید ہے۔ اس پر چالیس مرتبہ سورۃ الکوثر مع بسم اللہ اور چالیس بار نادِ علیؑ اور چالیس بار یا رزاق الطفل الصغیر پڑھ کر دم کر کے دیں۔ عورت اس میں سے روزانہ تھوڑی سی مقدار کئی روز تک کھائے۔ انشاء اللہ دودھ بڑھ جائے گا۔

## حیض جاری کرنا

اگر حیض منقطع ہو گیا ہو تو مندرجہ ذیل نقش لکھے۔ اس پر ایک سو ایک بار نادِ علیؑ پڑھ کر دم کرے اور ایک نقش لکھ کر عورت کو کھلائے اور دوسرا عورت کے گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ حیض جاری ہو جائے گا۔

۷۸۶

| ۵۰ | ۴۱ | ۴۱ | ۴۱ |
|---|---|---|---|
| ۷۲ | ۹۱ | ۸۱ | ۸۲ |
| ۹۱ | ۳۱ | ۵۰ | ۴۱ |
| ۲۳۱ | ۲۳۳ | ۶۷۸ | ۷۹۰ |

☆

## بچے کے لئے دودھ بڑھانا

اگر عورت کا دودھ بچے کے لئے کافی نہ ہوتا ہو اور بچہ بھوکا رہتا ہو تو نادِ علیؓ مع اسمائے الٰہی ھو الحی القیوم تین سو بار پڑھ کر عورت کے ہاتھوں پر دم کریں اور وہ اپنی چھاتیوں پر پھیرے اور پانی پر دم کر کے دیں جسے وہ پی لے۔ انشاء اللہ دودھ کی کمی دور ہو جائے گی۔

## سیلان الرحم کا علاج

اگر عورت کے رحم سے رطوبت خارج ہوتی رہتی ہو جسے لیکوریا یا سیلان الرحم کہتے ہیں تو نادِ علیؓ عرق گلاب یا سادہ پانی پر دم کر کے عورت کو اکتالیس روز تک پلائیں۔ انشاء اللہ اس مرض سے نجات مل جائے گی۔

## درد پیڑو کے لئے

اگر عورت کو حمل کے بوجھ کے سبب یا اور کسی سبب سے زیر ناف درد ہو تو باوضو ہو کر نادِ علیؓ اور سورہ الدہر آیت ۲۸ کو لکھ کر پانی میں گھول کر عورت کو پلائے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

## دودھ کی قلت

نادِ علیؓ اور سورہ الرعد آیت ۸۔۹ کو کاغذ کے دو ٹکڑوں پر لکھے۔ ایک نقش کو دھو کر بچہ والی عورت کو پلائے اور دوسرے نقش کو موم جامہ کر کے عورت کے بازو پر بندھوائے۔

## کثرت حیض روکنا

اگر عورت کا حیض بکثرت جاری رہتا ہو تو عورت کے قد کے برابر یعنی پیشانی کے بالوں سے پاؤں کے انگوٹھے تک سرخ دھاگا ماپ کر دس تار لیں۔ پھر اس پر نادِ علیؓ

سات بار اور "یا قاہر" گیارہ بار پڑھ کر ایک گرہ لگائیں۔اسی طرح کل گیارہ گرہیں لگائیں اور گرہ لگاتے وقت پھونک ماریں۔اس کے بعد وہ گنڈا مریضہ کے پیٹ پر بندھوائیں۔انشاءاللہ خون کا ادرار بند ہو جائے گا۔

## خون حیض نہ رکے تو

اگر عورت کا خون بکثرت جاری ہو تو نادِ علیؑ اور اسم پاک "یا مانع" کا یہ نقش چار عدد لکھے۔ان میں سے ایک ایک دونوں بازوؤں پر باندھے ایک عدد سر پر باندھے اور چوتھا نقش پانی میں حل کر کے عورت کو پلا دے۔انشاءاللہ خون رک جائے گا۔

یامانع

| | | |
|---|---|---|
| یامانع | یامانع | یامانع |
| یامانع | یامانع | یامانع |
| یامانع | یامانع* | یامانع |

## استحاضہ کا علاج

اگر بیماری کے سبب یا کسی دشمن کے جادو کرنے کے سبب خون حیض جاری ہو جائے اور رکنے میں نہ آئے یا بچہ کی پیدائش کے بعد جو خون جاری ہوتا ہے وہ بکثرت آئے اور نہ رکے۔

اس کے لئے مریضہ کے قد کے برابر اکتالیس عدد نیلے یا سیاہ دھاگے کے تار لے کر اس طرح اکتالیس گرہیں لگائیں کہ ہر گرہ پر نادِ علیؑ اکتالیس بار پڑھ کر پھونکے اور گرہ لگائے۔شروع اور آخر میں اکتالیس بار درود شریف پڑھے۔پھر اس گنڈہ کو مریضہ کی کمر میں باندھے۔خون استحاضہ بند ہو جائے گا۔

☆

# مردہ جنین خارج کرنے کے لئے

اگر کسی سبب سے بچہ پیٹ میں مرگیا ہو تو مندرجہ ذیل نقش اور اس کے گرد سات بار نادِ علیؑ باوضو ہو کر لکھے اور گھول کر عورت کو پلائے۔ انشاءاللہ مردہ بچہ آسانی کے ساتھ پیٹ سے خارج ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ح ح ح ع ع و و کہ و و ط |
|---|
| ۱ ۵ ۲ کہ ا و کہ ک ر و |

# قلت حیض کا علاج

بعض اوقات عورت کا ماہواری خون کسی خاص سبب سے بند ہو جاتا ہے یا بہت ہی قلیل آتا ہے۔ ایسی صورت میں عورت کے دماغ پر بوجھ بہت بڑھ جاتا ہے اور بعض اوقات بے ہوشی کے دورے پڑنے لگتے ہیں۔

اس کے علاج کے لئے عورت کے قد کے برابر نیلے، سیاہ یا کسم کے رنگے ہوئے دھاگے کے اکتالیس تار لے کر ان کا ایک گنڈہ تیار کیا جائے۔ نادِ علیؑ ایک سو ایک بار پڑھ کر پھونک مار کر ایک گرہ لگائیں۔ اسی طرح اکتالیس گرہ لگائیں۔ اس گنڈہ کو عورت کی کمر پر بندھوائیں۔ مریضہ کا خون حیض جاری ہو جائے گا اور صحت یاب ہو جائے گی۔ جب مناسب مقدار میں خون کا ادرار ہو چکے تو گنڈہ کھول دیا جائے۔

# قلت دودھ کا علاج

اگر کسی عورت کے پستانوں میں دودھ کم ہو اور اس کا بچہ سیر نہ ہو سکتا ہو تو سورہ بقرہ کی آیت ۱۶۲ اور نادِ علیؑ سات بار پڑھ کر نمک پر دم کر کے دیں اور کم دودھ والی عورت وہ نمک کھانے میں استعمال کرے۔ انشاءاللہ دودھ بہت ہوگا۔

# پیر چھوٹنے کا علاج

اگر کسی عورت کا حیض بکثرت اور غیر معمولی آ رہا ہو جسے عرف عام میں پیر چھوٹنا بھی کہتے ہیں تو یہ نقش باوضو ہو کر لکھ کر اس پر نادِ علیؓ ستر بار دم کریں اور موم جامہ کر کے عورت کی چوٹی میں باندھ دیں۔ خون بند ہو جائے گا۔

۷۸۶

| ۱۳ | ۴۸ | ۸ | ۴ | ۱۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۸ | ۱ | ۱۴ | ۲۴ |
| ۷ | ع | نام مریضہ | ع | ۱۹ |
| ۳۰ | ۱۲ | ۱۳ | ۸ | ۶ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۰ | ۳ |

# دودھ کی قلت

اگر عورت کی چھاتیوں میں دودھ کم ہو اور بچہ بھوکا رہ جاتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش کو باوضو ہو کر عرق گلاب و زعفران سے لکھے اور اس پر نادِ علیؓ نوے بار دم کر کے عورت کے گلے میں موم جامہ کر کے لٹکائے اور سات مزید نقش لکھ کر روزانہ ایک نقش گھول کر عورت کو پلائے۔ انشاء اللہ اس کی چھاتیوں میں بچے کے لئے بہت دودھ ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸ | ۷۰۲۷ | ۷۰۳۰ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۷۰۲۹ | ۳ | ۷ | ۷۰۲۸ |
| ۳ | ۷۰۳۲ | ۷۰۲۵ | ۶ |
| ۷۰۲۶ | ۵ | ۴ | ۷۰۳۱ |

# کثرت حیض ونفاس

بعض اوقات عورتوں میں حیض معمول سے زیادہ دنوں تک یا بہت زیادہ اخراج کے ساتھ ہوتا ہے۔ اسی طرح خون نفاس بہت زیادہ عرصہ کے لئے جاری رہے تو اس کے لئے سورہ ہود کی آیت ۴۴، سورہ ملک کی آیت ۳۰ اور نادِ علیؓ کو باوضو ہو کر زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر مریضہ کو پلائے۔ انشاءاللہ فوراً آرام ہوگا۔

# دودھ میں اضافہ کے لئے

اگر عورت کا دودھ کم ہو یا کم ہو گیا ہو اور بچہ شکم سیر نہ ہوتا ہو تو سورہ بقرہ کی آیت ۶۰ اور نادِ علیؓ کو باوضو ہو کر زعفران و گلاب سے سات عدد کاغذ کے ٹکڑوں پر نقش کی طرح لکھ لیں۔ روزانہ ایک عدد نقش کو پانی میں گھول کر عورت کو پلائیں تو دودھ بڑھ جائے گا۔ انہی آیات اور نادِ علیؓ کو کھانے پینے کی چیز پر اول وآخر درود شریف اور درمیان سات سات بار پڑھ کر کھلاتے یا پلاتے رہیں تو بھی دودھ میں اضافہ ہو جائے گا۔

# استحاضہ کے لئے

کاغذ کے تین پرچوں پر نادِ علیؓ اور سورہ آل عمران کی آیت ۱۴۴ کو لکھ کر ایک پرچہ سر پر ایک بازو پر اور ایک سینے پر باندھیں۔ اگر نکسیر بند نہ ہو رہی ہو تو یہی نقش لکھ کر ناک پر دونوں آنکھوں کے درمیان باندھیں۔

# افزونی شیر کے لئے

جس عورت کے دودھ کم ہو اور بچہ کا پیٹ نہ بھرتا ہو تو نادِ علیؓ مع بسم اللہ اور سورہ یٰسین آیت ۷۲۔۷۳ باوضو لکھ کر عورت کے گلے میں لٹکائیں اور سات دن تک روزانہ ایک عدد گھول کر عورت کو پلائیں انشاءاللہ دودھ وافر ہو جائے گا۔

☆ اگر کسی عورت کا دودھ خشک ہو گیا ہو تو نادِ علیؓ اور سورہ محمد کی آیت پندرہ لکھ کر

عورت کے گلے میں ڈالے اور انہی آیات کو دھو کر اس پانی سے عورت کا سینہ دھو کر پانی کو کسی محفوظ دیوار پر چھڑکنا نہایت مفید ہے۔

## امراض رحم کا علاج

اگر کوئی عورت امراض رحم میں مبتلا ہو خواہ امراض کسی قسم کے ہوں۔ تو نادِ علیؓ اور سورہ النجم زعفران سے لکھ کر گھول کر پلانا نہایت مفید ہے۔ امراض رحم سے نجات مل جاتی ہے اور اسی سورہ اور نادِ علیؓ کو ایام حمل میں پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلانے سے اللہ کے فضل سے بیٹا پیدا ہوتا ہے۔

## شدت شہوت روکنا

اگر عورت یا مرد پر شہوت کا غلبہ ہو اور گناہ کا ڈر ہو تو اللہ تعالیٰ کے وہ اسمائے پاک جن میں چھوٹی "ی" آتی ہے۔ مثلاً رحیم، کریم، خبیر، علیم، حلیم وغیرہ شروع میں پوری بسم اللہ اور نادِ علیؓ لکھ کر وہ اسمائے پاک کسی چینی کی پلیٹ میں لکھ کر دھو کر صبح کے وقت سات دن تک پلائیں۔ انشاء اللہ غلبہ شہوت جاتا رہے گا۔ اور اگر سورۃ النور کو لکھ کر آب زمزم سے دھو کر پیے تو بھی شہوت جماع منقطع ہو جائے گی۔

## دودھ میں زیادتی

اگر بچے والی عورت کا دودھ کم ہو تو نادِ علیؓ اور سورہ السجدہ آیت ۷ تا ۹ کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر پلائیں اور نصف پانی اس کے کھانے میں ملا دیں۔ سات روز تک اسی طرح عمل کریں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## زوجین کی ناراضگی دور کرنا

اگر میاں بیوی میں آئے دن تو تکار ہوتی رہتی ہو تو اس کی درستی کے لیے سورہ حجرات آیت ۱۳، سورہ ابراہیم آیت ۲۵ اور نادِ علیؓ پانی، دودھ یا کھانے کی کسی چیز پر پڑھ

کر میاں بیوی کو کھلائیں تو ان میں موافقت ہو جائے گی' جھگڑا ختم ہو جائے گا انشاءاللہ۔

## قوت باہ کھولنا

بعض اوقات سحر وغیرہ کے ذریعے آدمی کی جنسی بندش کر دی جاتی ہے اور وہ اپنی بیوی کے ساتھ مجامعت پر قادر نہیں رہتا۔ بندش کھولنے کے لئے کسی پاک صاف برتن میں پوری سورہ بینہ اور نادِ علیؓ باوضو ہو کر لکھے اور پانی سے دھو کر مرد کو پلائے۔ تین دن ایسا ہی کرے۔ انشاءاللہ بندش ختم ہو جائے گی۔

## الفت زوجین کے لئے

اگر میاں بیوی میں ناراضگی ہو تو مندرجہ ذیل نقش کے گرداگرد نادِ علیؓ لکھ کر طرفین میں سے جس کو ضرورت ہو اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ میاں بیوی کا جھگڑا ختم ہو جائے گا اور وہ صلح صفائی کے ساتھ رہیں گے۔ نقش یہ ہے۔

پہلے فلاں بن فلاں کی جگہ اس کا نام لکھیں جس کی محبت مطلوب ہے۔ اور دوسری جگہ جس کے لئے مطلوب ہے۔ نام اور والدہ کا نام)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۳و | ۲۵۶د | ۲۵۳د | ۲۵۰د |
| ۲۵۴د | ۲۴۹و | ۲۴۴د | ۲۵۵و |
| ۲۴۸د | ۲۵۱و | ۲۵۸د | ۲۴۵و |
| ۲۵۷و | ۲۴۶د | ۲۴۷و | ۲۵۲د |

## ناراض خاوند کو منانا

اگر کسی سبب خاوند ناراض ہو جائے اور بیوی کی طرف توجہ نہ دے تو بیوی گیارہ عدد مرچوں پر باوضو ہو کر گیارہ بار درود شریف' گیارہ تسبیح اسمائے الٰہی' یا لطیف یا ودود' ایک ہزار گیارہ بار نادِ علیؓ اور آخر پر دوبارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر مرچوں پر دم

کرے۔ پڑھنے کے دوران خاوند کے مہربان ہونے کا خیال کرے اور پھر وہ مرچیں تیز آگ میں پھینک دے۔

اسی طرح چالیس دن مسلسل کرے۔ اگر ناغہ ہو جائے تو ناغہ کے دن بعد میں پورے کرے۔ انشاء اللہ خاوند مہربان ہوگا اور محبت اور توجہ کرنے لگے گا۔

## میاں بیوی میں محبت

اگر میاں بیوی میں سے کسی ایک کو دوسرے سے نفرت ہو جائے تو اس کی نفرت کو محبت میں تبدیل کرنے کے لئے نادِ علیؑ اور سورہ طٰہٰ آیت ۳۹۔۴۰ لکھ کر محب اپنے پاس رکھے اور انہی آیات کو مٹھائی یا کسی شیریں چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے۔ پہلے فلاں کی جگہ مطلوب کا نام معہ ماں کے نام اور دوسرے فلاں کی جگہ طالب کا نام مع ماں کا نام لکھے یا پڑھے۔

## زوجین کی ناراضگی

اگر زوجین ایک دوسرے سے ناراض رہیں اور آپس میں رغبت کم ہو تو کسی شیرینی پر سات مرتبہ نادِ علیؑ اور سورہ الفجر آیت ۱۹۔۲۰ دم کر کے زوجین کو کھلائیں تو دونوں میں اتفاق اور محبت ہو جائے۔

## زوجین میں محبت

زوجین میں الفت و محبت کے لئے شیرینی پر سات سو مرتبہ نادِ علیؑ اور سورہ طٰہٰ آیت ۳۹ پڑھ کر دم کرے کھلائیں لیکن صرف جائز مقام پر موثر ہوگا۔ غلط جگہ استعمال کرنے سے نقصان ہوگا۔

## جائز محبت اور نکاح

زوجین کی محبت کے لئے ایسے دو تعویذ لکھے۔ دونوں پر نادِ علیؑ ستر ستر

باراور سورہ طٰہٰ آیت ۳۹۔۴۰ ایک ہزار بار پڑھ کر دم کر لے۔ایک تعویذ زوجین میں سے جو طالب ہو وہ اپنے پاس رکھے (مرد ہو یا عورت) اور دوسرا نقش انار کے درخت پر بندھوائیں تاکہ ہوا سے حرکت کرتا رہے۔

| ۲۰۰۹ | ۲۰۱۳ | ۲۰۱۶ | ۲۰۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۱۵ | ۲۰۰۳ | ۲۰۰۸ | ۲۰۱۴ |
| ۲۰۰۴ | ۲۰۱۸ | ۲۰۱۱ | ۲۰۰۷ |
| ۲۰۱۲ | ۲۰۰۶ | ۲۰۰۵ | ۲۰۱۷ |

## عملِ حُبِ خاص

بعض اوقات میاں بیوی میں تو تکار ہو جاتی ہے کبھی خاوند اور کبھی بیوی کی طرف سے زیادتی ہوتی ہے۔فریقین میں سے جس کی زیادتی ہو اس کا نام لکھ کر اس کے اعداد ابجد قمری کے حساب سے معلوم کریں۔عدد کے برابر تعداد میں نادِ علیؑ اور اسم الٰہی یا جامع کا ورد فریق ثانی کرے۔یا کوئی دوسرا شخص مخلص اس طریقے کے مطابق ورد کر کے پانی یا شیرینی پر دم کر کے طرفین کو پلائے یا کھلائے۔

☆ اگر میاں بیوی میں آئے دن جھگڑا رہتا ہو یا گھر کے افراد آپس میں عموماً جھگڑتے رہتے ہوں تو نادِ علیؑ اور سورہ انفال آیت ۶۳ کو کھانے پینے کی اشیاء پر دم کر کے بکثرت کھلائیں پلائیں۔انشاءاللہ گھر کے افراد یا خاوند بیوی کے درمیان نفرت ختم ہو جائے گی۔

## قدرتِ جماع اور اولاد کا حصول

بعض اوقات بوجہ بندش و سحر خاوند بیوی کے ساتھ جماع پر قادر نہیں ہوتا اور اس طرح جوڑا بے اولاد رہتا ہے۔ایسی صورت میں دو انڈے ابال کر چھلکا دور کریں۔پہلے

انڈے پر سورۃ الذاریات کی آیت نمبر ۴۷ اور ناد علیؓ لکھیں۔ دوسرے انڈے پر آیت ۴۸ لکھیں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں اور درمیان میں تین بار آیت پڑھ کر دونوں انڈوں پر دم کریں۔ اس کے بعد پہلا انڈا مرد کو کھانے کے لئے دیں اور دوسرا انڈا عورت کو کھلائیں۔

یہ عمل مسلسل چالیس دن جاری رکھیں اس دوران زوجین وظیفہ زوجیت بھی ادا کریں۔ انشاء اللہ حصول اولاد میں کامیاب ہوں گے۔

## حُبِ احمر

زوجین میں تو تکار کا سبب زوجین میں سے کسی ایک کے رویے میں بے جا سختی یا ان میں سے کسی ایک یا دونوں کے والدین کی بے جا نوک جھونک ہوتی ہے۔ حکمت عملی سے اسباب کا ازالہ کریں اور ناد علیؓ ستر بار اور درج ذیل اسمائے پاک کو اول و آخر درود شریف سات سات مرتبہ کے ساتھ پڑھ کر عطر گلاب پر دم کریں اور زوجین کا نام بھی لیں اور وہ عطر کسی طور مطلوب کو سونگھائیں۔ انشاء اللہ ان میں الفت بڑھے گی۔ اسماء پاک یہ ہیں۔

یا اللہ یا رحمن یا رحیم یا حی یا قیوم یا لطیف یا ودود

## حُبِ احمر دوئم

اگر میاں بیوی میں محبت کی کمی ہو تو زوجین میں سے جسے ضرورت ہو یہ نقش لکھ کر اس پر ایک سو ایک بار ناد علیؓ دم کر کے اپنے پاس رکھے یا دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ زوجین میں محبت بڑھ جائے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## حُبِ احمر سوئم

اگر میاں بیوی میں سے کوئی فریق ناراض ہو اور متوجہ نہ ہوتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس پر سات سو ستر بار نادِ علیؓ دم کرے اور کسی بلند مقام درخت وغیرہ پر لٹکائے تاکہ ہوا سے ہلتا رہے بہت جلدی مطلوب غلبہ محبت کے تحت حاضر ہوگا۔

| ۷۷ | ۱۱۰ | ۱۴۳ | نام طالب |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲ | ۱۱ | ۶۶ | ۱۲۱ |
| ۲۲ | ۱۶۵ | ۸۸ | ۵۵ |
| ۹۹ | ۴۴ | ۳۳ | ۱۵۴ |

## خاوند کے لئے محبت

اگر خاوند بیوی سے ناراض ہو اور سخت گیر رہے تو درج ذیل عبارت کاغذ کے دو ٹکڑوں پر زعفران و گلاب سے لکھے۔ اس کے گرداگرد نادِ علیؓ سات بار تحریر کرے۔ ان میں سے ایک نقش موم جامہ کر کے عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے اور دوسرا نقش دھو کر کسی کھانے یا پینے والی شے میں پلائے۔ دونوں میں ہمیشہ محبت قائم رہے گی۔ عبارت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ عدم علیک بقدورۃ الفیل وحرمۃ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم وبحرمۃ موسیٰ کلیم اللہ وحرمۃ عیسیٰ روح اللہ فلاں بن فلاں (مطلوب مع نام والدہ) علی حب فلاں (طالبہ کا نام مع والدہ)

## روٹھے ہوئے کو بلانا

اگر زوجین میں سے کوئی مثلاً بیوی چلی گئی ہو تو درج ذیل نقش کو کاغذ پر لکھے۔

اس پر نادِ علیؑ ایک سو ستر بار پڑھ کر دم کرے اور نیچے طالب اور مطلوب کے نام مع نام والدہ لکھے اور رات کو سوتے وقت نقش کو اپنے تکیے کے نیچے رکھ کر سوئے۔ تکیے پر سر کا بوجھ آئے گا تو بیوی کو بے قراری ہوگی اور اسے خاوند کی شکل نظر آئے گی۔

بہتر ہے کہ نقوش لکھنے کے تمام آداب کا خیال رکھ کر نقش لکھے۔ نہایت موثر نقش ہے۔ صرف اپنی بیوی کے لئے عمل کرے ورنہ جہنمی ہوگا۔

| ۲ | یابدوح | یابدوح | یابدوح | ۶ |
|---|---|---|---|---|
| ۴ | یابدوح | ۱ | یابدوح | ۷ |
| ۵ | یابدوح | یابدوح | یابدوح | ۳ |

فلاں بنت فلانہ (بیوی کا نام)

علی حب فلاں بن فلاں (خاوند کا نام)

## ناچاقی دور کرنا

اگر میاں بیوی میں جھگڑا اور ناراضگی رہتی ہو تو گلاب کے پھول پر سورۃ القریش (پارہ ۳۰) اور نادِ علیؑ سترہ سو بار اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور کسی طرح وہ ناراض فریق کو سونگھایا جائے۔ اللہ کے فضل سے دل میں نرمی پیدا ہو کر ناراضگی جاتی رہے گی۔ ہر بار سورۃ اور نادِ علیؑ کو بسم اللہ سمیت پڑھا جائے۔

## بے راہ روی ختم کرنا

اگر کسی عورت کا خاوند آوارہ مزاج ہو، گھر سے باہر مصروفیات رکھے اور گھر کا رخ نہ کرے تو نادِ علیؑ اور سورہ البقرۃ آیت ۱۶۵ لکھ کر عورت اپنی چوٹی میں باندھے اور یہی آیت کسی میٹھی چیز پر دم کر کے خاوند کو کھلائے تو شوہر راہِ راست پر آجائے گا۔

☆

# محبت ومطابقت پیدا کرنا

بعض اوقات خاوند بیوی سے اور بعض اوقات اس کے الٹ یعنی بیوی خاوند سے ناراض رہتی ہے اس طرح ان کی چپقلش کے سبب گھر کا ماحول کشیدہ اور مکدر ہو جاتا ہے جس کے اثرات نہ صرف بچوں پر بلکہ پورے خاندان پر پڑتے ہیں۔ایسی صورت زوجین میں سے جسے بھی پیش آئے وہ اس وظیفہ پر عمل کرے۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ جب نیا قمری ماہ شروع ہو تو اس کے ابتدائی ایام میں شروع کرے۔عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر اس ترتیب سے وظیفہ شروع کرے۔

۱۔ درود شریف گیارہ مرتبہ

۲۔ نادِ علیؓ ۱۰۱ مرتبہ

۳۔ حالات کی درستی اور باہمی محبت کے لئے دعا بڑے خشوع وخضوع سے مانگے۔

۴۔ درود شریف گیارہ مرتبہ۔

وظیفہ ختم ہونے پر پہلے سے پاس رکھے پانی کو دم بھی کر دیا جائے اور وہ پانی زوجین پی بھی لیا کریں۔

اس کے ساتھ مندرجہ ذیل نقش گلاب و زعفران سے دو عدد لکھ کر ان میں سے ایک نقش اگر عورت طالب ہے تو گلے میں پہنے اور اگر مرد طالب ہے تو دائیں بازو پر باندھے اور دوسرا تعویذ پانی میں گھول کر دوسرے فریق کو پلایا جائے۔انشاء اللہ زوجین میں محبت ہوگی۔ یادرہے کہ یہ نقش اسم پاک ''علی'' کا ہے۔

۷۸۶

| ۲۰ | ۳۳ | ۳۰ | ۲۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۲۶ | ۲۱ | ۳۲ |
| ۲۵ | ۲۸ | ۳۵ | ۲۲ |
| ۳۴ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۹ |

الحب (مطلوب کا نام مع والدہ) علیٰ حب (طالب کا نام مع والدہ)

# حُبِ زوجین

اگر کوئی خاوند بیوی کے لئے محبت کا اظہار نہ کرے تو بیوی کو مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر دیں کہ وہ اس پر روزانہ ایک سو ستر بار نادِ علیؑ پڑھ کر دم کیا کرے اور گلے میں لٹکائے یا بازو پر باندھے۔ اس کا شوہر اس پر مہربان ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ۲۴۳ |
| ۲۵۵ | ۲۴۴ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۵ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۶ | ۲۵۷ |

# دیگر

سورہ یٰسین کی آیت ۹ اور نادِ علیؑ کو ایک سو نو بار سفید رنگ کی مٹھائی پر پڑھ کر دم کر کے عورت اپنے خاوند کو کھلائے تو وہ اس کی محبت کا دم بھرنے لگے اور اپنی بیوی کے سوا کسی کا نام نہ لے۔

# دیگر

نادِ علیؑ کو باوضو ہو کر ایک ہزار سترہ بار لکھ کر عورت موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈال لے اس کا خاوند محب اور موافق رہے گا۔

# حُبِ کبریت

زوجین میں سے جس کو بھی اپنے ساتھی کی محبت زیادہ مطلوب ہو باوضو نادِ علیؑ کی لفظی عبارت کو لکھ کر موم جامہ کرے۔ مرد اپنے دائیں بازو پر اور عورت بائیں بازو یا چوٹی پر باندھے۔ عورت خاوند کے یا اپنے مستعمل کپڑے میں موم جامہ کرنے کے بعد لپیٹ

کر استعمال میں لائے۔

بیوی، شوہر والدین، بہن بھائی یا اولاد یعنی کوئی بھی فرد محبت یا اپنے فرائض کی طرف سے لاپرواہ ہوں تو نادِ علیؑ کو بعد از نماز روزانہ ایک سو نو بار چالیس روز تک پڑھ کر زکوٰۃ ادا کرے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھے۔ اس کے بعد کھانے کی کسی چیز مثلاً مٹھائی، بادام، کھجور یا کشمش وغیرہ پر تہتر (۷۳) بار پڑھ کر دم کر کے مطلوب کو کھلائے۔ وہ انشاء اللہ محبت اور اطاعت کا اظہار کرے گا۔

گھر کے افراد بیوی، شوہر، والدین، اولاد، بہن یا بھائی کی محبت کے لئے اکتالیس روز تک نادِ علیؑ نماز عشاء کے بعد تین سو بار روزانہ پڑھے۔ اول و آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھے۔ اگر مطلوب دور ہو تو اس کے گھر کی طرف منہ کر کے پڑھے اور اگر گھر میں ہی ہو تو اس کا تصور کر کے پڑھے۔

## حُبِ کبریت دوئم

اگر زوجین میں ناراضگی ہو تو نادِ علیؑ باوضو ہو کر چالیس بار پڑھ کر کسی شربت یا شیرینی یا میوہ پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبت پیدا ہو جائے گی۔ صرف جائز جگہ پر کام ہوگا۔

## حُبِ کبریت سوئم

اگر گھر میں بیوی شوہر یا اولاد میں سے کوئی ناراض ہو تو اس کے لئے اول و آخر پانچ پانچ بار درود شریف اور درمیان میں سات بار نادِ علیؑ پڑھ کر شکر، چینی یا نمک پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں اور متعدد بار ایسا کریں۔ انشاء اللہ ناراضگی ختم ہو جائے گی۔

## حُبِ کبریت چہارم

زوجین میں محبت و الفت کے لئے عروج ماہ پیر کے دن ہرن کی جھلی پر عرق توت یا گلاب و زعفران سے نادِ علیؑ اور سورہ آل عمران کی آیات ۱۰۳۔۱۰۴ لکھیں۔ اس کے

بعد زوجین میں سے وہ فریق اسے پہنے جو زیادہ چاہتا ہے یعنی طالب اپنے پاس رکھے۔

# تسخیر قلب

اگر بیوی کسی سبب سے خاوند سے محبت کا اظہار نہ کرے یا نفرت کرتی ہو تو مکمل سورہ یوسف کے گرد نادِ علیؑ لکھ کر خاوند اپنے دائیں بازو پر باندھے۔ اگر سورۃ یوسف کا عددی نقش لکھ کر باندھے تو بھی موثر ہے۔ گلاب و زعفران سے نقش لکھا جائے۔ سورہ یوسف کے کل عدد ۵۰۳۹۸۰ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۸۷ |
| ۱۲۶۰۰۰ | ۱۲۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۳ | ۱۲۵۹۹۶ | ۱۲۵۹۹۲ |
| ۱۲۵۹۹۷ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۲ |

# تسخیر قلب دوئم

اگر میاں بیوی میں ناچاقی ہو یا جھگڑا رہتا ہو تو نادِ علیؑ اور سورہ یوسف آیت ۲۱۔ سورہ یوسف آیت ۳۰۔ سورہ العادیات آیت ۸۔ سورہ بقرہ آیت ۱۶۵۔ ایک بار لکھ کر طالب بازو پر باندھے اور ایک دھو کر طرفین کو پلائیں۔ لکھتے وقت پہلے فلاں کی جگہ مطلوب اور علی حب کے بعد طالب کا نام مع والدہ لکھا جائے گا۔

☆ زوجین میں محبت کے لئے کسی میٹھی چیز پر نادِ علیؑ اکیس بار دم کر کے فریقین کو کھلائیں۔

# حُبِ خضری

زوجین میں محبت کے لئے نمک کی سات کنکریاں لیں۔ پھر ہر کنکری پر سورہ

یٰسین اور نادِ علیؓ پڑھیں اور ہر بار فلاں بن فلاں ( مطلوب ) علیٰ حب فلاں ( طالب ) کہیں پھر ان کنکریوں کو آگ میں ڈالتے جائیں۔

## بداخلاق خاوند کے لئے

اگر کسی عورت کا خاوند بداخلاق اور بدمزاج ہو۔ بیوی سے متکبرانہ پیش آتا ہو تو وہ عورت روزانہ تین سو بار نادِ علیؓ اور اسم پاک "یـا بـاسـط" مع اول و آخر درود شریف طاق عدد میں پڑھ کر پانی پر دم کرے یا کھانے کی کسی چیز پر دم کرے اور خاوند کو پلائے کھلائے۔

یہ عمل کم از کم تین دن کرے۔ انشاء اللہ خاوند اس عورت کے سامنے بدمزاجی اور بداخلاقی نہ کر سکے گا اور اچھے اخلاق سے پیش آئے گا۔

## دیگر

اگر کسی عورت کی برائی اس کی ساس یا نندیں اس کے خاوند کے سامنے بیان کرتی ہوں جبکہ وہ برائی اس میں موجود نہ ہو یا ویسے ہی لگائی بجھائی کرتی ہوں۔ یا غلام یا ملازم کی برائی آقا یا حاکم کے سامنے بیان کی جاتی ہو تو وہ عورت یا نوکر یا ملازم نادِ علیؓ اور سورہ بقرہ آیت ۱۳۷ کو روزانہ ایک سو دفعہ سات دن تک پڑھے۔

جب آیت کو سو بار پڑھ چکے تو دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے اور مخالفت کرنے والوں کا تصور کر کے صرف یہ جملے دعا میں کہے۔

**اللھم انا نجعلک فی نحورھم ونعوذ بک من شرورھم**

انشاء اللہ شکایت کرنے والے باز آجائیں گے۔

## دیگر

اگر کسی عورت کے خاوند نے کسی ناجائز عورت سے تعلق قائم کر رکھا ہو تو اس خاوند کو نادِ علیؓ مع سورۃ المائدہ کی آیت ۱۰۰ ایک ہزار بار روزانہ پڑھ کر گیارہ دن تک

پانی یا کھانے کی چیز پر دم کر کے پلائے کھلائے۔ انشاء اللہ اس ناجائز عورت سے خود بخود نفرت پیدا ہو جائے گی۔

## بداخلاق بیوی کے لئے

اگر کوئی عورت بداطوار ہو اور اس کی اصلاح مقصود ہو تو روزانہ سورہ نساء کی آیت ۳۴ کو کسی کھانے یا پینے والی چیز پر دم کر کے اس عورت کو گیارہ دن تک کھلائیں یا پلائیں۔ انشاء اللہ اس کے اخلاق درست ہو جائیں گے۔

## بدگوئی سے حفاظت

اگر کسی عورت کو اس کا خاوند یا ساس سسر وغیرہ برا کہتے ہوں اور طعن و تشنیع کرتے ہوں یا کسی کو دنیا دار برا کہتے ہوں تو وہ نادِ علیؓ سات بار اور سورہ الحجر آیت ۶۵۔۶۶ کو فجر کی نماز کے بعد اکیس دن تک روزانہ ایک سو سات مرتبہ پڑھے اول و آخر درود شریف کا اضافہ کرے۔ آیات جلالی ہیں احتیاط کرے اور سخت ضرورت کے وقت پڑھے۔ معمولی بات پر ایسا نہ کرے۔

## الفتِ زوجین کا عمل

اگر میاں بیوی میں ناراضگی ہو ان میں یا کوئی سے دو روٹھے ہوئے افراد میں صلح اور ملاپ کرانا مقصود ہو تو صبح کی نماز کے بعد تین دن تک روزانہ ایک سو انتیس بار نادِ علیؓ اور سورہ الحجر آیت ۶۵۔۶۶ کسی چیز پر دم کر کے روٹھے یا لڑے ہوئے کو کھلائے اور پڑھنے کے بعد دعا بھی کرے کہ اللہ ان میں سلوک اور محبت پیدا فرما دے۔

## حُبِ کامل

میاں بیوی میں محبت پیدا کرنے کے لئے نادِ علیؓ اور سورہ الروم کی آیت ۲۱ سات سو سات مرتبہ روزانہ سات دن تک پڑھ کر پانی یا کسی کھانے کی چیز پر دم کر کے

پلائے۔کھلائے ۔ زوجین میں سے جس کو محبت مطلب ہو وہ دوسرے فریق کو کھلائے پلائے۔نہایت مجرب عمل ہے۔ نیک نیتی اور خلوص شرط ہے۔

## نافرمان اولاد یا بیوی

اگر کسی کی اولاد یا بیوی نافرمان ہو اور انہیں تابع فرمان بنانا ہو تو اس مقصد کے لئے اکیس روز تک عشاء کی نماز کے بعد پانچ سو پانچ دفعہ روزانہ نادِ علیؓ اور سورہ فرقان آیت ۷۴ پڑھ کر اس کے چہرے پر دم کیا کرے۔

## نافرمان اولاد اور نوکر

اگر بیٹی یا بیٹا یا نوکر بھاگ جاتا ہو اور والدین کی اطاعت نہ کرتا ہو تو اس کو مطیع اور فرمانبردار بنانے کے لئے نادِ علیؓ اور سورہ الاحزاب آیت ۷۔۸ کو تین سو تیرہ بار پانی پر دم کر کے پلانا یا کھانے کی چیز پر دم کر کے کھلانا یا بطور تعویذ گلے میں ڈالنا بہت مفید و مجرب ہے۔

## بدزبان بیوی

اگر کسی شخص کی بیوی بدچلن اور بدزبان ہو اور شوہر کی اطاعت سے باہر رہتی ہو تو وہ شخص نادِ علیؓ اور سورہ الاحزاب کی آیات ۳۳۔۳۴ گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر دم کر کے عورت کو پلائے ۔انشاء اللہ خاوند کی فرمانبردار بن جائے گی۔

## عمل تسخیر قلب

اگر میاں بیوی اکثر ناراض رہتے ہوں تو ان میں محبت کے لئے کسی شیرینی پر ایک مرتبہ نادِ علیؓ اور سورہ الفتح کی آیات ۸۔۱۰ کو پڑھ کر دم کریں ۔طرفین کو یا جس کی محبت حاصل کرنا مقصود ہو اسے کھلائے۔ تین بار یہی عمل کیا جائے ۔انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا۔

# مرد کی بدزبانی کا علاج

جس عورت کا خاوند بدزبان ہو۔گالیاں بکتا ہو اور وہ عورت چاہے کہ مرد گالیاں بکنا بند کر دے تو وہ عورت روزانہ گیارہ سو مرتبہ گیارہ دن تک نادِ علیؓ کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے خاوند کو پلائے انشاء اللہ مرد کے اخلاق درست ہو جائیں گے۔

# عمل نجات

اگر عورت کا نباہ خاوند کی برائی کے سبب نہ ہو سکے۔عورت طلاق لینا چاہتی ہو مگر خاوند طلاق نہ دیتا ہو تو وہ عورت روزانہ سورہ ممتحنہ کو گیارہ مرتبہ اور نادِ علیؓ کو ایک سو گیارہ بار گیارہ دن تک پڑھے انشاء اللہ ضرور اس بات کی کوئی صورت پیدا ہو جائے گی۔

# عمل نجات دوئم

اگر کسی شخص کا کسی بری عورت سے تعلق ہو گیا ہو اور اس تعلق کو ختم کرنا مقصود ہو تو نادِ علیؓ اور سورہ مجادلہ کی آیت ۲۲ کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دعا کرنا اور پانی پر دم کر کے پلانا اور سات دن مسلسل اس عمل کو کرنا مفید ہے۔

# عمل نجات سوئم

اگر کوئی عورت اپنے خاوند سے جدا ہونا چاہتی ہو اور سبب کوئی بھی ہو تو وہ ایک کاغذ پر زعفران سے نادِ علیؓ دائرے کی صورت میں اور سورہ الانفطار کی آیت ۱۹ لکھ کر کسی درخت پر لٹکائے۔اس کا مقصود حاصل ہوگا۔

عمل لکھ کر نیچے لکھے کہ:

''الٰہی فلاں مرد کا اختیار فلاں عورت سے اٹھا لے۔''

انشاء اللہ تھوڑی ہی مدت میں مطلب پورا ہو جائے گا۔

☆

# ملازمت، تعلیم، کند ذہنی کے لئے

حصول ملازمت یا ترقی کے لئے نقش تیار کیا جاسکتا ہے اس امر کے جس آیت کا یہ نقش ہے اس کے اعداد ۲۲۴۶ ہیں ۔ایک مربع نقش ذوالکتابت تیار ہوگا۔خانہ نمبر ایک میں اپنا نام مع والدہ' خانہ نمبر ۶ میں مقصد ملازمت یعنی مقصد لکھیں خانہ نمبر ۱۱ میں "ان اللہ ھوالرزاق" اور خانہ نمبر ۱۶ میں ذو القوۃ المتین لکھیں گے۔

خانہ ملازمت میں مختصر نام ملازمت یا خاص جگہ ملازمت چاہیے تو ملازمت لکھیں۔

اگر حصول مال مقصود ہو تو اس کا ذکر کرو۔کسی خاص ملازمت کی تخصیص بھی لکھی جاسکتی ہے۔

آج کل بعض لوگ بیرونی ممالک میں ملازمت کے خواہش مند ہوتے ہیں' وہ بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں ۔مقصد میں "ملازمت بیرون ملک" لکھیں اور اس پر گیارہ ہزار بار نادِ علیؓ پڑھ کر دم کر لیں۔

اب ہم مثالی سطریں قائم کریں گے۔ مثلاً احمد بن زینب طالب ہے اور ملازمت چاہتا ہے۔

| احمد زینب | ملازمت | ان اللہ ھوالرزاق | ذوالقوۃ المتین |
|---|---|---|---|
| ۱۱۴ | ۵۱۸ | ۳۶۷ | ۱۷۷۴ |

یہ چار ٹکڑے ہوگئے۔مربع نقش میں باآسانی آجائیں گے۔نقش سفید کاغذ پر زعفران سے وقت مقررہ پر لکھنا چاہیے۔ میں نقش رفتار کے ساتھ ایک مثال دیتا ہوں آپ بھی اسی طرح تیار کریں اور رفتار کے مطابق اصل نقش بھر لیں۔رفتار نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

# اصل نقش

۷۸۶

| احمد زینب | ملازمت | ان اللہ ھو الرزاق | ذو القوۃ المتین |
|---|---|---|---|
| ۳۶۸ | ۱۷۷۸ | ۱۲۳ | ۵۱۷ |
| ۱۷۷۷ | ۳۶۵ | ۵۲۰ | ۱۲۴ |
| ۵۱۹ | ۱۲۵ | ۱۷۷۶ | ۳۶۶ |

اصل نقش کو دیکھیں خانہ نمبر ۱ میں طالب کا نام معہ والدہ ہے۔ اس لئے اس خانہ میں عدد ۱۲۲ نہیں لکھے گئے۔ خانہ نمبر ۲ میں ۱۲۳ لکھا۔ خانہ نمبر ۳ میں ۱۲۴ لکھا۔ خانہ نمبر ۴ میں ۱۲۵ لکھا۔

اب ۵۔۶۔۷۔۸ خانہ کو پر کرنا ہے۔ اس میں ملازمت کے عدد سے ایک کم کر کے خانہ ۵ میں ۵۱۷ لکھا۔ خانہ ۶ میں لفظ ملازمت لکھ دیا۔ خانہ ۷ میں ۵۱۹ لکھا۔ خانہ ۸ میں ۵۲۰ لکھا۔

باقی آٹھ خانے بالکل اسی طرح پُر کریں جس طرح میں نے لکھ دیئے ہیں۔ کیونکہ باقی خانوں میں آیت کے دو حصے کر کے لکھ دیا ہے۔ یہ آیت چونکہ نقش میں قائم رہے گی اس لئے ان آٹھ خانوں میں ترتیب وار ۹ تا ۱۶ خانوں کو لکھیں۔ جس میں جو ہندسہ ہو وہ لکھیں۔ جو آیت آئے' وہ لکھیں۔

اس نقش کی کل میزان ۲۸۸۱ ہے۔ آپ بھی پُر کر کے چاروں طرف میزان کر کے دیکھ لیں کہ ہر طرف سے تعداد درست ہے یا نہیں اگر کسی طرف سے تعداد درست نہ ہو تو سمجھ لیں نقش غلط ہو گیا۔ نقش لکھنے سے پہلے اوپر ۷۸۶ لکھیں پھر لپیٹ کر تعویذ بنالیں اور گلے میں ڈال لیں یا بازوئے راست پر باندھیں زیادہ سے زیادہ تین ماہ کے اندر مقصد ہاتھ آ جائے گا۔

# اپنا حق پانا

اگر کوئی زبردست آدمی کسی کمزور کا حق دبا کر یا زمین، مکان و جائیداد اپنے قبضے میں لے بیٹھا ہو اور قبضہ نہ چھوڑتا ہو یا کسی نے غماضی کر کے روزگار سے الگ کروا دیا ہے یا کسی نے روپیہ لیا اور پھر وہ دینے کا نام نہیں لیتا تو یہ عمل انشاء اللہ کامل کامیابی دے گا اور مخالف کو مجبوراً حق حقدار کو واپس کرنا پڑے گا۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ ایک سیسہ (سکہ) کی لوح مہیا کریں مخالف کا نام معہ والدہ لے کر اس کے عدد نکالیں اس میں ۵۶۴۴ عدد کا اضافہ کریں اور مربع معکوس کی چال سے پُر کریں۔ جو یہ ہے۔

| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۳۰ تفریق کر کے ۴ پر تقسیم کریں اور اگر باقی کچھ رہے تو نادِ علیؑ اور اسم الٰہی قہار، جبار، مذل، قابض، مہیمن میں سے ایک یا دو کے اعداد شامل کر لیں تا کہ تفریق و تقسیم کرنے سے کچھ باقی نہ بچے۔ اس مربع کو پُر کرنے میں باقی نہ بچنا چاہیے۔ جو حاصل تقسیم ہو اس کو خانہ اول میں رکھ کر پُر کرتے جائیں۔

لوح پر کسی نوکدار کیل سے آسانی سے نقش لکھا جائے گا۔ وقت مقررہ پر شمس کا بخور صندل سرخ جلائیں۔ تنہا جگہ کام کریں۔ جب نقش لکھا جائے گا تو اس کے اردگرد سورہ فاتحہ لکھنا شروع کریں اور اس کے آگے لکھیں "فلاں بن فلاں پر جلد فتح ہو جلد فتح ہو جلد فتح ہو اور بحق کلام پاک مجھے میرا یہ حق (یہاں حق کا نام لکھو) واپس دینے پر مجبور کرو بحق یا اسرافیل یا عزرائیل یا میکائیل یا جبرائیل۔"

اس لوح کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر اس مکان یا جائیداد میں دفن کردو جو غصب کی گئی ہے۔

اگر عمل واپسی روزگار یا ملازمت کے لئے کیا گیا ہے تو اس لوح کی دوسری طرف ایک تصویر بناؤ جو کام کی نوعیت ظاہر کرے۔ مثلاً دفتر کا کام ہے تو کرسی پر بیٹھا ہو، سامنے میز ہو، میز پر رجسٹر ہوں۔

کپڑے کی دکان ہے تو تصویر میں کوئی کپڑا ناپ رہا ہو۔ غرضیکہ جیسا روزگار تھا۔ ویسی فرضی تصویر بناؤ شکل وشبہات ملانا ضروری نہیں۔

اب اس لوح کو دفتر یا دکان جہاں ملازم تھے کسی طرح رکھوا دو، دیکھو کیا ظہور میں آتا ہے۔ فہم سے کام لے کر مربع تیار کرو تاکہ غلطی نہ ہو، تلوار کا ہاتھ اوچھا پڑے تو وہ بھی کام نہیں کرتی۔

## لاعلاج بیماری کا علاج

وہ شخص جسے کسی علاج سے فائدہ نہ ہوتا ہو اور حکماء اس کے علاج سے عاجز آ گئے ہوں۔ وہ اس طریقہ کو کرے۔ خواہ کتنا ہی مریض کیوں نہ ہو حکم ربی سے شفا پائے گا۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ بیس سیر گندم مریض خود خرید کر لائے کوئی اور نہ لائے۔

گندم پر نادِ علیؓ دو ہزار بار پڑھے۔ اگر مریض خود نہ پڑھ سکے تو کسی سے پڑھوا کر دم کروالے۔

پھر مریض چت لیٹ جائے اور عامل یا کوئی اور گندم کو مریض کے سر اور سینہ پر آہستہ آہستہ کھنڈوائے پھر اسے مریض اکٹھا کرے اور چار حصے کر کے چاروں درویشوں کو دے دے۔ انشاء اللہ صحت ہو جائے گی۔ بہت سے لوگوں نے یہ عمل کیا اور اللہ تعالیٰ نے ہر شخص کو شفا دی۔

عجیب تحفہ ہے گندم پہلے سے خرید کر لائی جاسکتی ہے۔ دم کرنا، کھنڈانا اور اکٹھا کرنا وقت مقررہ پر یعنی عروج قمر میں ہوگا۔

☆

# عمل تسخیر قران السعدین

قران السعدین دو سعد ستاروں کا قران ہوتا ہے۔ یہ وقت تسخیر کے لئے کامل ہوتا ہے کسی کے دل کو اپنی طرف رجوع کرنے کے لئے اور اپنا مسخر بنا لینے کے لئے ایسے ہی موثر وقت کی تلاش کی جاتی ہے۔ ایسا قران سال بھر میں صرف ایک ہی دفعہ واقع ہوتا ہے۔

اس میں کام لینے کا ایک طریقہ یہ ہے کہ اگر مرد کو تسخیر کرنا ہو تو صورت مشتری کی تیار کرے کہ ایک مرد گھوڑے پر سوار ہو جس کے ہاتھ میں ہلال ہو۔

اگر عورت کو تسخیر کرنا ہو تو صورت زہرہ تیار کرے۔ وہ یہ کہ ایک مور پر عورت بیٹھی ہو جس کے ہاتھ میں آفتاب ہو۔

مندرجہ بالا وقت مقررہ سے پیشتر تانبہ، چاندی اور سکہ ملا کر ایک لوح بنوا کر رکھ لے اور وقت مقررہ پر اس پر تصویر کندہ کرے۔ یہ یاد رہے کہ تسخیر کے اعمال میں سے یہ ایک باقوت عمل ہے۔ زہرہ کا عمل زہرہ کی ساعت میں اور مشتری کا عمل مشتری کی ساعت میں تیار کرنا ہوگا۔

مندرجہ بالا وقت سے بارہ گھنٹے قبل اور بارہ گھنٹے بعد جو ساعت سعد ہو اس میں عمل تیار کرنا ہوگا۔ مردوں کی تسخیر کے لئے حکام اور افسران یا محبوب و مطلوب ہوسکتا ہے حکام کی تسخیر سے روز بروز ان سے فوائد حاصل کرنا اور ترقی کرنا مقصود ہوتا ہے۔

اس لوح کے پاس رکھنے سے مسخر اس کے قول و فعل کے خلاف نہیں جاسکتا اور نہ اس کی مرضی کے خلاف ایک قدم باہر جاسکتا ہے۔

اسی طرح عورت کی تسخیر سے مراد خواتین معظمہ یا محبوبہ یا مطلوبہ ہے یا بیوی ہے یا کوئی رشتہ دار عورت جو ناراض ہوگئی ہے۔

اگر مرد کی تسخیر ہے تو لوح کے دوسری طرف ایک مربع نقش لفظی نادِ علیؓ کا بنائے۔

اس میں استعمال ہونے والی آیت کے اعداد ۸۸۵ ہیں نام خود معہ والدہ اور نام

مطلوب معہ والدہ کے جمع کر کے نقش آتشی لکھے۔(افسر ہو تو نام معہ عہدہ کے اعداد لے(اگر عورت کی تسخیر ہو تو اعداد ۲۱۲۳ میں نام طالب معہ والدہ اور نام مطلوب معہ والدہ کے جمع کر کے نقش مربع آتشی تصویر کی پشت پر تیار کرے تصویر زہرہ کی ہو یا مشتری کی چار اسماء اس پر لکھنے ہیں ۔ اوپر یا کنفیالیوش نیچے یا مستعلوش دائیں جانب طمالوش بائیں جانب یا غملیوش۔

یہ لوح جب تک پاس رہے گی مطلوب مسخر و مطیع رہے گا۔ شروع شروع میں جب بھی مطلوب کا سامنا ہوا کرے تو ''اجب یا طمطائیل'' کہہ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ پھر اس کو دیکھے' ملاقات کرے یا بات کرے۔

مربع نقش پُر کرنے کا یہ قاعدہ ہوتا ہے کہ کل اعداد سے ۳۰ تفریق کر کے باقی کو ۴ پر تقسیم کرتے ہیں۔ جو حاصل قسمت ہو اس کو رفتار کے نقش کے مطابق خانہ اول میں رکھ کر ترتیب سے پُر کرتے ہیں۔ اگر تقسیم کرنے سے باقی ایک رہے تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کرتے ہیں۔ اگر باقی ۳ رہے تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کرتے ہیں۔

چاروں طرف سے میزان کر کے دیکھ لیں۔ اگر اعداد صحیح ہوں تو نقش صحیح ہے ورنہ غلط ہوگا۔ رفتار کا نقش یہ ہے۔

رفتار

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

تسخیر کے اس سلسلہ کے لئے کسی بات کی پوچھنے کی ضرورت ہو تو جوابی لفافہ لکھیں۔ یا خود تیار نہ کر سکیں تو معقول ہدیے کے عوض مجھ سے بنوا لیں۔

☆

# ناجائز ملاپ ختم کرنا

جن دو اشخاص میں ناجائز ملاپ ہو اور ان کا ملنا کسی کی بے عزتی یا سبب دشمنی یا جان کا خطرہ بنے اور شرعی طور پر ان دونوں کو علیحدگی لازمی ہو جائے تو ان دونوں میں نفاق، عداوت اور جدائی ڈالنے کے لئے اس وقت کی تاثیر سے کام لیا جاسکتا ہے مریخ و زحل دونوں نحس ستارے ہیں۔

طریقہ یہ ہے کہ جو شخص عمر میں بڑا ہے اس کے نام معہ والدہ میں قابیل کے اعداد ملائیں اور جو چھوٹا ہو اس کے نام معہ والدہ میں ہابیل کے اعداد ملائیں اور تین نقش مثلث خاکی پُر کریں۔ یہ نقش ذوالکتابت ہوں ہر نقش کے دونوں طرف دو اشخاص کی تصویر بنائیں جن کی پشت نقش کی طرف ہو یعنی دونوں کے چہرے مخالف سمت پر ہوں۔ پھر ان کے اوپر ابجد لکھیں۔

اب جب ہفتہ آئے تو عین دوپہر بارہ بجے ایک نقش دو ٹھیکریوں کے درمیان رکھ کر اس پر ایک ہزار بار نادِ علیؓ پڑھ کر دم کریں اور کسی ویران جگہ یا قبر میں دفن کر دیں اور باقی دو نقوش میں سے ایک ایک دونوں اشخاص کے گھروں یا گزرگاہ میں دفن کر دیں ان نقوش کو دفن کرنے کا دن اور وقت مقرر نہیں جب ہو سکے کر دیں لیکن دنوں کا زیادہ وقفہ نہ پڑنے دیں۔

چند دن میں ان کے درمیان ایسی دشمنی پیدا ہوگی کہ شکل دیکھنے کے روادار نہ ہوں گے نقش کالی سیاہی سے لکھیں۔ بخور رال و گوگل کا جلائیں۔ نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

مثال یہ ہے:

۱۔ پہلے شخص کے اعداد ۹۱۱

| | | |
|---|---|---|
| | قابیل کے اعداد | ۱۴۳ |
| | میزان | ۱۰۵۴ |
| ۲۔ | دوسرے شخص کے اعداد | ۶۳۰ |
| | ہابیل کے اعداد | ۴۸ |
| | میزان | ۶۷۸ |

خانہ نمبر ایک میں وہ اعداد پُر کریں جو نمبر ا کے ناموں کے اعداد میں سے ایک کم کر کے رہے (۱۰۵۳)۔

خانہ نمبر ۲ میں بجائے ۱۰۵۴ کے نام معہ والدہ معہ قابیل لکھیں اور خانہ نمبر ۳ میں ایک بڑھا کر یعنی ۱۰۵۵ لکھیں۔

خانہ نمبر ۴ میں دوسرے شخص کا نام معہ والدہ معہ ہابیل لکھ دیں ان کے اعداد ۶۷۸ نہ لکھیں۔ خانہ نمبر ۵ میں ایک کا اضافہ کر کے ۶۷۹ لکھیں پھر خانہ نمبر ۶ میں ایک کا اضافہ کر کے ۶۸۰ لکھیں۔

خانہ نمبر ۷ میں ۳۳۳۴ خانہ ۸ میں ۳۳۳۵ اور خانہ ۹ میں آیت لکھیں۔ یہ آخری تین خانے ہر نقش میں یہی رہیں گے۔ باقی کے تبدیل ہوتے رہیں گے۔

## کبریتِ احمر خاص

عاملین ایسی ساعتوں کا انتظار کرتے ہیں جو کبریت احمر کا حکم رکھتی ہیں۔ اگر عالم الغیب کا ہی حکم خاص اس عمل کے اثر کو روک دے تو اور بات ہے مگر جہاں تک عاملین کی تحقیق اور قانون عملیات کا تعلق ہے اس عمل کا اثر یقینی ہے۔

جن اصحاب کی ترقی رکی ہوئی ہے یا ملازمت نہ ملتی ہو یا کاروبار رک گیا ہے تو یہ نقش آپ کو خوش قسمتی سے ہمکنار کرے گا۔ مجھے اس پر کامل یقین ہے۔ خداوند کریم آپ کو بھی اس سے کامیاب کر کے میرے یقین کا ممد و معاون بنائے۔

یہ خیال نہ کریں کہ نقش بالکل سادہ ہے اور اس کی ترکیب آسان سی ہے بلکہ جس طرح طب میں علاج بالمفردات ایک موثر طریق ہے اسی طرح عملیات میں بھی ایک قسم

خاص ہے۔

اس نقش معظم کو ۶۸ مرتبہ لکھیں۔ یہ اس کی زکوٰۃ ہے۔ ہر نقش کو علیحدہ علیحدہ کاٹ کر اور گولیاں بنا کر آٹے میں لپیٹ کر پانی میں ڈال دیں لیکن ایک اور نقش بھی لکھ لیں جو یہ

اس آخری نقش کو عطر میں معطر کر کے اس پر پانچ ہزار بار نادِ علیؓ کا ورد کر کے دم کر لیں اور زرد ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر سچے اعتقاد سے اپنے پاس رکھ لیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ ۲۱ یوم میں اس کا کھلا ہوا اثر معلوم ہو جائے گا۔ نقش ہمیشہ اپنے پاس رکھیں اور دراز عرصہ تک اپنے پاس رکھیں۔ پاس رکھنے کی کوئی معیاد نہیں۔ مگر اثر اکیسویں دن سے ظاہر ہونا شروع ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶۹۵ | ۶۸۷ | ۶۹۲ |
| ۶۸۹ | ۶۹۱ | ۶۹۳ |
| ۶۹۰ | ۶۹۶ | ۶۸۸ |

نقش لکھنے کے متعلق بھی سمجھ لیں۔ اگر ایک ہی نشست میں نقش لکھنے کا ارادہ ہو تو مشتری اور زہرہ کے وقت تدلیس سے اتنا پہلے لکھنا شروع کریں کہ آسانی سے اس وقت پر ختم ہو جائے اور اس تدلیس کے وقت میں صرف آخری نقش لکھنا پڑے۔

اگر ایک ہی نشست میں ممکن نہیں تو چھ دن قبل نقش شروع کر دیں۔ ہر روز ایک سو نقش لکھو اور ایک نقش پاس رکھنے والا لکھ لو بس عمل کی تکمیل ہو جائے گی۔

روزانہ نقش لکھنے کا وقت مقرر نہیں جو وقت پہلے مقرر کر لیں اس کی پیروی روزانہ کریں۔ کسی خاص قلم و دوات اور کاغذات کی بھی ضرورت نہیں زکوٰۃ کے نقوش کالی پنسل سے بھی لکھ سکتے ہیں مگر آخری نقش زعفران سے لکھنا ہوگا۔

نقش طہارت سے لکھا کریں۔ منہ مشرق کی طرف رکھا کریں۔ کوئی پرہیز نہیں۔ اگر چاہیں تو روزانہ نقش لکھ کر گولیاں بنا کر بھی دریا وغیرہ میں ڈال سکتے ہیں یا آخری دن سب نقوش کو بھی اکٹھا ڈال سکتے ہیں۔

پانی ایسا ہو جس میں مچھلیاں ہوں اگر کسی جگہ ایسا پانی نہ ہو تو پھر کنویں میں ڈال دیں۔وہ کنواں جس سے کھیتوں کو پانی ملتا ہو۔اگر تسدیس کا دیا گیا وقت گزر جائے اور زیادہ وقت ایک گھنٹہ اور بھی ہو جائے تو پرواہ نہ کریں۔کام مکمل کرلیں۔

## زمین اور حکام کے معاملات

شمس حکام سے متعلق ہے۔زحل زمین و جائیداد سے متعلق ہے۔کسی شخص کا اگر زمین و جائیداد کے متعلق مقدمہ چل رہا ہے اور وہ چاہتا ہے کہ کامیابی ہو یا جائیداد کسی نہ کسی وجہ سے ہاتھ سے نکلتی جارہی ہو تو اس کے لئے یہ شمس اور زحل کے قران کا سعد وقت کام دے گا۔اس سعد وقت سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہم نے نادِ علیؑ کا انتخاب کیا ہے۔

اس خاص آیت کے اعداد ۵۷۴۴ ہیں۔نام مع والدہ کے اعداد لے کر آیت کے اعداد میں جمع کریں۔۱۲۰ عدد تفریق کر کے ۴ پر تقسیم کریں اور چار چار کے اضافے سے نقش پُر کریں۔

اگر تقسیم سے ایک باقی بچے تو ۱۳ ویں خانہ میں۔۲ باقی بچیں تو ۹ ویں خانے میں۔۳ باقی بچیں تو ۵ ویں خانہ میں ایک کا اضافہ کر کے نقش پر کریں۔

نقش کی چال طالب کے نام کے حروف اول کے عنصر کے مطابق ہوگی۔مثلاً نام کا پہلا حرف الف ہے تو آتشی چال سے نقش پُر کیا جائے گا۔اگر نام کا پہلا حرف واؤ ہے تو بادی چال سے نقش پُر کیا جائے گا۔

اس عمل کو مثال کے ذریعے سمجھاتا ہوں:

مثلاً ایک شخص کا مقدمہ جائیداد کے سلسلے میں چل رہا ہے وہ چاہتا ہے کہ افسران اس کے حق میں فیصلہ دیں تو آیت کے عدد لے جو ۵۷۴۴ ہیں۔پھر سائل کے عدد لے جو ۱۲۰ ہیں۔کل اعداد ۵۸۶۴ ہوئے۔۱۲۰ عدد تفریق کئے۔۵۷۴۴ باقی ہوئے۔۴ پر تقسیم کیا تو ۱۴۳۶ خارج قسمت ہوئے چونکہ سائل کے نام کا سر حرف آتشی ہے اس لئے آتشی نقش پُر کیا جو یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۶۴ | ۱۴۷۶ | ۱۴۸۸ | ۱۴۳۶ |
| ۱۴۸۴ | ۱۴۴۰ | ۱۴۶۰ | ۱۴۸۰ |
| ۱۴۴۴ | ۱۴۹۶ | ۱۴۶۹ | ۱۴۵۶ |
| ۱۴۷۲ | ۱۴۵۲ | ۱۴۴۸ | ۱۴۹۲ |

میزان= ۵۸۴۴

## نقش کی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اس چال کے مطابق نقش پُر کریں۔ خارج قسمت کے اعداد ۱۴۳۶ کو خانہ اول میں رکھیں۔ پھر چار کا اضافہ کر کے خانہ ۲ میں رکھیں۔ اسی طرح چار چار کے اضافے سے بالترتیب نقش کو پُر کرتے چلے جائیں۔

یہ تین نقش لکھے جائیں گے۔ ایک طالب اپنے پاس رکھے گا۔ ایک کو جائیداد میں دفن کر دیا جائے گا۔ ایک کو عنصر کے مطابق استعمال کیا جائے گا۔

چونکہ نقش آتشی ہے اس لئے اسے حرارت میں رکھیں گے۔

اگر نقش بادی ہو تو ہوا میں لٹکایا جائے گا۔

آبی ہو تو بانس کی نلکی میں رکھ کر دونوں طرف موم لگا کر کسی نمی والی جگہ میں رکھا جائے گا۔

اگر نقش خاکی ہو تو اسے زمین میں دبایا جائے گا۔

# نیا چاند اور نادِ علی ؓ کا ورد

نیا چاند دیکھ کر سورہ محمد ﷺ پڑھنا۔ نادِ علیؓ کا ورد کرنا۔ بادشاہ یا تلوار یا باغ سبزہ زار اور اپنے اہل وعیال واطفال پر للہ الحمد کہہ کر نظر ڈالنا مبارک ہے۔

۲۔عارف باللہ عزہ صیام دیکھتے ہی سورہ فتح پڑھتے ہیں۔تمام سال فراخدلی سے لنگر چلاتے ہیں۔ اگر اتنی ہمت نہ ہو تو عبادت و ریاضت اور ہمدردی صیام و تلاوت قیام میں پوری طرح مشغول ہو جانا چاہیے۔

۳۔ہر شب نادِ علیؓ بہت کثرت سے پڑھنا چاہیے۔خداوند کریم گناہوں سے معصوم و پاک رکھے گا۔

۴۔ہر رات کو آسمان دیکھتے ہوئے نادِ علیؓ پڑھنا چاہیے۔

۵۔چاند دیکھتے ہی اللہ اکبر اللہ اکبر پڑھنا اور سورہ فاتحہ سات بار پڑھ کر دعا کرلینا اور عقیق یا فیروزہ یا جو اپنے ستارے موافق نگینہ ہو اس پر نظر کرنا بھی مفید ہے۔

# ایک نادر عمل برائے فتوحات و مسخرات

ہلال رمضان دیکھ کر کہیں:

یا اسرافیل و یا میکائیل و یا ستار یا غفار

اپنا مطلب دل میں رکھ کر سات بار ان اسما کا مع نادِ علیؓ ورد کرو۔بعد میں دعا کریں۔ تاریخ ہفتم تک ناغہ نہ کرو چاروں سمت سے دریائے فتوحات و برکات کھل جائیں گے۔ اگر اس کے بعد ہمیشہ ہر ماہ چاند کے پہلے سات دنوں میں ایک عمل کیا جائے تو دوسرے رمضان چاند تک چلہ پورا ہو جاتا ہے۔

اس کی برکت سے خدا غنی کرتا ہے۔ دولت بے حد بخشتا ہے۔اگر امور شرعی میں حق حقوق کی پابندی رکھے تو لنگر جاری کرے۔

☆

# حصول روشن ضمیری

اول روزے سے ساتویں تک پابندی نماز پنجگانہ باجماعت پر مستعد ہو کر (باپرہیز) بعد فراغت نماز بلا کلام و شغل غیر اسمائے "یا ھادی یا خبیر یا متین یا علام الغیوب" ہزار مرتبہ اور نادِ علیؓ سات بار پڑھ کر سجدہ میں جا کر وھو اللطیف الخبیر تین بار پڑھ لے۔

پس اس شخص پر آسمان و زمین کے خزانے باذن اللہ تعالیٰ کھل جائیں گے اور سائلین کے دلوں کے بھید بلا سوال بتلانے پر قادر ہوگا اور اگر تمام ماہ مکمل صیام قیام سے یعنی تین ہفتے ریاضت پوری کرے تو زمین و آسمان کے ملک منکشف ہو جائیں گے۔ بہت دور دور کی خبریں قلب پر اتریں گی۔

# ترقی رزق و برکت

ماہ رمضان کے چودھویں روز سے اگر جمعرات یا جمعہ ہو جائے تو طلائی لوح پر یہ نقش کندہ کر کے اوپر نادِ علیؓ ایک ہزار سات بار دم کر لے۔ انگوٹھی میں محفوظ رکھے رزق و روزی میں بے اندازہ برکت و ترقی ہو اور جملہ بلیات و مصائب سے محفوظ رہے۔

اس سے استخارہ میں بڑی مدد ملتی ہے۔ یہ نقش خزانہ ربی کی کلید ہے۔ دست غیب کی قوی امید ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۴۳۲ | ۴۲۵ | ۴۳۰ |
| ۴۲۷ | ۴۲۹ | ۴۳۱ |
| ۴۲۸ | ۴۲۳ | ۴۲۶ |

نقش کے دائیں القوی العزیز اور بائیں بعبادہ یرزق لکھیں

☆

# تسخیر خلائق

تسخیر خلائق مربع مقطعات قرآنی وہ ہے جس کے چاروں طرف مقطعات بھی تحریر ہوں' ہرن کی جھلی کوری پر گلاب زعفران و مشک و کافور سے لکھ کر اوپر نادِ علیؑ سات سو سترہ بار دم کرے اور معطر کر کے پاس رکھا جائے تو تمام عملے کے حکام مسخر ہو جاتے ہیں۔ نقش یہ ہے۔

| ۸۴۶ | ۸۴۹ | ۸۵۲ | ۸۳۸ |
|---|---|---|---|
| ۸۵۱ | ۸۳۹ | ۸۴۵ | ۸۵۰ |
| ۸۴۰ | ۸۵۴ | ۸۴۷ | ۸۴۴ |
| ۸۴۸ | ۸۴۳ | ۸۴۱ | ۸۵۳ |

نقش کے دائیں حٰمٓ ح م ف ن اور بائیں طرف ی ھ ی ح ص ح م ع لکھیں

# اعمال ایام بیض ماہ رمضان شریف

دعائے مجیر اور نادِ علیؑ اگر ماہ رمضان المبارک ۱۳' ۱۴' ۱۵ تاریخ میں پڑھ لے تو جملہ گناہوں کی معافی تمبیع آفات سے تحفظ' قرضہ سے نجات' بیماری سے شفا' قیدی کی رہائی ہو۔ حکام میں عزت و آبرو' عہدہ میں ترقی' کمائی میں خیر و برکت ہو تمام غم و اندوہ اور دشمنوں ظالموں' جابروں سے مخلص ہو جاتی ہے۔ دعائے مجیر یہ ہے:

**سبحانک یا الله تعالیت یا رحمٰن اجرنا من النار یا مجیر سبحانک یا رحیم تعالیت یا کریم اجرنا من النار یا مجیر.**

سال بھر میں صرف سہ یوم قلیل ریاضت سے کثیر فوائد ہیں۔ ہر نماز کے بعد جتنا ورد کر سکتے ہو کرو۔ عشاء کے بعد کثرت سے ریاضت کرو۔

# سورج و چاند گرھن

سورج گرہن میں ایمانداری کو شدید دھچکا' جاگیز املاک کا نقصان' ناجائز قبضہ زمین کے سلسلہ میں قتل کے معاملات کے لئے۔

چاند گرہن میں مویشیوں خصوصاً گائے بھینسوں کی بیماریوں اور بکثرت اموات کے معاملات کے لئے۔

اس وقت کے اندر اندر جو بھی اعمال کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔ اگر آپ حروف صوامت کی زکوٰۃ دینا چاہیں تو بھی ۵۴۳ بار" احد رسص طعک لموہ" لکھ کر دے سکتے ہیں۔ حروف صوامت کے اعمال انسانی ضروریات کا چوتھائی حصہ مکمل کرتے ہیں۔

گرہن کا ایک خاص اثر اہل عالم پر ہوتا ہے' جس کے بعض اثرات نمایاں ہوتے ہیں۔ جن عورتوں کے اولاد ہونے والی ہو وہ گرہن کے وقت بہت احتیاط کریں۔ بعض بچے جو ماں کے پیٹ سے ناقص مثلاً لنگڑے' اندھے' ہونٹ کٹے یا گونگے بہرے وغیرہ پیدا ہوتے ہیں وہ سب گرہن کے اثر سے متاثر ہوئے ہوتے ہیں۔ عام عورتیں گرہن کے اثرات سے واقف نہیں ہوتیں۔ جن عورتوں کے اولاد پیدا ہونے والی ہو۔ گرہن کے تمام وقت بڑے آرام سے ہاتھ پاؤں سیدھے کر کے لیٹی رہیں اور خیالات نہایت پاکیزہ رکھیں۔ یہ یاد رکھیں کہ گرہن کے وقت جو خیالات ماں کے ہوں گے' اولاد کے بھی ویسے ہی خیالات ہوں گے۔ اگر عورت پڑھی لکھی ہو تو گرہن کے وقت لیٹ کر مذہبی یا عالمانہ اور جرات و ہمت والی باتوں کی کتابیں پڑھتی رہے۔ اگر حاملہ عورت اس وقت قعدہ میں بیٹھی ہو تو بچے کے پاؤں ٹیڑھے ہوں گے اگر آنکھیں بند کر کے لیٹے گی تو بچے کی آنکھوں میں نور کم ہوگا۔

علاوہ ازیں حاملہ کے اور لوگوں کو چاہیے کہ وہ عبادت و استغفار میں مشغول رہیں۔ مسلمان اپنے محلہ کی مسجد میں نماز کسوف یا خسوف ادا کریں۔ باجماعت نماز ہو۔ اس میں خطبہ نہیں ہوتا۔ اس وقت ہر شخص حسب توفیق صدقہ و خیرات کرے۔ یہ وقت

سعد نہیں ہوتا اور اس وقت کی تاثیر بہت طاقت رکھتی ہے۔ گرہن کے وقت میں جو عمل کیا جاتا ہے وہ نہایت سریع الاثر ہوتا ہے۔

جو شخص عامل بننا چاہے اس کو تو چاہیے کہ حروف صوامت کی زکوٰۃ دے۔ یا ناد علیؑ کو پانچ سو مرتبہ پڑھ لے تو وہ اس عمل کا عامل ہو جائے گا۔ یہ عمل بخار' حب' سر درد اور درد دانت وغیرہ کے لئے ہیں۔ اپنی پسند اور ضرورت کو مدنظر رکھ کر زکوٰۃ ادا کریں۔ تمام عمر عمل کام دے گا۔

اس موقعہ سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہر شخص کے فائدہ کا ایک عمل تحریر کرتا ہوں جو شخص چاہے تیار کر کے فیض حاصل کر سکتا ہے ہر شخص کے لئے اجازت ہے۔

یہ عمل ان تمام خباثتوں سے محفوظ رکھے گا جو انسان و شیطان دونوں سے وابستہ ہیں مثلاً یہ بدگویوں اور خلاف بولنے والوں کے لئے زبان بندی کا کام دے گا۔ حاسدوں کے حسد سے محفوظ رکھے گا۔ نظر ظالماں' قاطعاں اور موذیاں سے مخفی رکھے گا' یعنی ان سے ہمہ وقت محفوظ رہے گا۔ جن لوگوں کو مخالفتوں سے واسطہ پڑتا ہے جن کے دشمن ہمہ وقت اسے نیچا دکھانے کی کوشش کرتے ہیں اور جو بدنام کرتے ہیں۔ ان سب سے محفوظ رہنے کے لئے حرز اسرار کام دے گا۔ تمام خلقت کی زبان بندی بھی اسی سے ہوگی۔ گویا شرالاشرار سے محفوظ کرنے کے لئے ایک حصار کا کام دے گا۔ انسان کو بہترین نفع دینے والی چیزوں میں سے یہ ایک میرا تحفہ ہے اور اس زمانہ کے ہر آدمی اور عورت کو اپنے اپنے حلقہ میں محفوظ رہنے کے لئے ضروری ہے۔

حروف صوامت جن سے ہر قسم کے امور کو باندھا جاتا ہے' ان کے عدد ۵۴۳ ہیں۔ حروف نورانی میں سے الم۔ طہ۔ طس۔ طسم۔ عسق۔ ن۔ کے اعداد بھی ۵۴۳ ہیں۔

اللہ جل شانہ نے ان حروف نورانی سے قرآن کریم کی حفاظت کی ہوئی ہے اور یہ حروف قرآن کی بعض سورتوں کے شروع میں ہیں۔ ان کے مفرد حروف چودہ ہیں۔

اب میں ان اعداد کی قوتوں سے نقش تیار کرتا ہوں جو شرالاشرار سے محفوظ رکھ کر حفاظت کرے گا۔ وہ یہ ہے ۱۷۷ سے لے کر ۱۸۵ تک با ترتیب لکھنا ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۰ | ۱۸۵ | ۱۷۸ |
| ۱۷۹ | ۱۸۱ | ۱۸۳ |
| ۱۸۴ | ۱۷۷ | ۱۸۲ |

اب اس کی تکمیل کو سمجھیں۔ اگر یہ نقش زبان بندی اعداد کے لئے لکھے تو نقش کے نیچے نادِ علی لفظی لکھے۔

اگر یہ نقش شرالاشرار سے محفوظ رہنے کے لئے ہو تو نیچے نادِ علیؓ حرفی لکھے۔

اگر یہ نقش نظر و جن و پری اور سحر و جادو سے حفاظت کے لئے ہو تو نقش کے نیچے نادِ علیؓ اعدادی لکھے۔

اگر ایک گھر میں رہتے ہوئے کسی ایک کی دوسرے کے دل میں عزت و وقعت نہ ہو مثلاً میاں بیوی کے درمیان نفرت ہو اور ایک دوسرے کو برا بھلا کہہ کر عزت نہ کرتے ہوں اور اسی طرح کسی کی اپنے دفتر میں وقعت نہ ہو تو نقش کے گردا گرد نادِ علیؓ لکھے۔

ان عزیمتوں کو جو نقش کے بعد لکھی ہیں بسم اللہ سے شروع کریں اور عزیمت کے بعد لکھیں۔ بحق الم طه طس طسم عسق ن و ناد علی. اللهم احفظ علی حامل هذ الدعاه ( نام معه و الده ) بامر الله الواحد القهار.

اب چاروں طرف ایک ایک دفعہ حروف صوامت لکھیں۔ احـد رسـص طعک لموه. نقش کے کونے قوله الحق و له المک سے تیار کریں۔ یہ سارا کام کالی سیاہی یا نیلی سیاہی یا پنسل سے کاغذ پر لکھ سکتے ہیں۔

لکھتے وقت منہ جنوب مغرب کی طرف کریں اور اکیلے کمرہ میں کریں۔ ایسا انتظام کریں کہ کوئی بلائے نہیں۔ نہ ہی کام کرتے وقت بولنا ہے۔ اس کو تہہ کر کے تعویذ بنالیں اور بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈال لیں۔ یہ ایسا کام کرلیا' جس سے دل مطمئن رہے گا۔ بے خوف و بے خطر ہو جائیں گے۔

# عمل حُبِ بابلی

زہرہ کو عورت اور مریخ کو مرد گردانا گیا ہے۔ علم کواکب میں یہی دو قوتیں مونث و مذکر ہیں۔

جن مرد عورت میں یا میاں بیوی میں اختلافات ہے یا جھگڑا چلا آرہا ہے یا دونوں میں علیحدگی ہو چکی ہے یا طلاق کے مقدمات چل رہے ہیں۔ یہ اختلافات کتنے ہی شدید کیوں نہ ہوں جس وقت دونوں مخالفت صنفوں کا قران ہو رہا ہو اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھائیں۔ اس عمل کو ہر شخص کر سکتا ہے گو اس قسم کے طریق کار کو رموز میں سمجھایا گیا ہے تاہم یہاں پوری تفصیل سے بیان کیا جاتا ہے اور کسی اسرار کو پوشیدہ نہیں رکھا گیا۔

عام طور پر یہ مشہور ہے کہ عمل میں اثر نہیں ہوتا۔ میں خیال کرتا ہوں تو معلوم ہوتا ہے کہ اس میں وہی اصحاب شامل ہیں جنہوں نے کبھی کبھار کسی ضرورت کے وقت کوئی نقش یا تعویذ لے لیا (مفت یا ہدیہ سے) اور اس نے اثر نہیں کیا تو وہ لوگ عملیات کو بے اثر کہتے پھرتے ہیں۔

دوسرے وہ لوگ ہیں جنہوں نے عمل تو بہت کیے مگر وہ قواعد و عملیات سے ناواقف ہیں۔ ذرا غور کریں' معمولی اجرت پر کام کرنے کے لئے پہلے برسوں اس کو سیکھنا پڑتا ہے پھر اس میں دسترس پیدا ہوتی ہے۔ تب جا کر اس کے ذریعے سے روپیہ پیسہ کمایا جاتا ہے۔ دنیا کا ادنیٰ سے ادنیٰ ہنر بغیر استاد کے اور محنت و کوشش کے نہیں آتا پھر عملیات جو اسرار خداوندی کا خزانہ ہیں ان کو لوگوں نے کیسے آسان سمجھ لیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب کوئی شخص ناکام رہتا ہے تو عمل کو بے اثر کہتا ہے کوئی عمل بھی بے اثر نہیں ہوتا اپنی غلطی سے ہی ناکامی ہوتی ہے یا تم اس کے قواعد سے ہی نابلد ہو۔ جس کے تحت خالق حقیقی نے اثر کو مرتب کیا ہے۔

تسخیر و محبت کا یہ عمل بھی مقلب القلوب ہے اگر آپ وقت اور قواعد کی پابندی کریں گے تو انشاء اللہ کبھی ناکامی نہ ہوگی۔

طریقہ یہ ہے کہ ایک سطر لکھیں۔ پہلے نام مطلوب مع والدہ پھر نام طالب معہ والدہ۔اب اس کی تکسیر کا خاص قاعدہ یہ ہے کہ پہلی سطر میں تمام علیحدہ علیحدہ حروف لکھیں دوسری سطر میں طالب کے نام کا اول حرف چھوڑ کر تمام سطر کے حروف لکھو اور چھوڑا ہوا حرف آخر میں لکھ لیں۔اسی طرح تمام تکسیر کریں یعنی ہر دفعہ طالب کے نام کا پہلا حرف چھوڑ کر لکھنا ہے اور پھر اسے آخر میں لکھ دینا ہے۔ اگر آخری سطر میں نام طالب کا پہلے آئے گا اور نام مطلوب کا آخر میں آجائے گا۔یہی اس کی زمام ہوگی۔ میں مختصر ناموں کی تکسیر کرتا ہوں جس میں ماں کا نام شامل نہیں۔دونوں ناموں کے درمیان کے لئے دوہری لکیر لگادیں۔مثلاً طالب علی مطلوب محمد ہے تو تکسیر یہ ہوگی۔اس میں نام مطلوب اول اور طالب آخر ہی رہا ہے۔

| م | ح | م | د | ع | ل | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ل | ی | م | ح | م | د | ع |
| د | ع | ل | ی | م | ح | م |
| ح | م | د | ع | ل | ی | م |
| ی | م | ح | م | د | ع | ل |
| ع | ل | ی | م | ح | م | د |
| م | د | ع | ل | ی | م | ح |
| م | ح | م | د | ع | ل | ی |

اب کرنا یوں ہے کہ تکسیر کے سیدھی طرف کے پہلے پہلے تمام حروف اور پھر آخری آخری حروف لے کر ان کو امتزاج دیں۔

| م | ل | د | ح | ی | ع | م | م |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ی | ع | م | م | ل | د | ح | ی |

امتزاج دینے کا طریقہ یہ ہے کہ سطر دوم کا آخری حرف اور سطر اول کا پہلا حرف لیں۔ بار بار اس طرح کریں حتیٰ کہ ایک سطر بن جائے۔

امتزاج یہ ہوا:

ی م ح ل و د ل ح م ی م ع ع م ی م = ۱۶ حروف

ان کے اعداد لے کر ایک مربع نقش پر کریں۔ کل اعداد ۴۵۴ ہوئے۔ مربع میں پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۳۰ تفریق کریں باقی کو ۴ پر تقسیم کریں جو حاصل آئے اسے خانہ اول میں رکھ کر رفتار سے پُر کریں۔

اگر تقسیم سے باقی ایک بچے تو خانہ ۱۳ میں ۲ بچیں تو خانہ ۹ میں ۳ بچیں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کر دیں نقش پُر ہو جائے گا اور چاروں طرف سے میزان برابر آئے گا۔

۴۵۴ ـ ۳۰ = ۴۲۴ تقسیم ۴ = ۱۰۶

نقش یہ ہے۔ اسے آتشی رفتار سے پُر کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۶ | ۱۱۹ | ۱۱۶ | ۱۱۳ |
| ۱۱۷ | ۱۱۲ | ۱۰۷ | ۱۱۸ |
| ۱۱۱ | ۱۱۴ | ۱۲۱ | ۱۰۸ |
| ۱۲۰ | ۱۰۹ | ۱۱۰ | ۱۱۵ |

اس نقش کے گرد تمام امتزاج کے حروف لکھ دیں چونکہ جفت ہیں اس لئے چار چار کے کلمات بنا کر لکھیں۔ اگر طاق ہوں تو تین تین یا پانچ پانچ حروف کے کلمات بنائیں۔ اس نقش کے نیچے اپنا مطلب لکھیں یا عزیمت لکھیں۔ ان دو نقوش کے گرد تمام امتزاج کے حروف اور ان کے باہر نادِ علیؑ حرفی لکھ دیں۔ چونکہ جفت ہیں اس لئے چار چار کے کلمات بنا کر لکھیں۔ یہ دو نقش تیار کریں ایک کو گلے میں ڈالیں یا بازو پر باندھیں اور دوسرے کو ایسی جگہ رکھیں جہاں اسے حرارت ملتی رہے۔ انشاء اللہ ایسے اسباب پیدا ہوں گے کہ دونوں کا ملاپ ہو جائے گا۔

# عمل فتوحاتِ دائمی

واضح رہے کہ علمائے علم عملیات نے نظرات سیارگان کو موثر تسلیم کیا ہے اور موثر تسلیم کئے بغیر چارہ نہیں ہے۔ گرہن اور چاند کا گھٹنا بڑھنا سب نظرات کے ماتحت ہی ہے۔

نظرات کی چند قسمیں ہیں لیکن یہ بات معلوم کرنا ضروری ہے کہ ہر ستارہ ہر وقت ایک دوسرے کا ناظر رہتا ہے لیکن تمام نظرات کو موثر تسلیم نہیں کیا گیا ہے اور یہ بات ماہرین علم سے پوشیدہ نہیں۔ غرضیکہ نظرات میں ذیل کی قسمیں موثر مانی گئی ہیں۔ قران' تربیع' مثلیث' مقابلہ' تسدیس چونکہ سیارگان سعد و نحس دونوں ہیں اس لئے ہر ستارہ کی ہر ستارہ سے نظر علیحدہ موثر ہوگی۔

زہرہ و مشتری کی تسدیس کے وقتِ مقررہ پر کام کریں کہ زہرہ مشتری کے اعداد حساب ابجد قمری نکال کر اس میں اپنے نام کے اعداد معہ والدہ شامل کر کے کل اعداد سے ایک مثلث آبی چال سے پُر کریں اور اس مثلث کو عطر میں معطر کر کے اس پر نادِ علیؓ ایک ہزار ایک بار دم کر لیں اور کسی سرخ کاغذ میں لپیٹ کر اور سرخ کپڑے میں باندھ کر اپنے پاس رکھیں۔

خدا چاہے تو فتوحات غیبی ہوں گی۔ ہر شخص عزت کی نظر سے دیکھے گا۔ دشمنوں پر فتح یاب ہوگا۔ اگر یہ نقش سفید کاغذ پر ہو تو چاندی کی انگوٹھی میں رکھ کر اوپر سے عقیق جڑوالیں۔

نقش زعفران سے پُر کریں۔ قلم نیا ہو منہ شمال کی طرف ہو۔ نقش بھرنے کا طریقہ یہ ہے کہ جو عدد ہوں اس میں سے ۱۲ عدد کم کر کے بقایا کو تین پر تقسیم کریں خارج قسمت کو پہلے خانہ میں رکھ کر نقش پُر کریں۔

اگر تقسیم سے ایک بچے تو ساتویں خانے میں اور ۲ بچیں تو چوتھے خانہ میں ایک زیادہ کریں نقش پُر ہو جائے گا۔

نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

# عمل برائے وصال

زہرہ و زحل کی تثلیث کے وقت میں میاں بیوی کے اندر ہونے والی طلاق یا جدائی کا سدباب کیا جا سکتا ہے۔ جہاں بھی ایسا اندیشہ ہو وہاں یوں کریں کہ نام بیوی معہ والدہ یا نام خاوند معہ والدہ کے اعداد میں ۹۱۵۸ عدد شامل کر کے اس کی ایک مخمس پُر کریں۔ اس پر نادِ علیؓ پانچ سو پانچ بار پڑھ کر دم کر لیں۔ ایک نقش طالب اپنے پاس رکھے دوسرا نقش مطلوب کے تکیے میں سی دے۔

اب میں مثال کے ذریعے سمجھاتا ہوں تا کہ عمل با آسانی سمجھ آ جائے۔ میاں بیوی کے لئے عمل تیار کرنا ہو تو فرض کریں:

طالب کے اعداد ۱۹۸ اور مطلوب کے اعداد ۴۴۷ ہوئے۔

طالب مطلوب کے اعداد میں ۹۱۵۸ کا اضافہ کیا کل عدد ۱۰۱۰۰ ہوئے۔ اب ان اعداد کو مخمس میں پُر کریں مخمس پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۶۰ عدد تفریق کر کے ۵ پر تقسیم کر دیں اور خانہ اول میں حاصل قسمت کو رکھ کر مقررہ چال سے لوح لکھیں۔

اگر کسر واقع ہو تو کسر ایک کے لئے خانہ ۲۱ میں'

کسر ۲ ہو تو خانہ ۱۶ میں'

کسر ۳ ہو تو خانہ ۱۱ میں'

کسر ۴ ہو تو خانہ ۶ میں' ایک کا اضافہ کریں۔

نقش پُر ہو جائے گا۔ نقش کو اس چال سے پُر کریں۔

### چال نقش

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ١ | ٢٠ | ١٩ | ١٣ | ٧ |
| ١۴ | ٨ | ٢ | ٢١ | ٢٠ |
| ٢٢ | ١٦ | ١٥ | ٩ | ٣ |
| ١٠ | ۴ | ٢٣ | ١٧ | ١١ |
| ١٨ | ١٢ | ٦ | ۵ | ٢۴ |

نقش پُر کرنے کے بعد نقش کے نیچے عزیمت لکھیں۔

اس عمل سے دو فرد جن میں ایک عورت اور ایک مرد اور ان کے تعلقات ٹوٹ رہے ہوں مثلاً ماں اور بیٹا' بہن اور بھائی وغیرہ بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں مگر ان معاملات میں ۹۱۵۷ عدد شامل نہ کریں بلکہ ۳۷۹۹ عدد شامل کریں۔انشاءُ اللہ گردش وقت یا حاسدوں کی ریشہ دوانیوں کے باوجود تعلق قائم رہے گا۔

## عمل قدوسی

قدوس کے معنی ہیں طاہر ومطہر پاک پاکیزہ۔ جمیع عیب اور نقصان سے پاک۔
یہ اسم جمالی ہے اور عنصر آبی ہے۔اس کے عدد ۱۷۰ ہیں۔

بعض علماء کہتے ہیں کہ قدوس کے معنی نقائص سے منزہ کے ہیں۔ یہ تقدیس کے ساتھ اللہ سے ہی موصوف ہیں۔بندہ کے حق میں قدوس کے معنی طہارت اور پاکیزگی کے ہیں۔ یہ ذکر ان فرشتوں کا ہے جو کرسی کے گرد رہتے ہیں اور جو لوح وقلم پر معین ہیں۔ان کا ذکر بھی یہی مقرر ہے۔ چنانچہ ساتوں آسمانوں اور ملاء اعلیٰ کے فرشتوں کا ذکر قدوس ہے اور اہل کرسی کا ذکر سبوح قدوس ہے اور لوح والوں کا ذکر **سبوح قدوس رب الملئکة والروح**' ہے۔

قدوس اس بلند مرتبہ ذات کو کہتے ہیں جس کے انوار ادراک سے برتر ہوں۔
جب یہ اسم کسی شخص کے نام کے اعداد کے موافق ہو اور وہ اس کا ذکر کرنا چاہے تو

یا سبوح قدوس کر کے پڑھے اور مداومت کرے تو عالم علوی کا کشف اسے حاصل ہوگا۔

تقدیس کے تین مقام ہیں۔طہارت عقول روح' نفوس قلوب اور جسم کے تین تین قسمیں ہیں۔ان کا بیان تو طویل ہے۔یہ مقامات تو اولیائے کاملین کے ہیں تاہم میں ذرا سمجھانے کی غرض سے جسم کی تقدیس کا بیان کرتا ہوں۔

پہلی تقدیس حلال روزی ہے اور توکل کا اختیار کرنا۔

دوسری تقدیس دل کی ہے۔ذکر الٰہی اور خلوت و خاموشی کو اختیار کرکے دل کی تقدیس کی جائے۔

تیسری تقدیس بدن کی ہے یعنی شب و روز طہارت سے رہنا۔یہ مقام تقوئی کی ابتداء ہے۔

جب آپ ان طریقوں سے اپنے اوصاف پاک کرلیں گے تو عالم افہام سے قدوس فرشتہ نازل کر عجائب الملکوت کے راز بیان کرے گا۔

اگر کوئی شخص اس اسم کو اس کے عدد کے موافق پڑھے اور ریاضت کی شرائط بجا لائے تو اس کو ہیبت اور تقرب الی اللہ حاصل ہوگا۔خلوت میں پڑھنا لازم ہے۔اسماء کی تلاوت خاموشی سے کرے۔

جب کوئی اس اسم کو سفید کاغذ پر مشک وزعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ناد علیؑ کی تلاوت میں کثرت اختیار کرے تو باہیبت و مقبول ہو۔

جب کوئی گنہگار آدمی اس کو چاندی کی انگوٹھی پر نقش کرکے پہنے اور اس اسم کی تلاوت کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے دل کو پاک کردے گا۔

نماز و تلاوت میں بھی جس شخص کے دل میں طرح طرح کے خیالات آتے ہوں یا عبادت کی طرف رغبت نہ ہو۔اس کو بھی اسی طرح کرنا چاہیے۔

اس اسم کی ریاضت کے لئے ۱۷۰x۱۷۰ بار روزانہ مع ناد علیؑ پڑھنا چاہیے اور یہ ذکر جاری ہی رہنا چاہیے۔

معلوم ہوا کہ تمام اسماء اور دعوات کی درستی اکل حلال اور طہارت ظاہری و باطنی پر موقوف ہے اور خلوص نیت اور ریاضت اور اوقات نیک کا معلوم کرنا بہت ضروری ہے۔

جب تم ان سب باتوں کا خیال رکھو گے تو بہت جلد کامیابی کی منزل پر پہنچ جاؤ گے اور دین و دنیا کی کنجیاں تمہارے ہاتھوں میں آ جائیں گی۔ اگر اس اسم کا ذکر کثرت سے کیا جائے یہاں تک کہ اس اسم کی روحانیت غالب آ جائے تو اللہ تعالیٰ اس سے ہر ایک بری خواہش کو دور کر دے گا۔

اگر کوئی شخص اس اسم کا مربع شب جمعہ ساعت مشتری میں زائد النور قمر کے دنوں میں لکھ کر پاس رکھے تو اللہ تعالیٰ اس سے برے اخلاق دور کر دے گا اور اچھے اخلاق سے آراستہ کرے گا اور لوگوں میں محبوب کرے گا کہ سب اس کی تعریف کریں گے۔ جس شخص کے اندر کوئی بدعادت ہو اس کو اسی اسم کا نقش لکھ کر دینا چاہیے۔ مربع اس کا یہ ہے۔

۷۸۶

| ال | ق | دو | س |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۵۹ | ۳۲ | ۹۹ |
| ۵۸ | ۸ | ۱۰۲ | ۳۳ |
| ۱۰۱ | ۳۴ | ۵۷ | ۹ |

اس کو چاندی کی تختی پر کندہ کریں یا سفید کاغذ پر زعفران سے ذیل کی چال سے لکھیں۔ اور پر نادِ علیؑ کا ایک ہزاری ورد روزانہ دم کرتے رہیں۔

۷۸۶

| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اگر کوئی شخص عین زوال کے بعد اس اسم مبارک کو ایک سو ستر بار پڑھے تو شر نفس

اور وسوسہ شیطان سے امان پائے۔

شیخ مغرب نے تحریر فرمایا ہے کہ یہ ذکر ذاکر کو پاک باطن کرتا ہے۔

اگر اس اسم کی تلاوت روزانہ ایک سو پندرہ مرتبہ کی جائے تو ظاہری و باطنی امراض سے صحت حاصل ہو اور قلب پاکیزہ نفس ہو۔

شیخ بونی" نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اس اسم کا ذکر اس کثرت سے کرے کہ از خود رفتہ ہو جائے تو پروردگار عالم ہر بری خواہش کو اس سے دور فرمادے گا اور ذاکر کے چہرے پر آثار پاکیزگی نمودار ہوں گے۔

شیخ شہاب الدین سہروردی" نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص برائے عظمت ظاہری و باطنی چالیس روز تک ترک حیوانات ولذات روحانی و جسمانی کے ساتھ دس ہزار مرتبہ پڑھا کرے تو جمیع مخلوقات از جن وانس مسخر و مطیع ہوں۔

اگر نادِ علیؑ کو ایک دفعہ پڑھ کر کھانے اور پینے کی چیزوں پر دم کر کے گھر میں اس فرد کو کھلاتا رہے جو سرکش اور بے ادب ہو تو وہ اس بدعادت کو چھوڑ دے گا۔

اگر کوئی شخص سفید کاغذ پر تحریر کر کے دھو کر مریض کو پلائے تو شفا ہو۔ درد سر کو آرام ہو۔ بخار دائی زائل ہو۔ عبارتِ ذیل کو نادِ علیؑ کے دائرے کے اندر یوں لکھے۔

یا قدوس الظاهر من كل سوء فلاشيني بعدده من جميع خلقه

اگر اس اسم اعظم کی مثلث عددی کو اس طرح تحریر کرے کہ مربع حرفی احصی کئے ہوئے ہو اور شب جمعہ کو ساعت مشتری میں تحریر کر کے اپنے پاس رکھے تو پروردگار عالم اخلاق حسنہ عطا فرمائے۔ محبوب الخلائق، اور مقبول القول ہو۔ دشمن بھی دوست گردانیں اگر مسافر باندھے تو ماندہ نہ ہو۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ق | د | و | س |
|---|---|---|---|
| س | و | د | ق |
| د | ق | س | و |
| و | س | ق | د |

اگر کوئی شخص اس اسم کو پڑھے اور ریاضت کی شرائط کو تمام وکمال طریقے پر بجا لائے تو ہیبت عظیمہ حاصل ہو اور تقرب الی اللہ کے مرتبہ پر فائز ہو۔

اگر سفید کاغذ پر مشک وزعفران سے نقش ذوالکتابت لکھ کر اپنے پاس رکھے اور تلاوت میں کثرت قلب میں رقت اور طبع میں حلت اختیار کرے تو باہیبت ومقبول ہو۔ یہ مربع القدوس کا پہلے دیا جا چکا ہے۔

اگر جمعہ کے دن روٹی کے لقمہ پر سبوح قدوس رب الملٰئکۃ والروح تحریر کر کے اوپر نادِ علیؓ دم کر کے کھائے تو صفات قدسیہ حاصل ہوں۔

اگر مذکورہ آیت مبارکہ اور نادِ علیؓ کو مربع حرفی میں مشک وزعفران اور گلاب سے لکھ کر موم بند کر کے کوزہ آب میں ڈالے اور اس پانی کو کسی ایسے شخص کو پلائے جو بدخو اور مردم آزار' سخت کلام اور سخت دل ہو تو پروردگار عالم اسے خلق عظیم ورحم دلی عنایت فرمائے۔ حسد وکینہ دل سے زائل ہو۔ جود وسخا ورحم وکرم کا حامل ہو۔

اگر کوئی شخص اس اسم کی دعوت کو پانچ سال تک بجا لائے تو کبھی کا محتاج نہ ہو۔ دل اس کا منور ہو عمر دراز ہو۔ آثار علوی بھی تسخیر میں آ جائے۔ مثل برق ورعد وباراں و بادوغیرہ اور عجائبات وکرامات کا مالک ہو۔

## دفیعہ حوادث ومصائب

یہ کل بیس نمازیں ہوتی ہیں۔ جن میں سے پانچ فقہ کے اندر مشہور ہیں۔ یعنی صلوٰۃ الجنازہ' صلوٰۃ لکسوف' صلوٰۃ الاستسقاء' صلوٰۃ تحیۃ المسجد' صلوٰۃ الاستخارہ' اور صلوٰۃ تحیۃ الوضو۔ باقی پندرہ میں سے اہم کا ذکر کیا جاتا ہے۔

## صلوٰۃ حاجت

یہ دو رکعت نفل ہوتی ہے۔ ہر ایک رکعت میں آٹھ مرتبہ الحمد شریف اور سات مرتبہ قل ھو اللہ پڑھے اور نماز کے بعد سجدہ میں جا کر نادِ علیؓ ستر بار پڑھے۔

جو شخص اہم ضرورت کے وقت اس نماز کو ادا کرے گا وہ حاجت روا ہوگی۔

چاہئے کہ جب تک حاجت روائی نہ ہو روزانہ اس نماز کو پڑھے یعنی چوبیں گھنٹوں میں صرف ایک بار۔

## صلوٰۃ برات الوالدین

یہ نماز والدین کوثواب بخشنے کے لئے ادا کی جاتی ہے۔ جو شخص اس نماز کو پڑھ کر والدین کوثواب بخشے گا بے شک اس نے والدین کا حق ادا کر دیا۔

یہ جمعرات کے دن عشاء اور مغرب کے درمیان دو رکعت نفل اس طرح پڑھی جاتی ہیں کہ ہر رکعت میں الحمد شریف ایک مرتبہ اور آیت الکرسی پانچ مرتبہ اور اسی طرح معوذتین پانچ پانچ مرتبہ پڑھے اور نماز کے بعد پندرہ دفعہ استغفار، پندرہ بار نادِ علیؑ اور پندرہ بار درود شریف پڑھے پھر اس کا ثواب والدین کو بخشے۔

## صلوٰۃ استخارہ سفر

سفر سے پہلے صلوٰۃ الاستخارہ پڑھے اور جب سفر کو نکلے تو چار رکعت نفل ادا کرے جس میں الحمد شریف اور قل شریف پڑھے۔ نماز سے فارغ ہو کر نادِ علیؑ ستر بار پڑھے تو یہ دو رکعت اس کے مال اور اہل کو کافی ہوں گی۔

## صلوٰۃ القضاء الدین

اگر قرض کسی حالت میں نہ اترتا ہو تو جو شخص اس نماز کو ادا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کے قرض کو ادا کر دے گا۔

طریقہ یہ ہے کہ چار رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں الحمد شریف ایک مرتبہ اور قل اعوذ برب الفلق دس مرتبہ پڑھے دوسری رکعت میں الحمد شریف ایک مرتبہ اور قل یا ایھا الکافرون دس مرتبہ پڑھے اور دو رکعتوں کا سلام پھیر کر سات بار نادِ علیؑ پڑھے۔

پھر اٹھ کر دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد ایک مرتبہ، سورہ الہاکم

التکاثر تین مرتبہ' سورہ عصر تین مرتبہ' سورہ اذازلت الارض تین مرتبہ' سورہ اخلاص تین مرتبہ پڑھے۔ اسی طرح دوسری رکعت میں پڑھے نماز سے فارغ ہو کر سجدہ میں دعا مانگے۔اور پھر بیٹھ کر دعا مانگے۔

## کشش پیدا کرنا

اگر کوئی اپنے چہرے میں زبردست قسم کی کشش پیدا کرنا چاہے تو اس عمل کو کرے۔اللہ کے حکم سے جو کوئی بھی دیکھے گا وہ حیران ہوگا۔

روزانہ بعد نماز فجر دعا کے بعد مصلے پر بیٹھ کر اپنی آنکھیں بند کرے اور گلاب کا عرق چینی کی پیالی میں اپنے پاس رکھے۔اگر خواتین اس عمل کو کریں تو اپنے سر کو ضرور ڈھانپیں اور اگر مرد اس عمل کو کرے تو ننگے سر اس عمل کو کرے۔

اپنے ہاتھوں کو دعا مانگنے والے انداز میں اپنے سامنے رکھے اور ان حروف کو آہستہ آہستہ ایسے اپنی زبان سے نکالے (ح م ع س ق۔ک ھ ی ع ص) ایک مرتبہ اس کو پڑھ لینے کے بعد عرق کی پیالی پر دم کرے اور اس عمل کو اپنی آنکھوں کو بند رکھتے ہوئے کم از کم ایک گھنٹہ کرے پھر سب سے آخر میں اس عرق کی پیالی میں سے تھوڑا سا عرق نکال کر اس پر نادعلیؑ سات بار دم کرے اور اپنے چہرے پر ملے اور جو باقی بچے اس کو پی لے۔اللہ کے فضل سے چہرے پر قوت انگیز کشش پیدا ہوگی۔

## دانے اور سرخ نشان

اگر کسی کے چہرے پر سرخ رنگ کے دانے نکلتے ہوں یا دانوں سے چہرے پر نشان پڑ گئے ہوں یا چہرہ بھدا ہو ان سب کے خاتمے اور اس میں کشش پیدا کرنے کے لئے پیپل کے پتے لائے جائیں لیکن پتے خشک ہونے چاہئیں۔

روزانہ ایک پتے کو صبح نہار منہ اپنے چہرے پر پانچ منٹ تک نادعلیؑ پڑھتے ہوئے پھیرے اور اس عمل کے دوران ح م ع س ق۔ک ھ ی ع ص کو اوپر والے عمل کے مطابق دہرائے اور اس پتے پر دم کرکے اسے دہکتے ہوئے ایک کوئلے کے ٹکڑے پر

رکھ کر اس کی دھونی اپنے منہ کو دے اور اس عمل کو سات دنوں تک مسلسل کیا جائے ہر نشان و دانے کا جڑ سے خاتمہ ہوگا۔

## سخت مصیبت دور

اگر کوئی ایسی مصیبت میں مبتلا ہو جائے جس سے کوئی بھی کام نہ آ رہا ہو یا دنیاوی کوئی بھی کام سیدھا نہ ہوتا ہو ہر طرف سے مصیبتوں نے گھیرا ڈالا ہو تو نادِ علیؑ بعد نمازِ فجر اور رات کو بعد نمازِ عشاء ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے اور اللہ سے دعا کرے۔

اللہ تعالیٰ اس پاک کلام کے بدلے میں ضرور ان مصائب سے چھٹکارا دلوائے گا جس میں کوئی بھی پھنس چکا ہوگا۔

## سختی و مصیبت کا علاج

دنیا جہاں کی مصیبتوں و پریشانیوں سے دور رہنے اور اللہ کی کامل رحمت کی اپنے اوپر ہر وقت بارش برسوانے کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ کسی بھی وقت میں کم از کم گیارہ مرتبہ پڑھے یا ہر فرض نماز کے بعد اسے گیارہ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے اللہ کے حکم سے زندگی گذارنے میں راحت و آسانی پیدا ہوگی۔

## غم دور کرنا

ہر طرح کے دکھ، تکلیف اور دنیاوی غموں کو دور کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ پاک و صاف مقام پر بعد نمازِ عشاء ایک تسبیح پڑھنے کا معمول بنا لے اللہ کے حکم سے کوئی بھی دکھ غم نزدیک نہیں آئے گا۔

## پوشیدہ حالات جاننا

ہر قسم کی بات کے متعلق استخارے والے انداز میں پتہ لگانے اور مخفی باتوں کے معلوم کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو رات کو سونے سے پہلے ایک تسبیح پڑھ کر سو جائے۔ جس

بات کا پتہ لگانا ہو اس کا تصور باندھے۔ صحیح معلوم ہو گا۔

## بندشِ خوابِ بد

برے خوابوں کی آمد ڈر و خوف سے دور رہنے کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ رات کو سونے سے پہلے پانچ مرتبہ پڑھ کر سو جائے اور اپنے ہاتھوں پر دم کر کے انہیں اپنے منہ پر پھیر لیا کرے۔ کوئی بھی برا خواب یا ڈر و خوف نزدیک نہیں آئے گا۔

## ترقی دینی و دنیاوی

دینی و دنیاوی طور سے ہر طرح کی ترقی اور دنیاوی کاموں میں ہر طرح سے فتح حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ تہجد کے وقت بعد نوافل کے گیارہ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے اور اس کا ذکر کسی سے بھی مت کرے۔ اللہ کے حکم سے دینی و دنیاوی طور پر کوئی بھی کام ہو اس میں ہر طرح سے فتح ہوگی اور اگر کوئی رکاوٹ یا پریشانی آڑے آتی ہوگی تو اس کا غیبی مدد سے توڑ ہو گا۔

## ہر پریشانی دور

دنیاوی ہر قسم کی پریشانی کو اپنے پاس سے دور کرنے اور ہر کام میں فتح حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ اکیس مرتبہ بعد نماز عصر پڑھے اور اس کا باقاعدگی سے معمول باندھے۔ اللہ اپنی کامل رحمت برسائے گا۔

## ہر دعا قبول ہو

ہر دعا کی قبولیت اور ہر کام میں فتح حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ ایک مخصوص وقت میں پاک وصاف کپڑے اور مقام پر پانچ سو کی تعداد میں پڑھے اور اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کرے اللہ رب العزت ہر دعا قبول فرمائے گا اور دینی و دنیاوی طور پر ہر طرح سے کامیابی نصیب فرمائے گا۔

## حصارِ نادِ علیؓ

اگر گھر میں کوئی غیر انسانی مخلوق آ کر ڈراتی ہو یا کوئی بداعمال کے ذریعے پریشان کرتا ہو تو نادِ علیؓ کو رات کو سونے سے پہلے پانچ مرتبہ اپنے بستر پر بیٹھ کر پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر دم کر کے تین مرتبہ تالی بجائے اور آخر میں اپنے پورے گھر کا تصور باندھ کر پھونک مارے تو پورے گھر کا حصار ہوگا اور کوئی بھی غیر انسانی مخلوق اندر گھس نہیں سکے گی۔

اسی طرح اگر کوئی مخصوص پڑھائی پڑھنے سے پہلے نادِ علیؓ پانچ مرتبہ چھڑی پر دم کر کے اپنے گرد دائرہ لگا کر اس کے اندر بیٹھ کر پڑھائی پڑھے تو ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## بسط زر و مال و کاروبار

اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو تو نادِ علیؓ کو روزانہ دکان کو کھولے۔ بعد صفائی کرنے کے ایک عدد اگربتی سلگائے اور نادِ علیؓ کو اکیس مرتبہ پڑھے اور اپنی دکان کے کونوں میں پھونک مارے۔ دکان داری زیادہ چلے گی اور گاہک زیادہ آئیں گے۔

## ہر کام میں برکت

ہر مقصد میں فتح اور ہر کام میں برکت حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو کاروباری مقام پر اکیس مرتبہ پڑھے اور گھر میں بعد نماز عشاء گیارہ مرتبہ پڑھے اور اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھے اللہ کے حکم سے اگر مٹی میں ہاتھ ڈالے گا تو وہ سونا بن جائے گی۔ اگر کسی پر نحوست کے بادل چھائے رہتے ہوں اور نہ سوچی سمجھی سکیم کے تحت نقصان ہوتے ہوں تو ان کا کثرت سے ورد کرے اللہ رحمت کرے گا۔

☆

# مرضی کی شادی

جائز طور پر شادی اپنی مرضی کے مطابق کرنے کے لئے اور ان افراد کو اپنے راستے سے ہٹانے کے لئے جو اس جائز کام میں خلل پیدا کرتے ہوں بعد نماز عشاء اکیس دنوں تک پانچ سو مرتبہ نادِ علیؓ پڑھے اور اپنے مقصد کا کامل تصور باندھے اللہ کے حکم سے اگر اللہ نے چاہا تو شادی وہاں ضرور ہوگی جہاں کے لئے اس عمل کو کیا جائے گا۔

# میاں بیوی میں اتفاق

اگر میاں بیوی آپس میں سلوک و اتفاق سے نہ رہتے ہوں تو نادِ علیؓ کو بعد نماز فجر صندل کے شربت پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اسے سادہ پانی میں گھول کر دونوں میاں بیوی پئیں سلوک و اتفاق قائم ہوگا۔

# زبان بندی

اگر کوئی ناجائز زبان چلاتا ہو جس سے دل دکھتا ہو اور حاسد افراد اخلاقی حرکات کا تقدس پامال کرتے ہوں تو نادِ علیؓ کو اپنے مقصد کا تصور باندھ کر بعد نماز عصر چالیس مرتبہ پڑھے اور ان افراد کا کامل تصور باندھ کر ان پر دم کرے جو ناجائز زبان چلاتے ہوں اللہ ان کی زبان بند کرے گا اور وہ کسی کا دل نہیں دکھا سکیں گے۔

## حیاء پیدا ہو

اگر مرد و عورت دونوں یا دونوں میں سے کوئی ایک بے حیائی کا کردار ادا کرتے ہوں اور اس سے دوسرے افراد ان سے نفرت کرتے ہوں اور ان کی اصلاح چاہتے ہوں تو نادِ علیؓ کو میٹھے پانی پر دم کرکے ان کو پلائیں۔

☆

## طلبی محبوب

اگر کسی کا محبوب کہیں ناراض ہو کر چلا گیا ہو اور واپس نہ آتا ہو یا کسی کا میاں اپنی بیوی سے ناراض ہو کر اس سے کوئی بات چیت نہ کرتا ہو اور اس سے اچھے تعلقات نہ پیدا کرتا ہو تو اس قسم کے کاموں میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو کسی میٹھے پانی پر دم کر کے پلائے اور اگر واپس بلانے کے لئے ان آیات کو روزانہ بعد نماز عشاء اکتیس مرتبہ پڑھے اور محبوب کا کامل تصور باندھے تو اللہ کے حکم سے محبوب واپس آئے گا اور ان کو آپس میں محبت ہو جائے گی۔

## امراض چشم کا علاج

آنکھوں سے متعلق ہر قسم کے مرض کے خاتمے اور شفاء حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو گلاب کے عرق پر اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اسے کسی احتیاط کی جگہ جہاں اس پانی کی بے ادبی نہ ہو اپنی آنکھوں کو صبح وشام دھوئے اور اس عرق کو اپنی آنکھوں میں ڈالے اس کی برکت سے تمام قسم کے امراض ختم ہوں گے۔

## درد کان

کان سے متعلق مختلف قسم کے امراض کے خاتمے اور نادِ علیؓ کی بدولت شفائے کاملہ حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو سرسوں کے تیل پر دم کرے اور اس تیل کو روزانہ صبح اور رات کو سونے سے پہلے دو دو قطرے اپنے دونوں کانوں میں ڈالے اور اس عمل کو تب تک جاری رکھے جب تک بیماریوں کا خاتمہ نہ ہو جائے۔ اللہ کے فضل سے کان بالکل ٹھیک ہوں گے۔ اگر کسی کو کم سنائی دیتا ہو تو وہ بھی اس عمل کو کرے۔ اللہ شفا دے گا۔

## وصولی قرض

اگر کوئی شریف انسان کسی کو اپنی حلال کی کمائی سے روپے دے چکا ہو اور روپے

لینے والا واپس نہ کرتا ہو تو نادِ علیؑ کو روزانہ بعد نماز عشاء اکیس مرتبہ اپنے مقصد کا تصور باندھ کر پڑھے اللہ کے حکم سے جس نے روپے لئے ہوں گے اللہ اس کے دل میں رحم ڈالے گا اور وہ روپے ضرور واپس کرے گا۔

## قرض اتر جائے

اگر کوئی فرد قرض دینے میں پھنس چکا ہو اور اس کا کوئی وسیلہ نہ بنتا ہو۔ عزیز رشتہ دار سب منہ موڑ چکے ہوں تو نادِ علیؑ کو روزانہ کسی صاحب کرامت بزرگ کے مزار پر جا کر قبلہ رخ ہو کر اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر پڑھے۔ اللہ کے حکم سے غیب سے قرض کی ادائیگی کا کوئی وسیلہ ضرور بنے گا۔

## فقر و فاقہ دور

کوئی بھی تنگ دست انسان یا غریبی و مفلسی میں پھنسا ہوا فرد نادِ علیؑ کو اپنے مقصد کے لحاظ سے نہایت عاجزی کے ساتھ نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان ہر روز اکتالیس مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے اللہ کے حکم سے چند دنوں کے اندر غریبی و مفلسی کا خاتمہ ہو اور غیب سے رزق کے وسائل بنیں گے۔ انشاء اللہ۔

## حالات میں بہتری

گھر میں ہر طرح کے سکون اور امن و امان قائم رکھنے اور آپس میں سلوک و اتفاق سے رہنے کے لئے نادِ علیؑ کو بعد نماز ظہر اکتالیس مرتبہ مٹی کے گھڑے میں پانی رکھ کر دم کرے اور اس پانی کو بھی استعمال کریں عمل کی مدت اکیس دن ہے۔

## رزق میں غیبی امداد

غیبی طریقے سے رزق کی آمد و دنیاوی مشکلات کے سو فیصدی خاتمے کے لئے ایک عدد تانبے کا ایسا چراغ بنوایا جائے جس میں تو حروف مقطعات کندہ ہو سکیں پھر اس

میں سرسوں کا تیل ڈال کر ہر جمعرات کو قبلہ رخ جلائے اور اس کے سامنے بیٹھ کر پاک و باوضو حالت میں نادِ علیؑ اور ان آیات کو ایک سو ایک کی تعداد میں پڑھے اور سجدے میں سر رکھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا مانگے۔

اس عمل کا ذکر کسی سے مت کرے اللہ نے چاہا تو ایسے طریقے سے رزق کی آمد ہوگی کہ گمان بھی نہیں کر سکے گا۔ اگر اس عمل کو کوئی خاتون کرنا چاہے تو اس بات کا ضرور خیال رکھے کہ اپنے مخصوص ایام میں ہرگز اس عمل کو نہ کرے اور نہ ہی ان آیات کا ورد کرے۔ مرد حضرات ہر طرح کی پلیدی سے پاک ہو کر اس عمل کو کریں اللہ ضرور اس مقصد میں کامیابی عطا فرمائے گا۔

## نقصان سے حفاظت

اگر کہیں دور دراز سفر کرنے کا ارادہ ہو اور اس بات کا اندیشہ ہو کہ کہیں کوئی نقصان نہ ہو جائے تو نادِ علیؑ کو سفر میں جانے سے پہلے اکیس مرتبہ پڑھ کر جائے اور اگر ہو سکے تو سفر کے دوران بھی پڑھتا جائے۔ اللہ نے چاہا تو کوئی بھی ایسا حادثہ رونما نہیں ہوگا جس سے جانی و مالی نقصان ہو سفر و مسافر دونوں ہی اللہ کے حکم سے محفوظ رہیں گے۔

اگر کوئی مقدمے یا فوجداری جیسے سنگین جرم میں ناجائز پھنس چکا ہو اور نکلنے کی کوئی ترکیب نہ نکلتی ہو تو نادِ علیؑ کو اپنے گھر میں سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھوائے اور کوئی میٹھی شے ضرور پکوا کر غریبوں میں تقسیم کرے اور اگر ہو سکے تو قیدی کو نادِ علیؑ پڑھنے کی ہدایت بھی کی جائے غیبی امداد ہوگی۔

## دشمن کے شر سے حفاظت

اگر کوئی سفاک دشمن مسلمان بہن بھائیوں کو پریشان کرتا ہو اور مختلف قبیح اعمال سے ان کا ہر طرح سے نقصان کرنا چاہتا ہو اور کوئی بھی تدبیر کام نہ آ رہی ہو تو نادِ علیؑ کو اکیس عدد کالی مرچوں پر اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور دشمن کا تصور باندھ کر اس پر دم

کرے۔ اس عمل کو تین دنوں تک مسلسل اوپر درج عمل کے مطابق کرے اور چوتھے روز ان کالی مرچوں کو چوراہے سے تین عدد کنکر اٹھا کر ان میں رکھ کر کسی طریقے سے دشمن کے گھر میں رکھوادے اور قدرت الٰہی کا تماشہ دیکھے۔

اس عمل کو ناجائز جگہ نہ کیا جائے کیونکہ اس عمل کی بدولت اللہ کا عذاب اترتا ہے اور ناجائز اس عمل کو کرنے کی صورت میں عذاب صاحبِ عمل پر بھی اتر سکتا ہے' اس لئے بہت سوچ سمجھ کر اس عمل کو کیا جائے۔

زبان بندی اور دشمنی کے خاتمے کے لئے اس عمل کو بالکل اوپر لکھے گئے طریقے کے مطابق کرے۔ اللہ حامی وناصر ہوگا۔

## عزت در خلائق

اگر کسی فرد کی کوئی عزت نہ کرتا ہو یا بلاوجہ اسے پریشان کرتا ہو تو نادِ علیؑ کو روزانہ بعد نماز عشاء اکیس مرتبہ پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر اللہ سے دعا مانگے اور اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھے۔ اس عمل کو ۲۱ دنوں تک مسلسل کرے اور بعد ختم نادِ علیؑ کو اپنے چہرے پر دم کیا کرے۔

اللہ کے حکم سے جو کوئی بھی اس فرد کو دیکھے گا اس کی عزت کرے گا لیکن اس عمل کا کسی سے بھی ذکر نہ کرے۔ اس عمل کو ایسے افراد بھی کر سکتے ہیں جو آپس میں سلوک و اتفاق سے نہ رہتے ہوں اور ہر وقت معمولی باتوں پر جھگڑتے ہوں دونوں میں سے جو بھی عمل کرے گا اس کی عزت و وقار بلند ہوگا۔

## عمل حُبِ شجری

یہ ایسا عمل ہے جس سے محبوب کے دل میں اپنی محبت قائم کی جا سکتی ہے اگر میاں بیوی کے دل میں بھی پیار یا محبت نہ ہو اور وہ ایک دوسرے سے شدید نفرت کرتے ہوں تو سیب کے درخت کی جڑ کی مٹی ایک کلو لا کر اس کو جہاں اس عمل کو کرنا ہے وہاں رکھا جائے اور اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر تھوڑی سی مٹی پر نادِ علیؑ کو اکتالیس مرتبہ

پڑھ کر دم کیا جائے۔ مٹی اتنی ضرور ہونی چاہیے جس سے سات دن اس عمل کو کر کے مٹی ختم ہو جائے۔ روزانہ بعد نماز عشاء اس عمل کی ابتداء کی جائے اور اکتالیس مرتبہ اسے پڑھ کر کسی کپڑے میں اس مٹی کو رکھا جائے۔

آٹھویں دن جہاں سے مٹی لی تھی وہاں سے تھوڑی جگہ کھود کر اس مٹی کو وہاں دفن کر دیں اس تمام عمل میں اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھا جائے تاکہ سو فیصدی کامیابی ہو۔

## افسران و حکام مہربان

اس عمل کو ایسے ملازم پیشہ افراد کریں جن کے حاکم یا افسر اچھا سلوک نہ کرتے ہوں اور بلاوجہ ناراض ہو کر نوکری سے نکالنے کی دھمکی دیتے ہوں۔ اللہ کے حکم سے اس عمل کی بدولت حاکم و افسر زیر رہیں گے اور ایسے جائز کام ضرور کریں گے جو صاحب عمل کے حق میں ٹھیک ہوں۔

روزانہ بعد نماز فجر اس عمل کا آغاز اس طرح کیا جائے کہ روزانہ ایک تسبیح نادِ علیؓ پڑھ کر سادہ پانی پر دم کرے اپنے کام کا مکمل تصور باندھے اور اگر کوئی مخصوص افسر یا حاکم ہو تو اس کا نام مع والدہ لے اور بعد اس تسبیح کے، تھوڑا سا پانی منہ پر ملنے کے بعد جو باقی بچے اسے پی لے اور اس عمل کا کسی دوسرے سے ذکر نہ کرے خاموشی سے اس عمل کو کرتا جائے۔ اللہ مسبب الاسباب ہے۔

## تبادلہ روکنا

اگر کوئی ملازم کہیں نوکری کرتا ہو اور دوسرے حاسد افراد اس کے خلاف ناجائز باتیں کر کے افسران کو بھڑکاتے ہوں اور اس کا تبادلہ کسی اور جگہ کروانا چاہتے ہوں جس سے ملازم کو کافی نقصان ہوتا ہو تو چاہے ایسی کیفیت پیدا ہونے سے پہلے یا بعد میں نادِ علیؓ کو روزانہ بعد نماز عشاء ورد کر کے سو جایا کرے اور اللہ سے اپنے مطلب کی دعا کیا کرے۔

اللہ کے حکم سے دوسرے حاسد افراد اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے اور اگر کوئی ویسے بھی نادِ علیؑ کا عمل اس مقصد کی خاطر اسی طرح کرتا جائے جیسے اوپر لکھا گیا ہے تو کوئی بھی حاسد اپنے برے ارادے میں کامیاب نہیں ہوگا۔ انشاءاللہ۔

## عمل ہمزاد

اگر کوئی پاک و باوضو حالت میں ہروقت رہنے کا عادی ہو اور اسے کسی زبردست عمل کی تلاش ہو تو کامل پرہیز جلالی و جمالی کرتے ہوئے ایک عدد تانبے کا ایسا چراغ بنوایا جائے جس کے اندر صاحب عمل کا نام کندہ ہو پھر اسے پاک و صاف کمرے میں اپنے پیچھے کسی میز کے سہارے رکھے اور روزانہ بعد نماز عشاء نادِ علیؑ کو اپنے مقصد کا کامل تصور باندھ کر اتنا پڑھے کہ صبح فجر کی نماز پڑھ کر سو جائے اور نماز ظہر سے پہلے اٹھ جائے پاک و پرہیز گاری کا عملی طور پر زبردست تاثر اس عمل کو کامیاب ہونے میں چار چاند لگا دے گا اور ڈر و خوف کو اپنے پاس بھی نہ آنے دے۔
اللہ کے حکم سے چالیس دن کے اندر اندر ہمزاد ضرور متشکل ہو کر سامنے آ کر کلام کرے گا اور اس کی ترکیب کیا ہوگی اس کے لئے میری کتاب شرائط چلہ کا مطالعہ کیا جائے۔

## برائے نکاح

اگر کسی کنواری لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو یا اس بات کی مکمل تصدیق ہو چکی ہو کہ اس پر کسی بدروح، سایہ آسیب یا بداعمال کا اثر ہے تو اس عمل کو ایسے کیا جائے کہ وہ لڑکی خود اپنے پہنے ہوئے دوپٹے کو چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں پھاڑ کر روزانہ ایک ٹکڑے پر نادِ علیؑ کو اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر اکیس مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھے اور اسے کوئلے پر رکھ کر اس کی دھونی اپنے پورے جسم کو دے۔
سات دن اس عمل کو کرنے کے بعد نادِ علیؑ کو صبح و شام ایک تسبیح پڑھنے کا معمول بنالے اور اس سے آگے "ہر کام والا" متعلقہ نقش زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں

باندھے اللہ کے حکم سے جو بھی رکاوٹ ہوگی اس کا ضرور خاتمہ ہوگا اور چند دنوں کے اندر ضرور کہیں نہ کہیں نسبت طے پائے گی۔ انشاء اللہ۔

## عامل سوء کا علاج

اگر کوئی بدکردار عامل اپنے ناجائز علم کی بدولت دوسرے مسلمانوں کو پریشان کرتا ہو اور طرح طرح کی اذیت اپنی ہوائی چیزوں کے ذریعے دیتا ہو تو اس کا عمل باطل کرنے اور اس سے سلب کرنے کے لئے دریا سے لوہے کے برتن میں پانی بھر کر لائے اور نادِ علیؓ کو روزانہ بعد نماز عشاء اس عامل کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھ کر دریا سے لائے ہوئے پانی پر تھوڑا سا نکال کر دم کرے اور اس پانی کو مصلے کے اردگرد بکھیر دے یا اگر عامل کا گھر نزدیک ہو تو اس پانی کو اس کے باہر والے دروازے پر چھڑکے اور اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھے۔ اللہ کے حکم سے اس کے پاس جو کچھ بھی ہوگا وہ اس سے چھن جائے گا۔ انشاء اللہ۔

## گھر اور دکان کا حصار

اگر کسی گھر یا دکان میں غیر انسانی مخلوق رہتی ہو یا کسی فرد پر اپنا غلبہ جماتی ہو تو نادِ علیؓ کو لوہے کے چار عدد کیلوں پر اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور انہیں اپنے گھر کے صحن کے چاروں کونوں میں گاڑ دے۔

اگر دکان ہو تو دکان کے چاروں کونوں میں بھی اسی عمل کو دہرائے اللہ کے حکم سے اس کے کامل اثرات سے کوئی بھی غیر انسانی مخلوق کسی انسان کو کوئی نقصان نہیں پہنچائے گی اور اس کا اثر باطل ہو جائے گا۔ اس کے ساتھ کئی واضح نشانیاں ظہور میں آئیں گی جس سے اس بات کا با آسانی معلوم ہو سکے گا کہ اب اس کا اثر موجود نہیں رہا۔

## حُبِ سریع التاثیر

یہ بڑا سریع التاثیر عمل ہے لیکن کام جائز ہونا چاہیے۔ اس عمل کی شروعات تو

چندری جمعرات کو کی جائے۔ محبوب کی تصویر پر نادِ علیؑ کو اکیس مرتبہ تازہ دم کرکے موڑ کر بتی کی شکل بنائے اور اسے چراغ میں جلائے اور خود اس کے سامنے بیٹھ کر اپنے محبوب کا کامل تصور باندھ کر نادِ علیؑ کو پڑھ پڑھ کر اس کی تصویر کو دم کرتا جائے۔

اکیس دن اس عمل کو بالکل باقاعدگی کے ساتھ بعد نماز عشاء کرے اور اس کے خواص خود دیکھ لے۔

## رنج وغم دور کرنا

دنیاوی ہر دکھ تکلیف سے نجات اور خوش وخرم رہنے اور اللہ کی رحمت برسوانے کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ بعد نماز فجر اکیس مرتبہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا مانگے اللہ کے حکم سے جو کوئی بھی دکھ ہوگا اللہ اس سے ضرور نجات دے گا۔

## موت کی سختی سے نجات

اگر کوئی فرد ہر نماز کے بعد نادِ علیؑ کو صبح وشام سات سات مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے اور کسی دوسرے کا دل نہ دکھائے اور نہ ہی کوئی غیر شرعی حرکت یا کام کرے تو میرا ایمان ہے کہ اللہ موت کی سختی سے ضرور نجات دے گا اور اپنی کامل رحمت برساتے ہوئے گناہوں کو معاف فرمائے گا۔

## شیطانی اثرات کا علاج

شیطانی اثرات سے محفوظ اور شیطان کے طور طریقوں کو باطل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو صبح وشام پانچ پانچ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے اور اسی عمل میں زیادتی پیدا کرنے کے لئے ہر فرض نماز کے بعد ایک ایک مرتبہ پڑھے۔ یہ ایک دن میں پانچ مرتبہ ہوگا بعد پڑھنے کے اپنے سینے پر دم کرلیا کرے اللہ شیطانی اثرات کو دور فرمائے گا۔

اگر بچے بہت زیادہ شرارتیں کرتے ہوں اور شیطانیاں کرکے خوش ہوتے ہوں تو نادِ علیؑ کو صبح وشام تازہ پانی پر دم کریں اور پہلے بچوں کے سینے پر اس پانی کو ملیں۔ پھر باقی

پانی بچوں کو پلائیں۔ بچوں کی اصلاح ہوگی اور وہ کوئی بھی ایسی حرکت نہیں کریں گے جس سے والدین پریشان ہوتے ہوں۔

# ہر نقصان سے حفاظت

اگر کسی کا کاروباری نقصان ہوتا ہو اور کوئی صحیح وجہ بھی سامنے نہ آتی ہو تو نادِ علیؑ کو روزانہ صبح و شام اکیس اکیس مرتبہ پڑھے اور اللہ سے گڑگڑا کر دعا مانگے اس عمل کو اکیس دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے ہر نقصان کا خاتمہ ہوگا۔

سفر میں نقصان سے محفوظ رہنے کے لئے نادِ علیؑ کو گھر سے پڑھ کر جائے۔ دنیاوی کسی انسان کے کئے ہوئے نقصان کا اثر باطل ہوگا اور وہی ہوگا جو اللہ چاہے گا۔

# عمل قضائے حاجات

دنیاوی تمام مشکلات و مصیبتوں کے خاتمے اور قضائے حاجات کے لئے نادِ علیؑ کو ہر نفل نماز میں سلام پھیرنے کے بعد ایک مرتبہ پڑھے اور پانچوں نمازیں اسی طرح پڑھے۔ اسی عمل کی بدولت دنیا میں جس شے کی ضرورت ہوگی وہ پوری ہوگی اور اللہ تعالیٰ دنیا میں کسی کا محتاج نہیں کرے گا۔

# نسیان کا علاج

اگر کسی کو بھولنے کی عادت ہو یا بچے جو کچھ پڑھتے ہوں وہ بھول جاتے ہوں یا کوئی دفتر میں کام کرنے والا فرد ہر بات بھول جاتا ہو تو نادِ علیؑ میٹھے بادام کی ایک گری پر رات کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر سو جائے اور اسے پانی میں بھگو دے صبح نہار منہ اس بادام کو اپنے منہ میں چبا کر چوسے اور اس کے پھوگ کو کسی پودے میں ڈال دے۔ اس عمل کو سات دنوں تک کرے۔

دفع سحر و نظر بد کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کے اعداد کی تعداد میں کالے ماش ثابت پر دم کر کے انہیں قبرستان میں مریض کے سات پھیرے اتار کر دفنا دے اور تازہ پانی پر دم کر کے پئے اسی وقت نظر بد سحر کا خاتمہ ہوگا۔

## ہر مرض سے شفاء

شفا حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو سادہ پانی پر اکیس مرتبہ دم کر کے پیا جائے اللہ کے حکم سے اسی وقت صحت ہوگی۔

فقر و فاقہ سے محفوظ رہنے کے لئے روزانہ رات کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر سو جائے اور اس عمل کو اکتالیس دنوں تک کیا جائے۔ اللہ کے حکم سے تنگ دستی کے دن کٹ جائیں گے۔

نادِ علیؑ کا عامل بننے کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ بعد نماز عشاء ایک ہزار ایک کی تعداد میں ورد کرے اور سادہ پانی پر دم کر کے پی جائے۔ بعد چالیس روز کے عامل ہو جائے گا۔ کسی سے اس امر کا ذکر ہرگز نہ کرے۔

## حفاظت حمل

حاملہ عورت اپنے ان دنوں میں ہر قسم کی بد نظر اور بد اعمال سے محفوظ رہنے کے لئے نادِ علیؑ کو زبانی یاد کرے اور اس کا کثرت سے ورد کرے یا اسے کسی مخصوص وقت میں حروف ابجد کی لکھی گئی تعداد کے مطابق تازہ پانی پر دم کر کے پئے اللہ کے فضل سے کوئی بھی بد عمل یا بد نظر کوئی خلل نہیں ڈالے گی۔

## عمل کشف قبور

کامل پرہیز جلالی و جمالی کرتے ہوئے نادِ علیؑ کو روزانہ حروف ابجد کی تعداد میں کسی بھی صاحب کرامت بزرگ کے مزار پر پڑھے۔ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

# حیض کی بے اعتدالی

حیض کی بے اعتدالی اور امراض مخصوصہ کے مکمل خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو اپنے ہاتھ کی کسی بھی پہنی ہوئی انگوٹھی پر حروف ابجد کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور اسے کسی برتن میں ڈال کر پانی کے ساتھ آگ پر رکھے۔ ٹھنڈا ہونے پر انگوٹھی اندر ہی رہنے دے اور تین دنوں کے اندر اس پانی کو پی لے۔ جتنے بھی اندرونی یا بیرونی مخصوص امراض ہوں گے ان کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ پھر اپنی انگوٹھی کو پہلے کی طرح ہاتھ میں پہن لے۔

# حاضرات الارواح

حاضرات الارواح اور نیک روحوں کو بلانے اور ان سے دنیاوی کاموں میں کامیابی کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ بعد نماز عشاء حروف ابجد کی تعداد میں چراغ جلا کر پڑھے۔ اللہ کے حکم سے نیک ارواح حاضر ہوں گی لیکن ان سے ڈرنا نہیں اور نہ ہی کوئی ایسا کام کہا جائے جو شریعت کے خلاف ہو کیونکہ نادِ علیؑ کے زیر اثر جو ارواح حاضر ہوں گی وہ نیک و پرہیز گار ہوں گی۔ اس لئے اس اگر ساری زندگی ان سے نیک کاموں میں فائدہ حاصل کرنا ہوگا تو یہ ضرور ساری زندگی نیک کاموں میں مدد کریں گی۔ اگر زندگی میں ایک مرتبہ بھی پلید عمل یا شریعت کے خلاف کام کہا گیا تو یہ خود واپس لوٹ جانے کے علاوہ صاحب عمل کو ساری زندگی کے لئے معذور کر جائیں گی۔

# حیض کثرت سے یا درد سے آنا

حیض کا کثرت سے یا درد کے ساتھ آنے کا خاتمہ کرنے کے لئے ایک عدد سرخ ڈوری کو اپنے قد کے برابر سات مرتبہ اتارے اور اس کے درمیان میں ایک گرہ ایک مرتبہ نادِ علیؑ کو پڑھ کر لگائے پھر دوسری پر دو مرتبہ تیسری پر تین مرتبہ غرض سات گرہ تک سات مرتبہ پڑھ کر اس کو اپنے سیدھے ہاتھ میں پکڑے اور اس پر حروف ابجد کی تعداد کے مطابق نادِ علیؑ کو پڑھ کر دم کرے اور اس کو اپنے گلے میں باندھے۔ اللہ کے حکم سے

حیض بالکل ٹھیک طرح سے آئے گا۔

## بندش حیض

اگر حیض آنا بند ہو جائے تو کالی ڈوری لا کر اس کو گلاب کے عرق میں بھگو دے اور اس عرق کو چینی کی پیالی میں رکھے بعد اس عمل کے پیالی والے عرق کو گلاب کے پودے میں ڈال دے اور خشک ہونے پر نادِ علیؑ کو ستر کی تعداد کے مطابق اس ڈوری پر دم کرے اور اسے اپنے گلے میں باندھے۔

## رحم کی خارش

رحم' فرج' واندام نہانی کی خارش اور اس سے متعلقہ تمام جملہ امراض کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں شیشے کی بوتل میں پانی بھر کر اس میں دم کرے اور اسے صبح نہار منہ سے لے کر دن کے کئی حصوں میں پیئے اور ختم ہونے پر دوبارہ دم کرے۔ امراض مخصوصہ کا مکمل خاتمہ ہوگا۔

## لیکوریا اور بدبو

لیکوریا اور شرم گاہ کی بدبو کے خاتمے کے لئے صندل کے خالص شربت کی بوتل میں نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں بعد نماز جمعہ پڑھ کر دم کرے اور اس شربت کو سادہ پانی میں ملا کر استعمال کرے۔ اس سے شرم گاہ کی بدبو ختم ہوگی۔

لیکوریا کے خاتمے کے لئے چھالیا پر اسی تعداد میں دم کر کے صبح و شام اس چھالیہ کا استعمال کرے۔ لیکوریا کا خاتمہ ہوگا۔

## امراض خبیثہ کا علاج

آتشک' سرعت انزال' واحتلام کے خاتمے اور اس کے روحانی علاج کے لئے ایک عدد چینی کی سفید رنگ کی پلیٹ پر اپنی شہادت کی انگلی سے اتنا شہد پھیلائے جو آسانی

سے کھا سکے۔ پھر اس پر نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور اپنی شہادت کی انگلی سے لگا کر چاٹے۔ تینوں امراض کا بیک وقت روحانی علاج ہوگا۔

## دردِ زہ سے نجات

دردِ زہ سے نجات کے لئے تازہ پانی پر ایک ہی جلسے میں نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور اس عورت کو پلائے پیدائش میں آسانی ہوگی۔

## حفاظت حمل

حفاظت حمل کے لئے نادِ علیؑ کو روزانہ کسی مخصوص وقت میں ایک ہی جلسے میں اپنے مقصد کا تصور باندھ کر تازہ پانی پر ایک سو ایک بار دم کر کے پیئے اور چلتے پھرتے بھی باوضو حالت میں اس کا ورد جاری رکھے۔ اللہ کے حکم سے حمل حفاظت میں رہے گا اور پیدائش تک کوئی بھی غیر انسانی یا انسانی مخلوق کسی بھی قسم کا کوئی نقصان نہیں پہنچا سکے گی۔

## صاحبِ اولاد ہونا

صاحبِ اولاد ہونے کے لئے اور اس کے درمیان تمام رکاوٹوں کو دور کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو چھالیہ کے سات دانوں پر اس کی عددی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور اسے اپنے استعمال شدہ دوپٹے کو پھاڑ کر درمیان میں رکھے اور اسے اپنی کمر میں باندھے۔

سات دن باندھ کر اسے اتارے اور اپنے خاوند سے ہم بستری کرے اور غسل کر کے پھر اسے اپنی کمر میں باندھے۔

اس عمل کو تب تک مسلسل کرے جب تک حمل قائم نہ ہو جائے اللہ کے حکم سے حمل قائم ہوگا اور اولاد نرینہ پیدا ہونے کے اسباب پیدا ہوں گے۔

## اٹھرا کا خاتمہ

اٹھرہ کے خاتمے کے لئے نیلے رنگ کے سات دھاگے علیحدہ علیحدہ آپس میں

بڑے اور ایک ہی جلسے میں نادِ علیؓ کو حروف ابجد کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور اسے اپنی کمر میں باندھے اور اسی آیت کا دم شدہ پانی پیئے اللہ اپنی رحمت برسائے گا۔

## بچہ پیٹ میں سوکھ جائے

اگر کسی عورت کا بچہ پیٹ میں سوکھ جائے یا مر جائے اور باہر نہ نکلتا ہو تو نادِ علیؓ کو حروف ابجد کی تعداد میں پڑھ کر حقے کے پانی پر دم کرے اور اسے پلائے۔ اللہ نے چاہا تو ضرور بچہ جس حالت میں ہوگا باہر آئے گا اور اگر بچہ زندہ سوکھ گیا ہو تو بھی اس کی پیدائش فوراً ہوگی۔ انشاء اللہ۔

## مسان وسوکھا پن

مسان وسوکھا پن کے خاتمے اور اس سے محفوظ رہنے کے لئے سبز رنگ کے دھاگے پر نادِ علیؓ کو حروف ابجد کی تعداد پڑھ کر دم کرے اور سات گرہیں ایک ہی وقت میں لگا کر بچے کی پیدائش سے پہلے عورت اپنے گلے میں باندھے اور بعد پیدائش کے اس دھاگے کو بچے کے گلے میں پہنائے ماں و بچہ دونوں ہی مسان سے محفوظ رہیں گے۔

اگر کوئی نوجوان سوکھے پن میں مبتلا ہو جائے اور کوئی بھی دوا علاج کے لئے کام نہ آ رہی ہو اور اس کا مرض بڑھتا ہی جائے تو نادِ علیؓ کو روزانہ تین دنوں تک زیتون کے تیل پر اسی کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور بعد تین دنوں کے اس تیل کی مالش مریض کے پورے جسم پر کرے۔

## بچوں کی ضد

بچوں کی ناجائز ضد اور ان سے متعلق تمام بیماریوں میں، ترقی ذہن اور امتحان میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو حروف ابجد کے مطابق گلاب کے عرق پر دم کر کے پلائے۔ بچہ ناجائز ضد ترک کرے گا۔

ترقی ذہن کے لئے شہد پر اسی تعداد کو دم کر کے کھلائے ذہن بھی کھلے گا اور

امتحان میں کامیابی ہوگی لیکن صدق دل سے دعا ضرور کرے۔

# غلبہ بر دشمنان اسلام

دشمنان اسلام کو زیر کرنے اور ان پر فتح حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں بعد نماز عشاء پڑھے اور اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کرے۔

اگر کوئی مسلمان اپنے عقیدے سے بیزار ہو چکا ہو اور اس کی اصلاح نہ ہوتی ہو تو اس کو اتنی ہی تعداد میں پڑھ کر کسی ترش شے پر دم کر کے اسے پلائے اس کی اصلاح ہوگی۔

☆ اسی طرح اگر دو میاں بیوی آپس میں سلوک و اتفاق سے نہ رہتے ہوں تو دونوں میں سے کوئی بھی نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں کسی میٹھی چیز پر دم کر کے پلائے یا کھلائے۔ دونوں میں سلوک و اتفاق قائم ہوگا۔

## انتشارِ عدو

ظالموں کو آپس میں منتشر کرنے اور ان کی زبان بند کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو بعد نماز عشاء ۸۰ بار پڑھ کر دشمنوں کا تصور کر کے ان کے چہروں پر دم کرے۔

# جسمانی و روحانی امراض

تمام جسمانی و روحانی امراض کے خاتمے اور شفاء حاصل کرنے کے لئے ایک عدد شہد کی بوتل پر نادِ علیؑ کو سات سو سات بار پڑھ کر دم کر کے رکھ لے اور صبح نہار منہ استعمال کرنے کے بعد دن کے کئی حصوں میں اسے استعمال کرے۔

اس کا استعمال تمام مختلف قسم کی بیماریوں کا خاتمہ کرے گا۔ اس کو ویسے بھی مریض کے جسم پر دم کیا جا سکتا ہے۔

☆

# الرجی کا علاج

کسی چیز سے الرجک ہونے اور اس کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں مریض کے پسندیدہ مشروب پر دم کرکے صبح نہار منہ ضرور پلائے۔ دن کے تین حصوں میں استعمال کرنا الرجی کا خاتمہ کرے گا۔

# دنیاوی مصائب ومشکلات

دنیاوی مصائب اور مشکلات کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد کے مطابق کسی مخصوص وقت میں روزانہ پڑھے اللہ کے حکم سے جس مقصد کے لئے اس کو ورد کرے گا فوراً کامسرانجام پائے گا۔

اگر کوئی بہت بڑی مصیبت میں مبتلا ہو تو بکثرت اس کا ورد کرے۔ اس کے علاوہ نادِ علیؑ کے دیگر اور بھی بہت سے فوائد ہیں وہ یہاں بیان نہیں ہو سکتے مختصر طور پر دنیاوی ہر مصیبت ومشکل کے خاتمے کے لئے اور اپنے ادھورے دنیاوی مقاصد کو مکمل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کا ورد کرے۔

# لاعلاج مرض کا علاج

بعض حالات میں کسی مرض کا صحیح پتہ نہیں چلتا اور نہ ہی اس کا علاج ہوتا ہے اس کے مکمل علاج اور سمجھ سے باہر مرض کی نشاندہی کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو بعد نماز عشاء حروف ابجد کی تعداد میں تازہ پانی پر دم کرکے پیئے۔ اللہ کے حکم سے جو مرض معلوم نہیں ہوگا وہ کھل کر سامنے آئے گا۔

اگر اس کا روحانی علاج ہوگا تو اس ورد سے وہ ہو جائے گا اور اگر کسی طبیب کا کام ہوگا تو بھی دوائی اپنا اثر کرے گی۔

☆

## جادو ٹونہ سے نجات

بیماری اور جادو ٹونے کے اثرات سے محفوظ رہنے اور اپنے گھر میں سکون پیدا کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو حروف ابجد کی تعداد میں دریا سے لائے ہوئے پانی پر دم کرے اور اس کے چھینٹے اپنے گھر کے کونوں میں دے۔ اس عمل کو سات دنوں تک کیا جائے۔ اللہ کے حکم سے مقصد پورا ہوگا۔

## امراض پیٹ

پیٹ سے متعلق تمام بیماریوں کے خاتمے کے لئے نادِ علیؓ کو حروف ابجد کی تعداد میں تازہ پانی پر دم کر کے پلائے۔ کھجلی کے خاتمے کے لئے زیتون کے تیل پر اسی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور اس تیل کی مالش جسم کے کھجلی والے حصے پر کرے اور اس کا دم شدہ پانی پئے۔ اللہ کے حکم سے شفاء ہوگی۔

## افسران و حکام سے بات منوانا

افسران و حکام کو اپنے تابع کرنے اور ان سے اپنی جائز بات منوانے کے لئے نادِ علیؓ کو حروف ابجد کی تعداد کے مطابق پڑھ کر اپنے مقصد کا تصور باندھ کر دم کر دیا کرے اور اس حرف کو اپنے ہاتھ کی پانچوں انگلیوں کو کھول کر ایک ایک حرف کو اپنے افسر کے سامنے دہرائے یعنی منہ میں پڑھے اور انگلیوں کو کھولے۔

## عمل مقبولیت عامہ

لوگوں میں مقبولیت اور ان میں شہرت حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو اکیس دنوں تک حروف ابجد کی تعداد میں پڑھ کر اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کرے۔ اگر کوئی کسی کی عزت نہ کرتا ہو تو نادِ علیؓ کو پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے۔

## سفر میں حفاظت

دوران سفر خطرے سے محفوظ رہنے کے لئے نادِ علیؑ کو اپنے گھر میں کسی بھی نماز کے بعد سو بار پڑھ کر جائے اور اس بات کا عہد کرے کہ واپس آ کر یہیں میں پھر پڑھوں گا۔ اللہ کے حکم سے جیسے جائے گا ویسے ہی آئے گا۔

## اسرار مخفی جاننا

مخفی مخلوقات اور مخفی اسرار جاننے کے لئے نادِ علیؑ کو نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء حروف ابجد کی تعداد میں پڑھے اور اللہ سے اپنے اس مقصد کی دعا کرے۔ اس کائنات میں اللہ نے جو بھی مخفی مخلوق بنائی ہے اس کے متعلق معلوم ہوگا اور ان سے رابطہ ہوگا۔

## ناممکن کام ہونا

ہر ناممکن مقصد کو کامیاب بنانے کے لئے نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں ورد کرے اور اپنے کام کا مکمل تصور باندھے۔ اس کا دم کیا ہوا پانی پینا بھی باعث شفاء ہے اور ہر جسمانی تکلیف سے نجات کا حل ہے۔

## تسخیر مخلوق

تسخیر مخلوق کے لئے روزانہ بعد نماز فجر نادِ علیؑ کو اپنے سامنے پانی رکھ کر حروف ابجد کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور اس پانی کو اپنے منہ پر ملنے کے بعد باقی پانی پی لیا کرے۔ مخلوق جائز تسخیر میں ہوگی۔

## تسخیر قلب

تسخیر حب اور اپنے میاں کو اپنے جائز قابو میں رکھنے کے لئے یعنی وہ اپنی عورت

کے علاوہ کسی دوسری عورت کو نہ دیکھے اور نہ ہی اس سے کوئی تعلق قائم کرے اس مقصد میں کامیاب ہونے کے لئے نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں ان اشیاء پر دم کرے جس سے کوئی بھی میٹھی شے پک سکے۔ بعد دم کرنے کے ان اشیاء سے لذت والی کوئی بھی میٹھی شے پکائے اور اپنے میاں کو کھلائے۔

اس کے کھانے سے میاں غیر عورتوں کی طرف رجوع نہیں کرے گا اور صرف اپنی بیوی بچوں میں مگن رہے گا انشاء اللہ۔ اس کے علاوہ ہر مقصد میں کامیابی اور مشکلات کے حل کے لئے نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں ورد کرے۔

## فراخی رزق و کاروبار

اگر کسی کی دکان زیادہ نہ چلتی ہو یا کسی بدعمل کے زیر سایہ ہو تو نادِ علیؑ کو بدھ والے دن بوقت سورج طلوع کے مٹی کے کورے ٹھیکرے پر کالی روشنائی سے لکھے اور اس کے نیچے اپنا مختصر سا مقصد بھی لکھے اور اسے مٹی کے گھڑے میں ڈال دے۔ پھر اپنے تمام گاہکوں کو اس میں سے پانی نکال کر پلائے۔ اگر شربت یا اس سے متعلقہ کوئی میٹھی شے بھی پلانی ہو تو اس میں اس پانی کو ملا کر دیا کرے۔ اللہ کے حکم سے اس نورانی کلام و عمل کی بدولت جو گاہک یہاں آئیں گے وہ دوبارہ پھر ان کی دکان سے اشیاء خریدنے کا قصد کریں گے۔

لیکن اس کے ساتھ یہ عمل بھی کرنا ہوگا کہ نادِ علیؑ کو اس کے اگلے دن یعنی جمعرات کے روز بوقت سورج طلوع کے سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اسے اپنی دکان کے سامنے لگا دے جہاں تمام گاہکوں کی نظر پڑے۔ پھر اکیس دنوں تک نادِ علیؑ کو حروف ابجد کی تعداد میں بعد نماز عشاء پڑھے اور اپنے مقصد کی اللہ سے دعا کرے۔ اگر اتنا پڑھنا ممکن نہ ہو تو اپنے نام کے جمل کبیر کی تعداد میں اسے پڑھے اللہ کے حکم سے کاروبار زیادہ چلے گا اور اس میں ترقی کے زیادہ آثار ہوں گے۔ انشاء اللہ۔

☆

# ہر نقصان سے بچنا

اگر کسی کا دنیاوی معاملات میں ہر مرتبہ نقصان در نقصان ہوتا ہو اور اس کی کوئی صحیح وجہ بھی سامنے نہ آ رہی ہو یا کوئی دشمن یا حاسد اپنے بداعمال سے نقصان و پریشانی میں ہر وقت مبتلا رکھتا ہو تو نادِ علیؑ کو تین بار زعفران سے نوچندی جمعرات کے روز بعد نماز عشاء سفید کاغذ پر لکھے۔

ایک کو اپنے گھر یا کاروباری مقام پر چوکھٹ کے اوپر لگائے۔

دوسرے کو اپنے گلے میں باندھے۔

اور تیسرے کو مٹی کے گھڑے میں ڈال کر احتیاط سے اپنے گھر یا کاروباری مقام کے در و دیوار پر چھینٹے مارے۔

اللہ کے حکم سے انسانی یا غیر انسانی مخلوق کے زور پر کیا ہوا نقصان ہمیشہ کے لئے باطل ہوگا۔ پھر نادِ علیؑ کو اپنے گھر یا کاروباری مقام پر سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھوائے اور کسی میٹھی شے کو غریبوں میں تقسیم کرے۔ نقصانات، جادو، ٹونہ، آسیب و سحر ہمیشہ کے لئے اس گھر کی جان چھوڑ دیں گے۔

# پریشانی سے نجات

اگر کوئی بچہ یا بڑا ویسے ہی پریشان رہتا ہو اور اسے حادثات پیش آتے ہوں تو نادِ علیؑ کو اسی کے صاف کپڑے پر کالی روشنائی سے لکھ کر اس کے گلے میں باندھے اور سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس کا پانی پلائے اللہ تعالیٰ ہر ضرر رساں شے سے محفوظ فرمائے گا۔

# نظر بد کا خاتمہ

اگر کوئی بدنظری کا شکار رہتا ہو تو نادِ علیؑ کو نوچندی اتوار کو عصر اور مغرب کے درمیان سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور مریض کے گلے میں پاک کالے چمڑے میں

محفوظ کروا کر باندھے۔

اگر گائے بھینسوں کو نظر بد ہو تو نادِ علیؑ کو کالی سیاہی سے سفید کاغذ پر لکھے اور شیشے کے فریم میں جانوروں کے رہنے والی جگہ پر درمیان میں لٹکا دے۔ بد نظری کا مکمل خاتمہ ہوگا۔

## ناجائز ضد

اگر کوئی بچہ یا بڑا ہر کام میں ناجائز بضد ہو جاتا ہو اور کسی کی بھی صحیح بات کا اس پر اثر نہ ہوتا ہو تو اس نقش کو دو عدد سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور ایک کو متعلقہ بچے یا بڑے کے گلے میں باندھے اور دوسرے کو کسی میٹھی چیز میں ڈال کر پلائے۔

## بیماری سے نجات

نادِ علیؑ کو ہر قسم کی بیماری سے نجات حاصل کرنے کے لئے ایکبار لکھ کر مریض کے گلے میں پہنائے اور دوسری بار چینی کے پیالے پر کالی سیاہی سے لکھ کر چوبیس گھنٹے اسی میں سے پانی پلایا جائے۔ اللہ کے حکم سے مریض کی سو بیماریوں کا خاتمہ ہوگا گلے میں پہننے والے نقش کے نیچے مختصر سا مقصد بھی ضرور لکھا جائے۔

## حفاظت حمل

اگر کوئی عورت حاملہ ہو اور اس پر کوئی جادو یا بدعمل کرتا ہو جس سے اس کی اور بچے کی جان خطرے میں ہو تو نادِ علیؑ کو لکھ کر پانی میں ڈال کر پلایا جائے یا حمل کے تین ماہ گزرنے کے بعد ایک بار لکھ کر گلے میں پہنایا جائے اور دوسری بار لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے۔

## عمل کثیر الفوائد

ہر کام میں نادِ علیؑ کو استعمال کرنے کے لئے زعفران کا استعمال ضرور کرنا

ہوگا۔ اگر نادِ علیؑ کو دکان یا کاروباری مقام پر لگایا جائے تو کاروبار فراخ ہوگا اور گاہک زیادہ آئیں گے۔

اگر بیمار کے گلے میں پہنایا جائے تو بیمار اسی وقت بالکل ٹھیک ہوگا۔

اگر نادِ علیؑ کو سواری یا سوار اپنے پاس رکھے تو اسے کسی بھی حادثے کا سامنا نہیں ہوگا۔

اگر نادِ علیؑ کو اپنے گھر میں سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر چوکھٹ کے اوپر لگایا جائے تو گھر ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ ہوگا۔

دکان میں نادِ علیؑ کو روپے رکھنے والی جگہ پر رکھا جائے تو اس کے روپے کبھی چوری نہیں ہوں گے اور ان میں برکت ہوگی۔

ہر قسم کے جادو ٹونے آسیب و سحر سے ہمیشہ کے لئے محفوظ رہنے کے لئے نادِ علیؑ کو اپنے گلے میں پہننا چاہیے۔

## خاتمہ امراض

اگر کوئی فرد بہت زیادہ بیمار ہو یا وہ کسی ایسی بیماری میں مبتلا ہو جو لاعلاج بن گئی ہو تو نادِ علیؑ کو روزانہ دن کے تین حصوں میں تازہ زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور گلاب کے عرق میں بھگو دے دوسرا نقش استعمال کرنے سے پہلے کا پانی پئے اور نادِ علیؑ کو بھی نگل جائے۔ اسی طرح تین نقوش کو روزانہ پانی میں ڈال کر استعمال کرے اور نادِ علیؑ کو بھی نگل جایا کرے۔ اس عمل کو سات دن کرنے کے بعد آٹھویں روز نادِ علیؑ کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر مریض اپنے گلے میں باندھے۔ پھر کسی ڈاکٹر سے رجوع کرے۔

اللہ کے حکم سے جس بیماری میں بھی مبتلا ہوگا اس کا روحانی طور پر علاج ہوگا اور مریض کی بیماری کا خاتمہ ہوگا۔ اس عمل کو ایسی خواتین بھی کرسکتی ہیں جن کے ہاں اولاد نہ ہو رہی ہو یا حمل قائم ہوتا ہو لیکن بعد ولادت کے بچہ زندہ نہ بچتا ہو اللہ کے حکم سے ماں اور بچہ دونوں صحیح سلامت رہیں گے۔

# امراض قلب

اگر کسی کے دل کے والو بند ہو جائیں یا دل سے متعلقہ کوئی بھی بیماری ہو تو نادِ علیؑ کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھے اور اسے گلاب کے عرق سے دھو کر پی جائے پھر نادِ علیؑ کو ایک سو کی تعداد میں پڑھ کر اپنی انگلی پر لگے شہد پر دم کرے اور کھائے۔ پھر نادِ علیؑ کو دوبارہ زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنے دل کے مقام پر باندھے۔

# رعشہ کا علاج

بلغم اور رعشے کے مکمل خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں باندھے اور نادِ علیؑ کو نمک پر دم کر کے صبح نہار منہ ایک چٹکی کھائے۔

# درستگی ہاضمہ

ہاضمے سے متعلق مرض کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو مٹی کی ہانڈی کے اندر لکھے اور اس میں جو بھی کھانے والی شے ہو وہ پکائے اور صرف مریض کھائے دوسرے کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اسے پانی میں ڈال کر اس کا پانی پئے۔ پھر تیسرے کو مریض گلے میں یا بازو پر باندھے۔ اللہ کے حکم سے ہاضمے سے متعلق تمام امراض کا خاتمہ ہوگا۔
اگر کوئی پیٹ یا گیس کے امراض میں مبتلا ہو تو وہ بھی اس عمل کی بدولت شفائے کاملہ حاصل کر سکتا ہے۔ انشاء اللہ۔

# غلبہ بر دشمن

اپنے دشمنوں پر غلبہ اور ان پر فتح حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو دریا یا نہر کنارے پر جا کر زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اپنے تمام دشمنان و حاسدوں کے نام معہ والدہ نقش کے نیچے لکھے۔

# تسخیر مخلوقات

اگر کوئی فرد یہ چاہتا ہو کہ دنیا کا ہر انسان اس کی عزت و احترام کرے تو نادِ علیؓ کو نوچندی جمعرات کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور ایک عدد پتھر مرجان کے نیچے کسی چپکنے والی شے سے چپکا کر چاندی کی انگوٹھی میں محفوظ کروا کر اسے اپنے سیدھے ہاتھ والی کسی بھی انگلی میں پہنے۔ اللہ کے حکم سے جو کوئی بھی اس کو دیکھے اس کی عزت کرے گا۔

# تسخیر افسران و حکام

اگر کوئی ملازم پیشہ فرد ہو اور اس کے افسران اس کے ساتھ اچھا سلوک نہ کرتے ہوں تو نادِ علیؓ کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اس کے نیچے اپنے افسران کا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔

# حصول برکات

دنیاوی کاموں میں فتح اور اس میں برکت حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے۔

اگر برکت گھر یا کاروباری مقام پر کرنے کا ارادہ ہو تو نادِ علیؓ کو گھر یا کاروباری مقام پر زعفران سے لکھ کر چوکھٹ کے اوپر لگائے۔ اس عمل کی بدولت گھر یا کاروباری مقام پر اللہ کی رحمت کے ساتھ برکت بھی ہوگی اور گھر ہر مصیبت اور آفت سے محفوظ رہے گا۔ انشاء اللہ

# سلوک و محبت

گھر میں ہر طرح کا سکون اور آپس میں محبت قائم کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو لکھ کر پانی میں گھول لے اور ہر کھانے پینے والی شے میں ملا کر گھر کے تمام افراد کو کھلائے اور پلائے گھر میں رہنے والے تمام افراد آپس میں اتفاق اور سلوک سے رہیں گے۔

# بدتمیز اولاد کا علاج

اگر کسی کی اولاد اپنے والدین سے بدتمیزی کرتی ہو اور ان سے ناجائز خواہشات کی تکمیل چاہتی ہو تو نادِ علیؑ کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے کسی بھی میٹھی شے میں ملا کر پلایا جائے اور جتنے بھی بچے ہوں ان کے گلے میں زعفران سے لکھ کر پہنایا جائے۔

اللہ کے حکم سے بچے اپنی ناجائز خواہشات کا خاتمہ کرتے ہوئے اپنے والدین کی عزت کریں گے۔

# درد کان و ناف

نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر زیتون کے تیل میں ڈال دے اور اس تیل کے قطرے مریض کے کان میں ڈالے اور اگر ناف ہو تو اس تیل کی مالش پیٹ پر کرے۔ اللہ کے حکم سے کان اور ناف کے جملہ امراض میں شفاء حاصل ہوگی۔

# درد سر و شقیقہ

اگر کوئی سر درد یا درد شقیقہ میں مبتلا ہو تو نادِ علیؑ کو کالی روشنائی سے چینی کی پلیٹ پر لکھے اور اس میں زیتون کا تیل ڈال دے۔ دوسرے نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنے گلے یا بازو پر باندھے۔ پھر اس تیل کی مالش اپنے سر پر روزانہ صبح نہار منہ کیا کرے۔

اگر کوئی واضح فرق محسوس نہ ہو تو ایک عدد نقش لکھ کر اسے پانی میں ڈال کر اس کا پانی پئے۔ اللہ کے حکم سے سر درد اور درد شقیقہ کا جڑ سے خاتمہ ہوگا۔

# ٹی بی اور دیگر امراض

ٹی بی اور مہلک قسم کے تمام امراض کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو لکھ کر گلے میں باندھا جائے اور دوسرے نقش کو گلاب کے عرق میں ڈال کر پیا جائے۔

## ہیضہ کا علاج

اگر کسی کو ہیضے کا عارضہ لاحق ہو جائے اور کسی بھی دوا سے علاج نہ ہو رہا ہو تو نادِ علیؑ کو بوقت صبح سورج طلوع کے زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اسی وقت گلاب کے عرق کی بوتل میں ڈال دے اور اس عرق کو صبح نہار منہ ضرور استعمال کرنے کے بعد دن کے کئی حصوں میں اس کا استعمال کرے اور ایک عدد نقش کو اپنے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے ہیضے کا خاتمہ ہوگا۔

## بواسیر خونی و بادی

نادِ علیؑ کو زعفران سے مغرب وعشاء کے درمیان سفید کاغذ پر لکھا جائے اور اسے گلے میں باندھے اور دوسرے نقش کو بالترتیب اگلے دن لکھ کر اسے پانی میں ڈال کر اس کا پانی پئے۔ اللہ نے چاہا تو بواسیر کا جڑ سے خاتمہ ہوگا اور آئندہ کے لئے بھی اس مرض سے محفوظ رہے گا۔ انشاء اللہ۔

## دردِ تلی و جسمانی درد

نادِ علیؑ کو کسی بزرگ یا شہید کے مزار پر جا کر سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اسے سرسوں کے تیل میں ڈال کر اس تیل کی مالش ہفتے میں ایک دن اپنے پورے جسم پر کرے۔ کم از کم تین گھنٹے اس تیل کو اپنے جسم پر لگا رہنے دے پھر غسل کرے۔

ایک ہفتہ اس عمل کو کر لینے کے بعد پھر نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھے اور اسے اپنی بیماریوں کے نام اور ان کے خاتمے کا مختصر سا مقصد لکھ کر گلے میں باندھے۔

## خارش و پھنسیوں کا علاج

نادِ علیؑ کو چینی کی پلیٹ پر کالی سیاہی سے لکھے اور اس میں زیتون کا تیل ڈال کر متاثرہ حصے پر اس تیل کی مالش کرے اور نادِ علیؑ کو لکھ کر گلے میں باندھے۔

## اولاد پانا

اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہو رہی ہو تو دونوں میاں بیوی بروز جمعرات انڈے کو ابال کر اس کا چھلکا اتار کے اس پر زعفران سے نادِ علیؑ کو تحریر کریں اور آدھا آدھا انڈا دونوں میاں بیوی کھائیں پھر ہم بستری کریں۔

اس عمل کو ہفتے میں ایک دن ضرور کیا کریں اور نادِ علیؑ کو لکھ کر پانی میں ڈال کر دونوں اس کا پانی استعمال کریں۔ اللہ ان کو ضرور اولاد بخشے گا۔

## بانجھ پن

اگر کوئی عورت حمل قائم کرنے کے لائق نہ رہی ہو تو اس عمل کو کرے۔ اللہ ضرور اس عورت پر رحم فرمائے گا۔

نادِ علیؑ کو دوبار زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے۔ ایک کو اپنے گلے میں باندھے اور دوسرے کو دودھ میں ڈال کر صبح نہار منہ اس دودھ کو پیا کرے۔ اللہ کی رحمت بہت وسیع ہے' وہ اسے اولاد ضرور بخشے گا۔

## تعلیمی ترقی

اگر کوئی بچہ یا بڑا کند ذہن ہو اور جو کچھ بھی یاد کرتا ہو اسے بھول جاتا ہو تو نادِ علیؑ کو زعفران سے دو کاغذوں پر لکھے۔ ایک کو کاغذ اپنے گلے میں باندھے اور دوسرے کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی استعمال کرے۔ اللہ کے حکم سے اس کا ذہن تیز ہو گا۔

## امتحان میں کامیابی

اگر کوئی امتحان میں کامیاب ہونا چاہتا ہو تو نادِ علیؑ کو بوقت صبح سورج طلوع کے سورج کے سامنے بیٹھ کر زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے باریک شکل میں موڑ کر اسے اپنے لکھنے والے قلم کے اندر رکھ لے اور اپنے پاس ایسا قلم بھی رکھے جو لکھتا نہ ہو پھر

اس سے امتحانی پرچے پر نادِ علیؑ کو لکھے اور جس کے اندر نادِ علیؑ کو رکھا ہو اس کے ساتھ پرچہ تحریر کرے۔ اللہ کے حکم سے امتحان میں غیبی امداد حاصل ہوگی۔ ایک عدد نقش کو اپنے سیدھے بازو پر بھی باندھے۔
پڑھائی میں ذہن تیز رکھنے کے لئے نادِ علیؑ کو گلاب کے عرق میں ڈال کر اس عرق کو پینا نہایت فائدہ مند ہے۔

# لکنت زبان

اگر کسی کی زبان بولتے ہوئے لکنت کا شکار ہوتی ہو تو نادِ علیؑ کو لکھ کر اپنے گلے میں باندھے اور پانی میں ڈال کر اس کا پانی استعمال کرے۔ اللہ کے حکم سے اس کی زبان صحیح ہوگی اور وہ الفاظ کو صحیح بیان کرے گا۔

# سوکھا کا خاتمہ

اس عمل کی بدولت اگر بچہ یا بڑا سوکھا پن کا شکار ہوا ہو تو اللہ کے حکم سے ایک ہی مرتبہ کے علاج سے بالکل صحت مند اور تندرست ہوگا۔
کوئی بھی مریض ہو تو اس کو یا اس کے گھر والوں کو حکم دیا جائے کہ لٹھے کا سات گز کپڑا سفید رنگ کا لیا جائے اور عمل شروع کرنے سے پہلے مریض کو تازہ غسل کروا کر اس لٹھے سے اس کا سارا جسم ڈھانپا جائے اور خود صاحب عمل نادِ علیؑ پڑھتا جائے۔ اگر اس کو مریض کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھ کر دم کیا جائے تو بہتر ہے ورنہ اتنا پڑھے جس سے مریض کو کوئی تکلیف نہ پہنچے۔
بعد دم کرنے کے اس کپڑے کو اتار کر مریض کو غسل کروایا جائے اور جس پانی سے غسل کروایا جائے وہ سات نلکوں کا پانی ہو یعنی مختلف مقامات سے سات علیحدہ علیحدہ جگہوں سے پانی لایا جائے اور اس پانی میں نادِ علیؑ کو لکھ کر ڈال دیا جائے لیکن اس بات کی ضرور احتیاط کی جائے کہ اس پانی کی بے ادبی کسی صورت میں نہ ہو اور جس پانی سے غسل دیا جائے اسے پودوں میں ڈال دیا جائے۔

پھر ایک عدد نادِ علیؑ کا نقش مریض کے گلے میں زعفران سے لکھ کر پہنایا جائے اللہ کے حکم سے سارا سوکھا پن اس پودے اور اس کپڑے میں چلا جائے گا۔ کپڑے کو چلتے پانی میں بہایا جائے۔

## مسان و بانجھ پن کا علاج

اگر کسی عورت کا حمل بار بار ساقط ہو جاتا ہو یا اسے کسی نے مسان کھلائے ہوں یا اس پر کوئی جادو کا وار کرتا ہو یا بعد پیدائش کے بچے فوت ہو جاتا ہو یا بذریعہ بداعمال عورت بانجھ پن کا شکار ہو گئی ہو یا پیدائش میں کوئی بھی رکاوٹ ہمیشہ آڑے آتی ہو تو اس عمل کو اس طرح کیا جائے کہ عورت کو تازہ غسل کروا کر خود اس کے سامنے بیٹھ کر پانچ اگر بتیاں جلا کر نادِ علیؑ پانچ سو پانچ مرتبہ پڑھ کر اس عورت پر دم کرے اور چلتے دریا کے درمیان سے اتنا پانی لائے جس سے اس عورت کو باآسانی غسل دیا جا سکے۔

اس پانی کو دم کرنے سے پہلے آگ پر رکھ کر گرم کیا جائے اور جب اتارنے کا ارادہ ہو تو نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر اس پانی میں ڈال کر پانچ منٹ کے بعد باہر نکالے اور اسے علیحدہ کسی جگہ پر رکھے اور اس پانی کی بے ادبی کیے بغیر غسل دے اور جس نقش کو پانی میں ڈالا تھا وہ عورت کو کھلا دے۔ پھر اس غسل شدہ پانی کو پودوں یا کسی درخت کی جڑ میں ڈال دے اور ایک عدد نقش کو اس عورت کے گلے میں باندھ دے اور ایک عدد نقش کو دوبارہ زعفران سے لکھ کر اسے گلاب کے عرق کی بوتل میں ڈال دے اور صبح نہار منہ اس عرق کو پیا جائے۔ اللہ کے حکم سے سب امراض کا خاتمہ ہوگا۔

## جنات سے نجات

اگر کسی کے گھر میں جنات یا کوئی غیر انسانی مخلوق رہتی ہو اور کسی بھی طریقے سے جان نہ چھوڑتی ہو تو اس عمل کو کرے۔ بفضل خدا جنات اس جگہ کو چھوڑ کر وہاں سے چلے جائیں گے۔ روزانہ اپنے گھر میں حرمل و گوگل پر ایک سو کی تعداد میں نادِ علیؑ پڑھ کر دم کرے اور انہیں کوئلوں پر رکھ کر اس کی دھونی اپنے گھر میں دے اور نادِ علیؑ کو جتنے گھر کے

کمرے ہوں ان سب کی چوکھٹ کے اوپر لگانے کے حساب سے اتنی تعداد میں زعفران سے سفید کاغذ پر خوشخط لکھے اور انہیں شیشے کے فریم میں محفوظ کروا کر چوکھٹوں کے اوپر لگائے۔

اللہ کے حکم سے جنات یا کوئی بھی غیر انسانی مخلوق اس کے گھر کے اندر داخل نہیں ہو سکے گی اور نہ ہی کسی بھی گھر کے فرد کو پریشان کرے گی۔ اگر ناد علیؓ کو روزانہ اپنے گھر کے کونوں میں سات سات مرتبہ پڑھ کر دم بھی کیا جائے تو اثرات دوہرے ہوں گے۔

## جسمانی و روحانی امراض

اگر کوئی زبردست قسم کی بیماری کی لپیٹ میں آیا ہو یا اس پر کوئی مسلسل جادو یا بد اعمال کروا تا ہو جس سے جسمانی بیماری جان نہ چھوڑتی ہو تو صنوبر کی چھال پر ایک ہی جلسے میں ناد علیؓ سات ہزار مرتبہ دم کرے اور اسے پاک و صاف مقام پر آگ پر جلا کر خاکستر کرے اور اس راکھ کو محفوظ کر لے۔ پھر اس راکھ کو کھرل میں ڈال کر سفوف کی شکل دے اور اسے زعفران کی روشنائی میں ڈال لے۔

اب صبح نہار منہ ناد علیؓ کو چینی کی پلیٹ پر اس زعفران سے لکھے اور اپنے مزاج کے مطابق شربت کے ساتھ چینی کی پلیٹ والے نقش کو دھو کر استعمال کرے۔

اس عمل کو اگر دن کے تین حصوں میں کیا جائے تو اللہ رب العزت ایسی تمام بیماریوں سے نجات دے گا جن کا علاج ناممکن ہوتا ہے۔

ناد علیؓ کو ایک بڑے سے سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر اپنے سامنے ایسی جگہ لگائے جہاں ہر وقت نظر پڑتی ہو اور ایک نقش ناد علیؓ کا اپنے گلے یا بازو پر باندھے۔ پہلی تکالیف کا خاتمہ ہوتے ہوئے آئندہ کے لئے ہر قسم کی جسمانی و روحانی بیماری سے محفوظ ہو گا۔

ناد علیؓ کو کسی بھی جسمانی یا روحانی بیماری میں استعمال کیا جا سکتا ہے اور اس کو پانی میں ڈال کر پینے سے بھی روحانی شفاء حاصل ہوتی ہے۔

# جادوئی اثرات سے حفاظت

اگر کوئی بھی فرد یا جادو یا بد اعمال سے مغلوب ہو جاتا ہو اور اسے کافی نقصان پہنچتا ہو جس سے زندگی میں ایک پل بھی سانس لینا مشکل ہو گیا ہو تو اللہ کی کامل رحمت پر بھروسہ رکھتے ہوئے اس عمل کو ایسے کرے کہ روزانہ عشاء کی نماز مسجد میں ادا کرے۔

وتر پڑھنے کے بعد نادِ علیؓ سات سو سات مرتبہ پڑھ کر بعد میں دو نفل پڑھے اور سجدے میں اللہ سے دعا مانگے۔

بعد اس عمل کے جو اگلی نوچندی جمعرات آئے اس رات عشاء کی نماز مسجد میں ادا کرنے سے پہلے نادِ علیؓ کو زعفران سے لکھے اور اس کے نیچے اپنا نام مع والدہ اور اپنا مختصر سا مقصد لکھ کر اسے اپنے گلے یا بازو پر باندھے۔ اللہ اس کے دشمنوں اور حاسدوں کا انجام خود اس کو اس کی آنکھوں سے دکھا دے گا۔

اس عمل کو کم از کم اکتالیس دن مسجد میں کرنے کے بعد اپنے گھر میں بھی کر سکتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بعض افراد کو پہلے پہل اس عمل کو کرنے میں کوئی دقت پیش آئے لیکن جیسے جیسے اس پاک عمل کا آغاز کرے گا اللہ تعالیٰ خود اس کا حامی و ناصر ہو گا۔

# ہسٹیریا کا علاج

یہ ایسا مرض ہوتا ہے جس سے عورت کو دورے پڑتے ہیں اور ایسی عجیب حالت ہو جاتی ہے کہ اس کا زندہ رہنا محال ہو جاتا ہے۔

اس مرض کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کرنے کے لئے روزانہ صبح نہار منہ نادِ علیؓ کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر صندل کے شربت کے ساتھ گھول کر پلایا جائے اور ایک عدد نقش زعفران سے لکھ کر گلے یا الٹے بازو پر باندھا جائے اگر کوئی خاص افاقہ نہ ہو تو اسی نقش کو کالی سیاہی سے لکھ کر نیچے نام مریض مع والدہ لکھ کر اسے مٹی کی ہانڈی میں ڈال دے اور اس میں دریا سے صاف پانی بھر کر لائے اور اس ہانڈی کا پانی استعمال کرے۔ مرض کا جڑ سے خاتمہ ہو گا۔

اس عمل کو شروع کرنے کے بعد پیپل کے سوکھے پتے کافی مقدار میں لائے جائیں اور روزانہ سات پتوں پر نادِ علیؑ ستر بار پڑھ کر ان پتوں پر دم کرے اور ایک سفید رنگ کی چادر اپنے پورے جسم پر لپیٹ کر اور اپنے پہلے کپڑے اتار کر ان پتوں کو کوئلے دہکا کر رکھ کر اس کی دھونی اپنے پورے جسم کو دے اور پھر گلے یا بازو پر باندھنے والے نقش کو باندھے۔ اللہ کے حکم سے اس مرض کا جڑ سے خاتمہ ہوگا۔ عمل کی میعاد کم از کم گیارہ دن ہے۔

## استقرارِ حمل

اس عمل کی بدولت اللہ رب العزت نیک نیت رکھنے والوں کو ضرور اس نعمت سے نوازتا ہے۔

سب سے پہلے عورت اپنے حیض و نفاس والے دنوں سے پاک ہو اور نادِ علیؑ ایک سو ایک مرتبہ دن کے کسی بھی ایک حصہ میں پڑھے اور پانی پر دم کرکے آدھا خود پئے اور آدھا اپنے شوہر کو پلائے یا اگر شوہر اس عمل کو کرے تو آدھا پانی اپنی عورت کو پلائے اس عمل کو سات دنوں تک کیا جائے۔ پھر روزانہ نادِ علیؑ کو تازہ چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھا جائے اور اسے مصری کے شربت کے ساتھ دھو کر پئے۔

نوچندی جمعرات والے دن نادِ علیؑ کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے دونوں میاں بیوی اپنے گلے میں باندھیں اور اس بات کو ضرور یاد رکھیں کہ جو نقش میاں اپنے گلے میں باندھے اس کے نیچے اپنی بیوی کا نام مع والدہ لکھے اور جو نقش بیوی پہنے اس کے نیچے اپنے شوہر کا نام مع والدہ لکھے۔ اللہ کے حکم سے حمل قائم ہوگا اور اللہ تعالیٰ اپنی رحمت کی بارش برسائے گا۔

## مال کی حفاظت

اگر کسی کے کاروباری مقام پر یا گھر میں اشیاء کی چوری ہوتی ہو اور کوئی بھی اس بات کا اقرار نہ کرتا ہو تو ایک ٹکڑا سبز ریشمی کپڑا لا کر اسے لوبان کی دھونی دے اور خود اس

پر نادِ علیؑ ایک ہزار بار پڑھ کر دم کرے اور جب تک پڑھنے کی تعداد ختم نہ ہو تب تک لوبان کی دھونی ختم نہ ہونی چاہئے۔ پھر اس کپڑے پر کالی روشنائی سے نادِ علیؑ لکھے اور اسے اپنے کاروباری مقام یا گھر پر گھر کی چوکھٹ کے اوپر لگا دے۔

اللہ کے فضل سے چوری ظاہری ہو تب بھی چور گھر کی کسی بھی شے کو چرا نہیں سکے گا اور اگر کوئی عامل اپنی کلام کے ذریعے کچھ چرانے کی کوشش کرے گا تو بھی ناکام رہے گا۔ اس کے اثرات خصوصاً چور کو باطنی طور پر اندھا بنا دیں گے جس سے وہ کسی بھی شے کو دیکھ نہیں سکے گا۔

## تسخیر الخلائق

دنیا میں انسانوں و جانوروں کو اپنے زیر کرنے اور ان سے جائز کاموں میں امداد حاصل کرنے کے لئے روزانہ اکتالیس دنوں تک نادِ علیؑ ایک ہزار بار بعد نماز عشاء پڑھے اور اسے سرمہ کی ایک ڈلی پر دم کرے۔ اس عمل کو اکتالیس دنوں تک دم کرتا جائے اور بعد اس عمل کے اس ڈلی کو کھرل میں ڈال کر سفوف کی شکل بنائے۔

بوقت ضرورت اس کی ایک ایک سلائی اپنی آنکھوں میں لگا کر جس کسی کے بھی روبرو جائے گا وہ عزت سے پیش آئے گا لیکن اس کے ساتھ نوچندی بدھ والے دن نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر اپنے گلے یا بازو پر باندھے۔ حقیقت میں وہ تمام اس کے مسخر ہوں گے۔

اس عمل کو ایسے افراد بھی کر سکتے ہیں جن کے حکام یا افسران اپنے ملازمین سے بدتمیزی کرتے ہوں اور ان کی جائز ترقی میں بھی رکاوٹیں ڈالتے ہوں اور کسی کی نصیحت کو قبول نہ کرتے ہوں۔

ایسے افراد بھی جو اپنی شیطانی عادات کو ترک نہ کرتے ہوں' ان کو نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر دھو کر پلایا جائے اور ایک عدد نقش گلے میں باندھا جائے۔ تسخیر کا زبردست عمل ہے۔

## جائز کام نکلوانا

اگر کسی کو کسی سے کوئی جائز کام ہو اور انکار کی صورت بن رہی ہو یا انکار ہو چکا ہو تو اس عمل کو کرے۔ اللہ کے حکم سے جس کسی نے بھی انکار کیا ہوگا وہ اللہ کے حکم سے دوبارہ پھر اس کام کو کرنے کی حامی بھرے گا۔

ایک عدد سرخ ریشمی رومال لے کر صندل جلا کر اس کی دھونی اس رومال کو دے اور جب دھونی دینے والا عمل شروع کرے تو نادِ علیؑ ایک ہزار تین سو مرتبہ پڑھے۔ جب تعداد ختم ہو جائے تو اس پر نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھے اور اس کے نیچے اپنا مختصر سا مقصد بھی لکھے اور اسے اپنے پاس رکھ کر جس سے کام ہو اس کے پاس جائے اللہ کے حکم سے وہ کبھی بھی انکار نہیں کر سکے گا دیر سویر چاہے ہی ہو جائے لیکن انکار نہیں ہوگا۔

کوشش یہی کرنی چاہیے کہ اس عمل کو اس آدمی کے پاس جانے سے پہلے ہی کیا جائے تاکہ شک کی کوئی وجہ نہ رہے۔

## عمل حب زوجین

مندرجہ بالا عمل کو حُب کے لئے بھی استعمال کیا جا سکتا ہے مثلاً اگر دو میاں بیوی ہوں اور ان کی آپس میں صلح و اتفاق نہ ہوتا ہو تو بھی اسی عمل کو کیا جائے اور اس رومال کو دونوں میں سے کوئی بھی اپنے شوہر یا بیوی کا نام لکھ کر اپنے پاس رکھ لے۔

## عمل زیادتی دودھ

اس عمل کے ذریعے کسی کا بھی بندھا ہوا دودھ کھولا جا سکتا ہے اور گائے بھینس کے دودھ میں اضافہ کیا جا سکتا ہے۔

اگر کسی عورت کا دودھ خشک ہو گیا ہو یا کسی نے بداعمالی کے ذریعے دودھ باندھ دیا ہو یا دوسری کوئی بھی وجہ ہو تو نادِ علیؑ کو صبح کے وقت بعد نماز فجر بعد دعا کے مصلے پر بیٹھ کر زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھے اور بکری کے پاؤ بھر دودھ میں اس پلیٹ کو رکھ دے

اور دودھ اس عورت کو پلایا جائے جس کا دودھ خشک ہو گیا ہو۔ دن میں اگر زیادہ مرتبہ بھی اس عمل کو کیا جائے تو بہت فائدہ مند ہے۔ اللہ کے حکم سے اس عورت کا دودھ کھل جائے گا اور بچہ خوب سیر ہو کر دودھ پیے گا۔

سات دن بعد اس عمل کو کرنے کے آٹھویں روز پھر بعد نماز فجر مصلے پر بیٹھ کر نادِ علیؑ کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور نیچے اس عورت کا نام مع والدہ لکھ کر اس کے گلے میں پہنائے۔ بچہ و ماں دونوں ہی ہر قسم کی قباحت اور بداعمال سے محفوظ رہیں گے۔

اگر جانور دودھ کم دیتے ہوں تو ایک عدد پاک مٹی کا ایسا ٹھیکرا لیا جائے جس کو پانی نہ لگا ہو۔ پھر اس ٹھیکرے پر نادِ علیؑ کو کالی سیاہی سے لکھے اور اسے جانوروں کے پینے والے پانی میں ایسی احتیاط سے رکھے جہاں اس کی بے ادبی نہ ہو۔ جانوروں کا دودھ بڑھ جائے گا۔

## اثراتِ بد سے حفاظت

اگر کوئی بھی زندگی میں بداثرات سے دوچار ہوتا ہو مثلاً جیسے بار بار نظر لگنا' بنتے ہوئے کام کا اچانک بگڑ جانا' اچھا بھلا چلتا ہوا کاروبار اچانک بند ہو جانا یا دکان و مکان میں خون کے چھینٹے پڑنا وغیرہ' ان کا بیک وقت خاتمہ اور ان پر غلبہ حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو ہرن کی کھال کو پاک کر کے اس پر لکھے اور اس کو عطر سے معطر کرے۔

نوچندی جمعرات والے دن بعد نماز فجر اس کو اپنے گلے میں باندھ لے اور ایک اسی طرح کا نقش اپنے کاروباری مقام دکان یا گھر میں چاروں کونوں پر شیشے کے فریم میں کندہ کروا کر لگائے۔ اللہ کے حکم سے زندگی میں نحوست اور بداثرات فوراً زائل ہوں گے۔

کوئی بھی بدعلم و عمل یا غیر انسانی مخلوق یا ایسے حاسد افراد قطعی اس فرد کی زندگی میں کوئی دخل اندازی نہیں کریں گے۔ انشاء اللہ۔

☆

# بدنظری و دشمنی

حاسد و بدنظر رکھنے والے یا جن افراد کو ہر بار ایک ہی انسان کی بدنظر لگتی ہو اس کا نام مع والدہ یا کئی افراد پر ہر طرح سے غلبہ حاصل کرنے کے لئے نادِ علیؓ کو نیچے ان تمام افراد کے نام والدہ لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے۔ دشمن سرنگوں ہوں گے۔

# جسمانی امراض کا خاتمہ

اس عمل کو ہر قسم کی جسمانی بیماری کے خاتمے اور شفائے کاملہ حاصل کرنے کے لئے کیا جاسکتا ہے اور اللہ رب العزت اس پاک عمل و نقش کی بدولت ضرور شفاء دیتا ہے۔

اگر کسی کو درد قولنج ہو تو نادِ علیؓ کو روزانہ پانچ دنوں تک چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر صبح نہار منہ گلاب کے عرق سے دھو کر پئے اور ایک ایسا نقش اپنے گلے میں باندھے۔ اللہ کے حکم سے درد قولنج کا خاتمہ ہوگا۔

درد گردہ کے لئے نادِ علیؓ کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنے گردے کے مقام پر چپکنے والی ٹیپ کے ساتھ لگائے۔

ہول قلب اور دل کے تمام امراض کے لئے نادِ علیؓ کو سات دنوں تک سیب کے چھلکے پر کالی سیاہی سے لکھے اور اس چھلکے کو صبح نہار منہ کھائے اور نادِ علیؓ کو دو عدد زعفران سے لکھ کر ایک کو گلاب کے عرق کی بوتل میں ڈال کر اس عرق کو پئے اور دوسرے کو اپنے دل کے مقام پر باندھے اللہ شفاء دے گا۔

درد ناف کے لئے نادِ علیؓ کو سرسوں کے تیل میں ڈال کر اس تیل کی مالش اپنے پیٹ پر کرے اور روئی کو اسی تیل میں بھگو کر ناف کے مقام پر رکھے۔ اللہ کے حکم سے ناف کا عارضہ ختم ہوگا۔ بعد اس مرض کے خاتمے کے اسی نقش کو سبز ریشمی کپڑے پر کالی سیاسی سے لکھے اور اسے گلے میں باندھے۔

## درد پسلی کا علاج

اس عمل کو درد پسلی اور بچوں کے پسلی چلنے کے خاتمے کے لئے کیا جاسکتا ہے۔ کالا ریشمی کپڑا آدھ گز لے کر اس پر نادعلیؑ کو سنہری روشنائی سے لکھے اور اسے بچے کی کمر پر لپیٹے اور نادعلیؑ کو کسی مٹی کے پیالے پر لکھ کر اس پیالے میں گلاب کا عرق ڈال کر صبح و شام اسی عرق کو پلایا جائے۔ اللہ کے حکم سے پسلیوں کا عارضہ ختم ہوگا۔

## کمر درد کا علاج

اگر کسی کو کمر میں درد رہتا ہو تو بھی اس عمل کو ایسے ہی کیا جائے لیکن اس کے ساتھ اس بات کو ضرور یاد رکھے کہ کپڑے پر لکھے گئے نقش کی بے ادبی کسی بھی صورت میں نہ کی جائے ورنہ اللہ کے عذاب کے ساتھ ساتھ شفاء قطعی نہیں ہوگی۔ حتی الامکان یہی کوشش کی جائے کہ اس کی حفاظت کی جائے تاکہ اللہ تعالی کامل صحت سے نوازے۔

## درد بدن کا علاج

جسم میں مختلف قسم کی دردیں یا مخصوص کسی بھی درد کے خاتمے کے لئے نادعلیؑ کو سبز ریشمی کپڑے پر سنہری روشنائی سے لکھے اور اسے اپنے بدن کے گرد لپیٹے اور دوسرے کو گلاب کے عرق کے ساتھ پئے۔ اگر غسل خانے میں جانے کی حاجت ہو تو اس کپڑے کو اپنے بدن سے علیحدہ کیا جائے اور تازہ وضو کر کے پھر اس کپڑے کو باندھا جائے۔ اللہ کے حکم سے جسمانی بیرونی واندرونی بیماریوں کا خاتمہ ہوگا۔

## جوڑوں کا درد

جوڑوں کے درد کے خاتمے کے لئے نادعلیؑ کو سرسوں کے تیل میں ڈال کر اس تیل کی جوڑوں پر مالش کرے۔

# بلڈ پریشر وشوگر کا علاج

بلڈ پریشر وشوگر کے خاتمے کے لئے نادِ علیؓ کو سفید چھوٹے سے کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اس کے نیچے مختصر سا مقصد اور اپنا نام مع والدہ لکھ کر لہسن کا ایک جوا لے کر اس کو کاٹے اور اس کے اندر نادِ علیؓ کو رکھ کر اسے صبح نہار منہ نگل جائے۔ اس عمل کو سات دنوں تک کر کے خود اس کے اثرات دیکھ لے۔

اگر کوئی افاقہ نہ ہو تو لہسن والے عمل کو مسلسل کرتے ہوئے اس کے ساتھ مٹی کے پیالے کے اندر نادِ علیؓ کو کالی سیاہی سے لکھے اور ہر وقت اس کا پانی استعمال کرے۔ اللہ کے حکم سے لو بلڈ پریشر، ہائی بلڈ پریشر اور شوگر کا بیک وقت خاتمہ ہوگا۔

# انیمیا کا علاج

اگر کسی کے جسم میں خون کی کمی ہوگئی ہو تو وہ نادِ علیؓ کو مٹی کے کورے ٹھیکرے پر کالی سیاہی سے لکھے اور اس ٹھیکرے کو مٹی کی کنالی کے اندر درمیان میں رکھ کر اس کے گرد اپنا نام مع والدہ لکھے اور اسے پانی سے خوب بھر دے اور ہر وقت اس میں سے پانی پیا کرے اور اگر ہو سکے تو ایک عدد نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں بھی باندھے اللہ کے حکم سے خون کی کمی پوری ہوگی اور اس سے دیگر دوسرے امراض کا بھی خاتمہ ہوگا۔

خون سے زہر صاف کرنے اور اسے صحیح کرنے کے لئے اوپر والے عمل کو دوہرایا جائے۔ اللہ شفاء دے گا۔

# غلبہ بر عدو

اگر کوئی مسلمان دوسرے مسلمانوں کو پریشان کرتا ہو تو نادِ علیؓ عددی شکل میں لکھ کر اس کے نیچے دشمن کا نام مع والدہ لکھ کر اسے تانبے کے پترے میں لپیٹ کر آگ کی گرمی دے۔ اللہ اسے سچ وجھوٹ سمجھنے کی صلاحیت کے ساتھ اس پر فتح وغلبہ صاحب عمل کو عطا کرے گا۔

# امراض چشم

آنکھوں سے متعلق ہر بیماری کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو لکھ کر گلاب کے عرق کی بوتل میں ڈال کر اس کے چھینٹے اس عرق کی بے ادبی کئے بغیر آنکھوں میں لگائے اور جو پانی آنکھوں سے لگ کر جمع ہوتا جائے اسے پودوں میں ڈال دیا جائے۔ اللہ کے حکم سے سفید موتا کالا موتیا اور اس سے دیگر جتنے بھی امراض ہوں گے ان سب کا خاتمہ یقینی ہے۔

اس کے ساتھ ہی نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر نیچے اپنا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے گلے میں باندھے۔ اللہ کے حکم سے آنکھوں کے امراض ختم ہوں گے۔

# شیطان سے نجات

اگر کوئی فرزند زندگی میں شیطان کا پیروکار بن گیا ہو اور شیطانی اعمال کرتا ہو جس سے خلق خدا بہت پریشان ہو تو اس عمل کو وہ خود اپنی اصلاح کرنے یا کوئی دوسرا اس کی اصلاح کرنے کی خاطر اس عمل کو کرے اللہ کے حکم سے اس کی اصلاح ہوگی اور شیطان اس سے دور ہوگا اور اس کا دل ان کاموں سے اچاٹ ہوگا جو شیطان کر کے خوش ہوتا ہے۔

عمل یہ ہے کہ جس کی اصلاح کرنی ہو اس کے پسندیدہ پھل پر نادِ علیؑ دم کرے اور اس کا نام مع والدہ لکھ کر مٹا دیا کرے۔ کم از کم تین مرتبہ ایسے لکھے اور تین مرتبہ مٹائے اور جب مٹائے تو تصور اس بات کا رکھے کے جیسے میں نے اس سے یہ عمل چھڑانے کے لئے اس کے نام کو مٹایا ہے اے اللہ تو بھی اس سے شیطانی عادات کو مٹا دے۔

# کمی نیند

اگر کسی نے بداعمال کے ذریعے خواب بندی کر دی ہو جس سے نیند نہ آتی ہو اور دل بے چین ہو کر ہوا میں اڑتا ہو تو اس بدعمل کی کاٹ اور بھرپور نیند سونے کے لئے نادِ

علیؑ کو چار عدد کی تعداد میں زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے ایک کو اپنی چارپائی کے ساتھ لٹکائے دوسرے کو گلے میں باندھے۔ تیسرے کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی پئے اور چوتھے کو اپنے سامنے لگا کر اسے دیکھے بدعمل کا خاتمہ ہوگا۔

## نزلہ زکام کا علاج

اگر کسی کو بہت پرانا نزلہ وزکام ہو جس سے گلے میں کیرا بھی گرتا ہو تو نادِ علیؑ کو صبح نہار منہ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر اسی وقت گلاب کے عرق کے ساتھ دھو کر پئے اور اسی عمل کو رات کو بعد نماز عشاء بھی کرے اور ایک عدد نقش نادِ علیؑ کو اپنے گلے میں زعفران سے لکھ کر باندھے۔ اللہ کے حکم سے پرانا نزلہ ختم ہوگا۔

## امراض جلد کا علاج

جلد کے امراض مثلاً چہرے پر دانوں کا کثرت سے نکلنا یا دانے نکلنے کے بعد پرانے نشانات کا برقرار رہنا یا چہرے پر چیچک کے نشانات کا پایا جانا ان سب کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو مٹی کے کورے ٹھیکرے پر کالی سیاہی سے لکھا جائے اور اس پر سرسوں کا تیل ڈالا جائے اور سادہ روئی لے کر جتنا تیل اس روئی پر لگ سکے لگایا جائے اور اسے اپنے چہرے کے متاثرہ حصے پر مل کر آگ پر جلائے اور اس کی دھونی اپنے چہرے کو دے۔ چہرے کے امراض ختم ہوں گے۔

## دردِ زہ سے نجات

دردِ زہ سے نجات کے لئے اسی نقش کو عورت کے پہننے والے دوپٹے پر لکھے اور اسے اس کے دل کے مقام پر باندھے یا اگر دل پر نہ باندھ سکے تو اسی کپڑے کو گلاب کے عرق کی بوتل میں ڈال دے اور اس عرق کو پئے۔ اللہ کے حکم سے دردِ زہ سے نجات ہوگی اور پیدائش میں آسانی ہوگی۔

نادِ علیؑ کو ایسی سیاہی سے لکھا جائے جس سے پانی میں ڈال کر یہ مٹ نہ جائے

پھر اسی کو بعد پیدائش بچے کے گلے میں باندھے ماں و بچہ دونوں سلامت رہیں گے۔

## مقصد میں کامیابی

نادِ علیؑ کو جو کوئی بھی زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں باندھے اور اس کے نیچے اپنا نام مع والدہ اور اپنا مختصر کوئی بھی مقصد لکھ کر گلے میں پہنے گا تو اللہ کے حکم سے اسے دنیاوی معاملات میں کوئی بھی پریشانی یا مصیبت نہیں آئے گی اور اس کے کام غیبی امداد کے طور پر ہوں گے۔

اس کے لئے نادِ علیؑ کو نوچندی جمعرات کو سورج نکلنے کے ایک گھنٹے کے بعد لکھے اور اسے چاندی یا کسی اور دھات میں کندہ کروا کر اپنے گلے میں باندھے۔

## حاسدوں سے حفاظت

دشمن و حاسد افراد کے غلط ارادوں سے باز رہنے اور ان پر فتح حاصل کرنے کے لئے اسی نقش کو اوپر والے طریقہ کے مطابق لکھے اور اس کے نیچے دشمن کا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے الٹے بازو پر باندھے۔ دشمن اپنے برے مقصد میں کبھی کامیاب نہیں ہو گا۔

## دشمن کی اصلاح

دشمن کی اصلاح یا ایسے افراد کی اصلاح کرنے کے لئے جو اچانک پیار و محبت سے منہ موڑ چکے ہوں اس نقش کے نیچے ان تمام افراد کے نام مع والدہ لکھ کر ان کے پسندیدہ مشروب میں گھول کر یہ مشروب ان افراد کو پلایا جائے جو ایسی کیفیت میں مبتلا ہوں۔ اللہ کے حکم سے یہ دوبارہ پیار و محبت قائم کریں گے اور پرانی دشمنی کا خاتمہ ہو گا۔

## بواسیر سے نجات

بواسیر سے نجات کے لئے نادِ علیؑ کو چاندی کے پترے پر کندہ کروائے اور اسے

گلاب کے عرق میں ڈال کر صبح نہار منہ اس عرق کو پیئے۔

## استقرارِ حمل

اگر کسی عورت کو حمل قائم نہ ہوتا ہو تو نادِ علیؑ کو صبح نہار منہ چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھے اور اسے صندل کے شربت کے ساتھ مٹا کر پیئے اور سات دن کے بعد نادِ علیؑ کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر اسے سینے کے مقام پر باندھے لیکن اس کی بے ادبی کسی بھی صورت نہ کرے۔

اسی عمل میں زیادہ اثر پیدا کرنے کے لیے اسی نقش کو گلاب کے عرق کی بوتل میں ڈال کر اسے ڈھکن سے بند کرے اور دن کے تین حصوں میں اس عرق کو پیئے۔ اللہ کے حکم سے حمل قائم ہوگا۔

اس عمل کو شروع کرنے کے بعد کم از کم سات دن ہمبستری نہ کی جائے اور جب سات دن گزر جائیں تو آٹھویں دن سینے کے نقش کو بحفاظت کہیں رکھے اور پھر ہم بستری کرے۔ بعد فراغت کے تازہ غسل کرے اور نادِ علیؑ کو باندھے۔ اسی طرح جب بھی ہم بستری کرنی ہو نادِ علیؑ کو اتار لیا جائے۔ اللہ کے حکم سے حمل قائم ہوگا۔

## نجات بانجھ پن

اگر کوئی عورت بانجھ ہو چکی ہو تو اسی عمل کو کرے اگر کوئی عورت جادو ٹونے آسیب جنات یا سوء بندی کے عمل میں گرفتار ہو چکی ہو جس سے حمل قائم نہ ہوتا ہو تو اسی عمل کو مسلسل کیا جائے اللہ تعالیٰ اس پاک کلام کی بدولت ضرور اولاد جیسی نعمت سے نوازے گا۔

اس کے علاوہ تمام خواتین اسی عمل کو اپنے اندرونی امراض کے خاتمے کے لئے اسی طرح کریں۔ اللہ ان کو ضرور شفاء سے نوازے گا۔ کسی بھی طور سے عمل کرنے کے بعد اپنے سینے والے نقش کو بچے کے گلے میں پہنائیں۔

# سرسام و دیگر امراض

مرض سرسام کے مکمل خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو ایک سیاہ مرغ کے خون سے اس صورت میں لکھے جب مریض کوئی مرد ہو اور اگر کوئی مریض عورت ہو تو ایک کالی مرغی کو ذبح کرے اس کے خون سے اس نقش کو لکھے اور اسے نام مریض مع والدہ لکھ کر مریض کے گلے میں باندھے۔

اگر کسی کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں تو مریض مرد و عورت دونوں میں سے دونوں کو صرف سفید رنگ کے مرغ کے خون سے لکھ کر اس کے گلے میں پہنائے اور اگر سرسام یا مرگی کے مریض کو دورے پڑتے ہوں تو نادِ علیؑ کو دریا کے پانی سے بوتل بھر کر اس بوتل میں ڈال کر رکھے اور جب دورہ پڑے تو اس پانی کے چھینٹے مریض کے منہ پر مارے۔ مسلسل یہ عمل دونوں امراض سے بیک وقت جان چھڑوا دے گا۔

اگر مریض بالکل ٹھیک ہو جائے تو میٹھا زردہ پکوا کر غریبوں یا بچوں میں ضرور تقسیم کرے۔

تپ دق یا ٹی بی والے مریض نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر اسے گلاب کے عرق کی بوتل میں ڈال کر اس عرق کو پئیں۔ اللہ کے فضل سے دونوں امراض کا خاتمہ ہوگا۔

اگر کوئی ویسے ہی بے ہوش ہو جاتا ہو یا اسے کسی بھی مسئلے میں دورے پڑتے ہوں تو اسی نقش کو دریا سے بھری ہوئی پانی والی بوتل میں ڈال کر اپنے پاس احتیاط سے رکھے اور بوقت ضرورت اس پانی کے چھینٹے مریض کے منہ پر مارے اور ایک نقش کو اس کا نام مع والدہ لکھ کر اس کے گلے میں باندھے۔

# کینسر کا علاج

اگر کسی کو کینسر ہو جائے اور اس بات کی پکی تصدیق ہو کہ مریض کا بچنا ناممکن ہے تو اللہ رب العزت کی رحمت سے ہرگز ہرگز مایوس نہ ہو بلکہ اس عمل کو ایک مرتبہ کر کے دیکھ لے کیونکہ اللہ کی رحمت کس طرح برستی ہے یہ وہی جانتا ہے۔ اس لئے مایوس ہونے سے

بہتر اس عمل کو کر لینا چاہیے۔

نادِ علیؓ کو سرخ ریشمی کپڑے پر کالی سیاہی سے لکھے اور اس کے نیچے نام مریض مع والدہ لکھے اور اسے مریض کے دل کے مقام پر چپکنے والی ٹیپ کے ساتھ لگائے اور ایک ایسا نقش ایسے پانی میں ڈالے جو آقا و مولا ﷺ کے گنبد سے بارش کی صورت میں نیچے گرتا ہو اور اسے جمع کیا گیا ہو۔ اگر یہ پانی مہیا نہ ہو سکے تو آبِ زمزم کے پانی میں اس پانی کو ڈال کر مریض کو پلایا جائے اور جس جگہ کینسر ہو اس پانی کو اس مقام پر لگا کر اس کی ہلکی ہلکی مالش کی جائے۔ اللہ کے حکم سے کینسر کا خاتمہ ہو گا۔

اس بات کا خیال رکھا جائے کہ پینے والے نقش کو بارہ گھنٹے کے اندر ہی کر اس کاغذ کو نگلنا ہو گا اور تازہ نقش لکھ کر پھر اس پانی میں ڈال کر پینا ہو گا۔ اسی طرح ہر بارہ گھنٹے کے بعد نادِ علیؓ کو پانی سے نکال کر نگل جائے اور تازہ نقش لکھ کر پانی میں ڈال کر اوپر بیان کئے گئے طریقہ کار کے مطابق استعمال کرے۔ اللہ کے حکم سے کینسر کا جڑ سے خاتمہ یقینی ہے۔

## نادِ علیؓ کے فوائدِ کثیر

نادِ علیؓ کے کئی فوائد ہیں جو یہاں مختصر درج کئے جاتے ہیں۔ پھر جس کسی کو جو حاجت ہو وہ نادِ علیؓ کو استعمال کرے۔ اللہ کے حکم سے جس بھی مقصد کی خاطر نادِ علیؓ کو استعمال کیا جائے گا' وہ کام سو فیصدی ہو گا۔

☆ اگر کوئی مسافر نادِ علیؓ کو زعفران سے لکھ کر اپنے پاس حفاظت سے رکھ لے تو جیسے گھر سے سلامتی کے ساتھ جائے گا ویسے ہی واپس آئے گا۔

☆ اگر کسی کا نکاح نہ ہوتا ہو یا شادی بند کی ہو تو نادِ علیؓ کو زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے اور اسے بعد نماز عشاء اپنے نام کے حروف کی تعداد کو نو سے ضرب دے کر اس تعداد میں پڑھے۔ اللہ کے حکم سے نکاح بندی کا خاتمہ ہو گا اور شادی ہو گی۔

☆ دشمنوں پر رعب اور دبدبہ حاصل کرنے اور ان کو اپنے حق میں زیر کرنے کے لئے نادِ علیؓ کے نیچے نام دشمن مع والدہ لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے

حکم سے جو بھی دشمن ہوگا وہ اس فرد کے حق میں زیر ہوگا۔

☆ لوگوں میں مقبولیت حاصل کرنے کے لیے نادِ علیؑ کو چاندی کی انگشتری کے اندر لگا کر اوپر عقیق کا نگ جڑوا کر اسے اپنے سیدھے ہاتھ کی چوتھی انگلی میں پہنے۔ جو کوئی بھی دیکھے گا وہ فریفتہ ہوگا۔

☆ حافظہ تیز کرنے کے لیے نادِ علیؑ کو صبح نہار منہ چینی کی پلیٹ پر زعفران کے ساتھ لکھ کر اسے گلاب کے عرق سے دھو کر پیے' ذہن کھلے گا اور جو کچھ بھی یاد کرے گا' وہ یاد رہے گا۔

☆ اضافہ کاروبار کے لئے نادِ علیؑ کو دکان کے بالکل سامنے زعفران سے لکھ کر لگائے گاہک بہت زیادہ آئیں گے۔

## چھلہ لوح قرآنی

ہوسکتا ہے کہ بعض افراد کو اس چھلے کے بنانے میں کوئی مشکل و دشواری پیش آئے لیکن کچھ محنت کے عوض بہت بڑا انعام حاصل کیا جاسکتا ہے۔ تاہم یہ چھلہ آپ مجھ سے مناسب ہدیے کے عوض بنوا سکتے ہیں۔

ایک عدد خالص چاندی کا چھلہ ایسا بنوایا جائے جو گولائی میں اتنا بڑا اور چوڑا ضرور ہو جس پر نادِ علیؑ کے حروف یا اس کے اعداد تحریر ہوسکیں۔ پھر نوچندی جمعرات کو سورج طلوع کے وقت اس کے سامنے کسی تیز دھار آلے کی مدد سے اس چھلے کے گردان حروف کو لکھے اور باوضو حالت میں ہونا ضروری ہے۔ جب حروف لکھ لئے جائیں تو اس کے لئے ایک عدد ایسی چاندی کی ڈبیا بنوائی جائے جس میں یہ چھلہ اور یہ سامان باآسانی ڈالا جاسکے۔ پھر ہر نوچندی جمعرات کو اس چھلے کو اس ڈبیا میں پوری رات رکھے اور اگلے دن استعمال کرے۔ سندور' لونگ' الائچی اور دیسی عطر' ان سب اشیاء کو آپس میں ملا کر ڈبیا کے اندر رکھے اور پورا ہفتہ استعمال کرنے کے بعد اس چھلے کو اس ڈبیا میں نیا چاند دیکھ کر رکھ دے اور کوشش یہی کرے کہ نوچندی جمعرات کو اسے اپنے ہاتھ میں استعمال نہ کیا جائے بلکہ اس رات اسے اس ڈبیا میں ہونا چاہیے دن کو اس کا استعمال کیا جاسکتا ہے

ہے۔

اب مختلف کاموں میں ایسے استعمال کرے جیسے کوئی فرد ایسا کھیل کھیلتا ہو جو جائز ہو اور اس میں اسے ناکامی ہوتی ہو تو اس چھلے کو الٹے ہاتھ کی تیسری انگلی میں پہنے۔ اللہ سے اپنی ترقی، فتح ونصرت کی دعا مانگے اور کھیل شروع کرے۔ اللہ کے حکم سے اس کی فتح ہوگی۔

اگر کوئی بہت زیادہ بیمار ہو تو اس چھلے کو گلاب کے عرق میں کم از کم ایک گھنٹہ رکھ دے اور انہی حروف کو مسلسل مریض کے نام کے حروف ابجد کی تعداد کے مطابق ورد کر کے اس پر دم کرے اور چھلے کو نکال کر اسے اپنی سیدھی انگلی میں پہنے اور اس عرق کو مریض کو پلائے۔ اللہ کے حکم سے طلسماتی طور پر اور بہت جلد اس کے اثرات مرتب ہوں گے اور مریض شفاء پائے گا۔

درد شقیقہ سے ہمیشہ کے لئے نجات حاصل کرنے کے لئے اس چھلے کو اپنی الٹی انگلی میں پہنا جائے اور روزانہ دن کے کئی مختلف اوقات میں اس کو اپنی کنپٹیوں پر رگڑا جائے۔ درد شقیقہ و سر درد سے مکمل نجات یقینی ہوگی۔

دردزہ سے نجات کے لئے اس چھلے کو کسی کپڑے میں باندھ کر اسے عورت کی ناف پر باندھے اور قدرت الٰہی کا نظارہ کرے کہ کیسے باآسانی پیدائش ہوتی ہے۔

ناف والے امراض اور اندرونی بیماریوں کے خاتمے کے لئے اس چھلے کو روز اپنی سیدھی انگلی میں پہننے کے بعد رات کو سونے سے پہلے اسے تازہ پانی میں کچھ دیر رکھے اور سونے سے پہلے یہ پانی پی کر سو جائے۔ اللہ کے حکم سے نہ تو ناف پڑے گی اور نہ ہی کوئی اندرونی مرض اندر رہ سکے گا بلکہ اس روحانی چھلے کی بدولت تمام اقسام کے امراض جڑ سے ختم ہوں گے۔

جادو ٹونہ، سایہ اور آسیب کے خاتمے کے لئے اس چھلے کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی پیا جائے اور چھلے کو مریض کی سیدھی انگلی میں پہنایا جائے۔

☆

# عمل دستِ غیب

غیب کے ذریعے رزق آنے اور ایسے طریقے سے رزق آنے کے لئے جہاں سے انسان گمان بھی نہیں کرسکتا اس عمل کو کرے۔ بعض حالات میں بد نیتی طاقتور عمل کو بے کار کردیتی ہے اس لئے نیک نیتی کے ساتھ اس عمل کو کیا جائے۔ اللہ کے حکم سے کامیابی ہوگی۔ انشاء اللہ۔

نادِ علیؑ کو نوچندی جمعرات کو اکیس مرتبہ زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اس کے نیچے اپنا نام مع والدہ اور اپنا مختصر سا مقصد لکھے پھر نوچندی جمعرات سے لے کر اگلے دس دنوں تک اسی تعداد میں نقوش کو لکھتے جائیں۔ کل گیارہ دن بنیں گے ان گیارہ دنوں کے نقوش کو موم جامے کے کسی بڑے سے ٹکڑے میں محفوظ کرے اور اس کے باہر عطر لگا کر کسی پھلدار درخت کی جڑ میں ان نقوش کو دفن کرے۔

گھر آ کر دوبارہ نادِ علیؑ پھر زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے۔ ایک کاغذ کو اپنے کاروباری مقام یا گھر کی چوکھٹ کے اوپر لگائے اور دوسرے کو اپنے روپے رکھنے والی جگہ یا گھر میں کئے جانے والا عمل صاحب عمل اپنی جیب میں رکھے۔ اس عمل کو دکان یا گھر دونوں کے لئے کیا جاسکتا ہے اس لئے دونوں کے طریقہ کار بھی لکھ دیے گئے ہیں۔

# حصول مقصد

اگر کوئی فرد زندگی میں ہر مرتبہ ناکامیاب ہوتا ہو اور نحوست کے بادل نہ چھٹتے ہوں یا کسی ایسی بیماری یا مشکل میں مبتلا ہو جس سے جان نہ چھوٹتی ہو تو ایسا فرد نادِ علیؑ کو نوچندی جمعرات والے دن طلوع آفتاب کے وقت اس کے سامنے سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اسے چاندی میں بند کروا کر اپنے گلے یا سیدھے بازو پر باندھے اور قدرت الٰہی کا نظارہ خود اپنی آنکھوں سے کرلے۔ غیب سے رزق کی دولت گھر آئے گی۔

ناممکن کاموں کو ممکن بنانے اور رکاوٹوں کے خاتمے کے لئے اسی نقش کو بروز جمعہ سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر چاندی میں بند کروا کر گلے میں پہنے۔

بچوں اور بڑوں کی ناجائز ضد کے خاتمے اور ان کی کامل اصلاح کرنے کے لئے ایک نقش کو ان کے گلے میں زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر ڈالا جائے اور دوسرے کو سادہ پانی میں گھول کر پلایا جائے۔

## زن وشوہر میں سلوک

اگر میاں بیوی کا آپس میں سلوک و اتفاق نہ ہو اور ہر وقت بلا وجہ گھر میں جھگڑتے ہوں جس سے بچوں پر برا اثر پڑتا ہو یا دونوں ایک دوسرے سے محبت تو کرتے ہوں لیکن کوئی تیسرا ان کو جدا کرنا چاہتا ہو یا ان کا کوئی عزیز یا رشتہ دار ان کا دشمن بن گیا ہو اور ان پر غلط عمل کرواتا ہو یا دونوں کے مزاج نہ ملتے ہوں یا کوئی دوسری ایسی وجہ ہو جو سمجھ میں بھی نہ آ رہی ہو تو نادِ علیؑ کو دونوں میں سے کوئی بھی زعفران سے تین عدد سفید کاغذوں پر عروج ماہ میں بدھ کے دن بعد نماز مغرب لکھے۔ ایک ایک نقش کو دونوں میاں بیوی اپنے گلے میں ایک دوسرے کا نام مع والدہ لکھ کر باندھیں اور تیسرے کو صندل کے شربت کی بوتل میں ڈال دیں اور روزانہ دن کے تین حصوں میں اس شربت کو سادہ پانی میں ملا کر اس کو پئیں۔

## حصول برکت

ہر کام میں برکت حاصل کرنے اور زیادہ سے زیادہ رزق کمانے کے لئے نیا چاند دکھائی دینے پر جو پہلا منگل ہو اس دن بوقت سورج طلوع ایک گھنٹہ بعد نادِ علیؑ کو زعفران سے سفید کاغذ پر دو عدد لکھے۔ نقش لکھنے سے پہلے گیارہ گیارہ مرتبہ نادِ علیؑ کو پڑھے اور اس کاغذ پر دم کردے۔ جس پر نقش کو بنانا ہے پھر نادِ علیؑ کو لکھ کر ایک کو اسی دن چلتے ہوئے پانی میں اس پر آٹا لگا کر مچھلی کو ڈال دے اور دوسرے کو شیشے کا فریم کروا کر اپنی دکان کی چوکھٹ کے اوپر لگائے۔

اگر اس عمل کا کوئی واضح فرق محسوس نہ ہو تو اس عمل کو دوبارہ کیا جائے اور ایک مرتبہ نقش کو دریا میں بہانے کے بعد نادِ علیؑ کو دکان کے اوپر لگانے کی بجائے اس کو پانی

میں ڈال کر اس کے چھینٹے دکان کے کونوں میں دے یعنی ایک مٹی کا گھڑا لے اور اس میں نادِ علیؑ کو ڈال دے اور اسے جہاں چھینٹے دیئے ہیں وہاں ایک کونے میں رکھے۔ اللہ کے حکم سے ہر کام میں سو فیصدی کامیابی ہوگی۔

## کارہائے کلی کے لئے

اگر کوئی بلاوجہ غصہ کرتا ہو اور اس غصے میں کافی نقصان ہوتا ہو اور اس کی کوئی اصلاح نہ ہو رہی ہو تو نادِ علیؑ کو بروز جمعرات بعد نماز عصر زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اس کے نیچے اس کا نام مع والدہ لکھ کر اس کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی پلائے اور اگر ہو سکے تو ایک عدد نقش اس کے گلے میں بھی باندھے۔

شیطانی برائی سے نجات کے لئے نادِ علیؑ کو مریض کا نام مع والدہ لکھ کر اس کے گلے میں پہنائے اور دوسرے کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی پلائے۔

ہر ضرورت پوری ہونے کے لئے نادِ علیؑ کو بڑے سے سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر چوکھٹ کے اوپر لگائے اور گھر کے دوسرے افراد نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں باندھیں۔ اللہ کے حکم سے ان کی غیب سے مدد ہوگی۔

## نقصان سے حفاظت

ہر دنیاوی نقصان سے محفوظ رہنے اور اللہ کی پناہ میں رہنے کے لئے نادِ علیؑ کے نیچے اپنا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے گلے میں باندھے اور اگر کسی بدعامل کے ذریعے جسمانی نقصان ہو چکا ہو تو گلے میں نادِ علیؑ کو باندھنے کے ساتھ اس کو سادہ پانی میں ڈال کر اس کا پانی بھی پئے۔ اللہ کے حکم سے جو بھی نقصانات ہو چکے ہوں گے ان کا ازالہ آئندہ کے لئے ہوتا رہے گا۔

اگر کسی فرد کا ہر وقت نقصان در نقصان ہوتا چلا جائے اور کوئی بھی دعا یا دوا اثر نہ کرتی ہو تو نادِ علیؑ کو مریض اپنا نام مع والدہ بروز نوچندی بدھ زعفران سے سفید کاغذ پر دو مرتبہ لکھے۔ ایک کو اپنے گلے میں باندھے اور دوسرے کو پانی میں ڈال کر اس کا صبح نہار

منہ پانی پئے۔ اللہ کے حکم سے آئندہ ہر قسم کے نقصان سے نجات حاصل ہوگی اور کام سیدھے ہو جائیں گے۔

اگر بچے گر جاتے ہوں اور ان کو چوٹیں لگتی ہوں تو نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر بچے کے گلے میں باندھے۔

# فراخی کار

نادِ علیؑ کو کسی بھی تنگ کام کو کھولنے' نکاح بندی کے عمل کے خاتمے' اولاد بندی کے عمل کے خاتمے اور بدنظری سے نجات حاصل کرنے کے لئے مریض مہینے کی نو تاریخ کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اس کے نیچے اپنا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے گلے میں باندھے۔

جس کسی کی بھی نظر بد لگتی ہوگی یا کوئی بدعمل کروایا ہوگا اس کا اثر باطل ہوگا اور آئندہ کے لئے نادِ علیؑ کو باندھنے کے بعد امن و امان قائم رہے گا۔

رزق کی فراخی کے لئے نادِ علیؑ کو خرچ کرنے والے روپے کے دونوں طرف کالی سیاہی سے لکھے اور اسے اپنے پاس عطر سے معطر کر کے اپنی جیب میں رکھے اور پلیدی والی حالت میں اسے اپنے آپ سے علیحدہ کر لے اور بعد غسل کے پھر رکھے۔ غیب سے دولت آئے گی اور جیب نوٹوں سے ہر وقت بھری رہے گی۔

بانجھ پن اور نکاح بندی والے مریض نادِ علیؑ کو دو عدد زعفران سے سفید کاغذ پر لکھیں ایک کو اپنے گلے میں باندھیں اور دوسرے کو سادہ پانی میں ڈال کر اس کا پانی پئیں۔

نکاح کھولنے کے لئے نادِ علیؑ کو اگر لکڑی کی کنگھی پر لکھا جائے اور اسے اپنے سر پر پھیرا جائے تو نکاح جلد ہوگا۔

# عمل حفاظتِ شیطان

اگر کوئی مرد یا عورت شیطان کے پیروکار بن گئے ہوں تو نادِ علیؑ کو ان کی اصلاح

کرنے کی خاطر زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور نیچے نام مع والدہ لکھ کر اس کے گلے میں باندھے۔ اس عمل کو ایسے افراد کے لئے بھی کیا جا سکتا ہے جو نہایت ضدی ہوں اور ان پر کسی بھی بات کا اثر نہ ہوتا ہو۔ ایک عدد نقش گلے میں باندھا جائے اور دوسرے کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر پانی میں پلایا جائے۔ جو کوئی بھی ہوگا وہ اپنی ناجائز ضد چھوڑ دے گا اور جو بات جائز ہوگی اس کو مانے گا۔

اس عمل کو ایسے بچوں کے لئے کیا جائے جو پریشان کرتے ہوں اور ایسی شرارتیں کرتے ہوں جس سے دوسرے افراد عاجز آ چکے ہوں۔ اگر کسی فرد پر نحوست کے بادل چھائے ہوں تو وہ نادِ علیؑ کو زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں باندھے۔

## عمل فتح ونصرت

دنیا کے ہر کام میں فتح ونصرت حاصل کرنے اور اپنے دشمنان و حاسد افراد کو اپنے حق میں زیر کرنے کے لئے نادِ علیؑ کو مخصوص نام دشمنان و حاسدان اس نقش کے نیچے لکھے اور اس سے نیچے اپنا مختصر سا مقصد اپنا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے۔ اللہ نے چاہا تو تمام دشمنوں کا منہ کالا ہوگا اور وہ اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے۔ اس کے علاوہ دنیاوی کاموں میں ہر چھوٹی بڑی رکاوٹ کا خاتمہ ہوگا اور وہی ہوگا جو اللہ کو خیریت سے منظور ہوگا۔

اگر کسی فرد کو بدنظر بہت لگتی ہو تو وہ اپنے پہنے ہوئے صاف کپڑے پر نادِ علیؑ کو لکھے اور اسے اپنے گلے میں باندھے زندگی میں کبھی بدنظر کا اثر نہیں ہوگا۔

اگر کوئی دن بدن کسی گردش میں مبتلا ہو رہا ہو اور کوئی اچانک ہی بنتا ہوا کام نامکمل ہو جاتا ہو اور اس بات کی صحیح سمجھ بھی نہ آ رہی ہو تو نادِ علیؑ کو اپنا نام مع والدہ لکھ کر اپنے گلے میں باندھے۔

## زہر خورانی کا علاج

اگر کسی نے کوئی زہریلی شے کھالی ہو جس سے زہر تمام جسم میں پھیل رہا ہو یا

کوئی زہریلا جانور کاٹ لے تو نادِ علیؓ کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھے اور اس پر تھوڑا سا شہد لگا کر مریض کو صبح نہار منہ ضرور دن میں تین مرتبہ استعمال کروائے۔ اللہ نے چاہا تو جسم میں پھیلا ہوا زہر یہ روحانی شہد چوس لے گا اور کوئی بھی ایسا نقصان نہیں ہوگا جس سے جان چلی جائے۔

دنیاوی تعلیم و امتحان میں کامیابی کے لئے نادِ علیؓ کو زعفران سے چینی کی پیالی کے اندر لکھے اور بادام روغن کے ساتھ مٹا کر صبح نہار منہ پی جائے اس عمل کی بدولت بند ذہن کھلے گا اور وہ کچھ بھی یاد کرے گا وہ بھولے گا نہیں اس لئے امتحان میں کامیابی ہوگی۔

## عمل اولادِ نرینہ

اگر کسی کے ہاں صرف لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں اور ان کو خواہش لڑکے کی ہو تو اس عمل کو کر کے اپنی کوشش کو پورا کیا جا سکتا ہے۔ اس کے لئے دونوں میاں بیوی نادِ علیؓ کو روزانہ چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر شہد ڈال کر آدھا آدھا چاٹ لیا کریں۔ مثلاً نقش کی ایک طرف میاں چاٹ لے اور دوسری طرف بیوی۔

سات دنوں کے بعد نادِ علیؓ کو تین عدد زعفران سے لکھا جائے ایک کو سادہ پانی میں ڈال کر اس کا پانی کھلا استعمال ہر وقت کیا جائے اور باقی دو نقوش کو دونوں اپنے اپنے گلے میں باندھ لیں۔ اگر اللہ کو ان کی یہ ادا پسند آ گئی تو اولادِ نرینہ ضرور ہوگی۔

اس عمل کو ایسی خواتین بھی کر سکتی ہیں جو بے اولاد ہوں وہ بالکل اوپر لکھے گئے طریقہ کار کے مطابق اس عمل کو کریں اللہ کے حکم سے اگر اللہ کی طرف سے دیر ہوگی یا کسی اپنے ہی عزیز نے کوئی علم کروایا ہوگا تو اللہ جلد سن لے گا۔

## نجات وسوسہ

اگر کوئی فرد وسوسوں کی ایسی لپیٹ میں آ جائے جس سے اس کا نکلنا مشکل ہو گیا ہو اور اسے دینی و دنیاوی ہر کام میں زیادہ سے زیادہ وسوسے آتے ہوں اور یہ اسی چکر

میں کوئی کام بھی نہ کرسکتا ہوتو نادِ علیؑ کو بروز منگل بعد نماز عشاء زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر چاندی کے اندر بند کرکے پہنے اور ایک ایسے ہی نقش کو کسی میٹھے شربت کی بوتل میں ڈال دے اور گاہے بگاہے اس میں سے پانی ملائے بغیر اس شربت کو چمچی کی مدد سے پی لیا کرے اللہ کے حکم سے وسوسوں کا خاتمہ ہوگا اور اگر شیطان نے اپنا غلبہ جمالیا ہوگا تو وہ بھی اس کے روحانی اثرات سے باطل ہوگا۔

اختلاج قلب والے مریض نادِ علیؑ کو شربت والے عمل کے مطابق اوپر والی تدبیر کے مطابق استعمال کریں اور ایک عدد نقش کو اپنے دل کے مقام پر باندھیں اللہ کے حکم سے اختلاج قلب اور دل سے متعلق تمام امراض کا خاتمہ ہوگا۔

## جسم پر گلٹیاں اور رسولیاں

ہر قسم کی رسولیوں کے خاتمے کے لئے نادِ علیؑ کو تازہ چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھا جائے اور اسے صبح نہار منہ گلاب کے عرق سے دھو کر پیا جائے۔

اگر کوئی افاقہ محسوس ہوتو اس عمل کو اور مزید گیارہ دنوں تک کیا جائے اسی طرح سے اس روحانی و نورانی عمل کی بدولت اللہ کے حکم سے رسولیوں کا خاتمہ ضرور ہوگا۔

بعد افاقہ کامل محسوس ہونے پر اسی نقش کے نیچے اپنا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے گلے میں باندھے اللہ اپنا کرم ضرور فرمائے گا۔ اگر گلے کے مقام پر کوئی گلٹی یا گلہڑ بن رہا ہو یا بن گیا ہوتو نادِ علیؑ کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر اسے اپنے گلے کے مقام پر باندھے۔ اللہ نے چاہا تو ضرور اس گلٹی کا خاتمہ ہوگا۔ اس کے ساتھ نادِ علیؑ کو دھو کر پیا بھی جائے۔

## جائز حق حاصل کرنا

اگر کسی زبردست آدمی نے کمزور کا حق دبا کر یا اس کی زمین قبضہ میں کی ہوئی ہے یا مکان و جائیداد کو دبا کر بیٹھ گیا ہے یا کسی نے سازش کر کے روزگار سے الگ کرادیا ہے اور وہ روزگار دوبارہ حاصل کرنا چاہتا ہے تو یہ عمل انشاء اللہ کامل کامیابی دے گا اور

حقوق واپس دلائے گا اور مخالف کو مجبور کرے گا کہ وہ حق دار کو حق واپس کر دے۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ ایک سکہ (سیسہ) کی لوح بنائیں دشمن یا مخالف کا نام معہ والدہ لے کر اعداد نکال کر اس میں ۵۹۴۴ کا اضافہ کریں۔ اگر افسر ہو تو اس کا پورا نام جو مشہور ہو لیں جس سے اس کو پکارا جاتا ہے ان اعداد کو جو حاصل ہوں گے، مربع معکوس کندہ کریں۔ سیسہ کی تختی پر کسی بھی نوکدار چیز سے لکھا جا سکتا ہے۔ جب نقش مکمل ہو جائے تو اس کے ارد گرد نادِ علیؑ کی عبارت لکھنا شروع کر دیں۔

نقش تیار ہونے پر نیچے نام مخالف کا لکھیں۔ پھر لکھیں:

برائیں زور فتح شو فتح شو بحق کلام پاک مجھے میرا حق (اپنا نام اور اپنے حق کا نام لکھیں) واپس دینے پر مجبور کرو بحق یا اسرافیل یا عزرائیل یا میکائیل یا جبرائیل

پھر اس لوح کو کسی وقت سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر اس مکان یا جائیداد میں دفن کر دیں جو غصب کی گئی ہو۔ افسر ہو تو اس کے کمرے میں کسی جگہ پوشیدہ کر دیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی اور ایسے اسباب پیدا ہوں گے جن سے مطلب حاصل ہوگا۔

لوح کے دوسری طرف اپنے مطلب کی تصویر بھی بنانی ہے مثلاً واپسی ملازمت کا ہو تو ایک آدمی جس کے ہاتھ میں قلم ہو کپڑے کی دکان ہو تو ایک آدمی جس کے ہاتھ میں کپڑا ہو۔ مکان ہو تو مکان کی تصویر بنائیں علی ہذا القیاس شکل و شباہت ضروری نہیں محض علامات کی ضرورت ہے۔ نقش کی رفتار ذیل میں دی جا رہی ہے۔

۷۸۶

| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۳۰ تفریق کر کے باقی کو ۴ پر تقسیم کریں۔ حاصل منتخب کو خانہ اول میں رکھ کر پُر کریں باقی ایک ہو تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کریں ۲ ہو تو خانہ ۹ میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر باقی ۳ ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کریں۔ نقش پُر ہو جائے گا۔

# عمل کثیر الفوائد

حصول علم و کامیابی امتحان' رکاوٹ' شادی بیاہ' ترقی نہ ہونا' حصول ملازمت یا ملازمت میں سعی کا قبول نہ ہونا (بشرطیکہ ملازمت ٹرانسپورٹ یا نوشت و خواند سے متعلق ہو) ان تمام امور کے لئے نادعلیؑ کا یہ عمل پُر تاثیر ہے اور اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھا کر مقاصد حاصل کئے جا سکتے ہیں۔

طریقہ یہ ہے کہ نام طالب مع والدہ کے اعداد ابجد قمری سے نکالیں۔ پھر اس میں مطلوب کے اعداد بھی شامل کریں۔ مطلوب اگر افسر ہے تو اس کا نام معہ عہدہ لیں اور اگر ترقی ملازمت وغیرہ کوئی مطلوب ہے تو اس کے اعداد لیں اور کل اعداد جمع کر کے اس میں ۳۵ عدد کا اضافہ کر دیں اور ۳ مربع نقش پُر کریں۔

پہلے دو لکھے ہوئے دریا میں بہا دیں۔ گولیاں بنانے کی ضرورت نہیں۔

تیسرا نقش معطر کر کے موم جامہ کر کے سیدھے بازوں پر باندھ لیں اور نیاز حسب توفیق رسول خدا ﷺ اور حضرت خواجہ خضرؑ کی دلائیں۔ انشاء اللہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔

عمل کے لئے مثال سمجھ لیں:

مثلاً طالب کا مطلوب ہے ترقی' طالب کے اعداد ۷۱۱ ہوئے۔ مطلوب ''ترقی'' ہے۔ اس کے اعداد ۱۰۱۷ ہوئے۔ ۳۵ عدد قانون کے اور جمع کئے تو کل اعداد ۸۶۳ ہوئے جس کا نقش یہ بنا۔

۷۸۶

| ۲۰۸ | ۲۲۱ | ۲۱۸ | ۲۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۹ | ۲۱۳ | ۲۰۹ | ۲۲۰ |
| ۲۱۳ | ۲۱۶ | ۲۲۳ | ۲۱۰ |
| ۲۲۲ | ۲۱۱ | ۲۱۲ | ۲۱۷ |

نقش کی چال یہ ہے

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۲ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

یہ نقش آتشی چال کا ہے۔ ہر شخص اپنے نام کے حرف اول کے عنصر کے مطابق نقش پُر کرے۔ نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ کل تعداد سے ۳۰ تفریق کریں باقی کو ۴ پر تقسیم کریں جو حاصل قسمت ہو اسے خانہ نمبر ۱ میں رکھ کر نقش کو چال کے مطابق پُر کر لیں۔

اس مثال میں کل اعداد ۸۶۲ میں سے ۳۰ منہا کیے تو باقی ۸۳۲ بچے اسے ۴ پر تقسیم کیا تو ۲۰۸ خارج قسمت ہوا۔ اسے خانہ اول میں رکھ کر ترتیب وار خانوں میں لکھتے گئے۔ نقش پُر ہو گیا۔ بعض اوقات ۴ پر تقسیم کرنے سے کچھ اعداد باقی بچ رہتے ہیں۔ اگر ایک باقی بچے تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کر دیں۔ اگر باقی ۲ بچے تو خانہ ۹ میں۔ باقی ۳ بچے تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کر دیں۔ نقش پُر ہو جائے گا۔

جو شخص بھی اپنے لئے یہ عمل تیار کرے اپنے نام کے حرف اول کے عنصر کے

مطابق نقش پر کرے۔

## عمل وصال و تسخیر

زہرہ عورت سے متعلق ہے اور عیش و عشرت سے متعلق ہے۔ مشتری اورا کی اور ارفع قوتوں سے متعلق ہے۔ جب ان کا قران واقع ہوتا ہے تو ارضی پنہائیوں میں ایسی روحانیت پیدا ہوتی ہے جس کو اگر مادہ مناسب مہیا ہو جائے تو وہ سعادت جلب و قلب یعنی تسخیر قلب کا کام دیتی ہے۔

دوستوں کو ملانے کے لئے یہ وقت بیحد موثر ہوتا ہے (خواہ واقف ہوں یا ناواقف۔) دو ناراض دلوں کو ملانے' محبوب کو تسخیر کرنے' میاں بیوی کی ناراضگی دور کرنے' افسران کو تسخیر کرنے' دشمن کو دوست بنانے' روٹھے ہوئے کو منانے اور گئے ہوئے کو بلانے کے لئے یہ تثلیث سریع التاثیر ہے۔ اس وقت جو بھی عمل کیا جائے گا تو فرد یا خلقت کسی مخفی طاقت کے زیر اثر خود بخود کھچی چلی آئے گی۔ لیڈر' حکام' حکماء' طبیب' ڈاکٹر' معلم اس وقت فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ وہ لوگ جو محبوب کو تسخیر کرنا چاہیں کہ قید و بند کو توڑ کر کھنچا چلا آئے یا ناراض میاں بیوی میں سے کوئی فرد واپس آ کر قدموں پر گرے تو اس وقت سے فائدہ اٹھائیں البتہ جائز صورتوں کو مدنظر رکھیں' ورنہ موکلات کا عمل ہے اس کی ناراضگی اچھا اثر نہ دے گی۔

چونکہ ہر شخص عملیات کے فہم کو نہیں پہنچتا اس لئے میں اس جفری طریقہ کو وضاحت سے بیان کرتا ہوں۔ جس میں چلہ کی ضرورت نہیں سب کو عام اجازت ہے۔

تیاری تنہا جگہ کریں' جہاں لوبان و صندل کی خوشبوئیں روشن ہو۔

۱۔ اگر کسی عورت یا آدمی کی تسخیر مطلوب ہو تو ایک خاص آیت حب کے اعداد لیں۔ جو ۱۴۹۳ ہیں۔

۲۔ اگر تسخیر خلق مطلوب ہے تو اعداد ۲۸۹۸ لیں۔

۳۔اول نام طالب معہ والدہ اور نام مطلوب مع والدہ کے اعداد نکالیں اور حب کی آیت کے اعداد اس میں شامل کریں۔اب کل مجموعہ سے ۱۴۱ تفریق کرو جو باقی بچے ان کے حروف بنا کر آگے کلمہ ایل لگا دیں۔یہ موکل ہوگا۔

۴۔اگر تسخیر خلق مطلوب ہے تو اپنا نام معہ والدہ لے کر اس میں آیت نمبر دو کے اعداد شامل کریں۔کل سے ۱۴۱ عدد تفریق کر کے حروف بنا کر آگے کلمہ ایل لگالیں ۔یہ موکل ہوگا۔

۵۔اب موکل حاصل کرنے کے بعد تکسیر کرنا ہے۔ایک سطر لکھو۔ پہلے نام مع والدہ' پھر آیت بعد میں نام مطلوب معہ والدہ۔اب نئی سطر میں علیحدہ علیحدہ حروف میں یہ سطر لکھو اور اس کی تکسیر جفری کرو۔تکسیر جفری کا مطلب ہے ایک حروف بائیں سے ایک دائیں سے لے کر ایک نئی سطر تیار کی جائے۔پھر اس سطر پہ ہی عمل دہرایا جائے۔بلکہ ہر نئی آنے والی سطر پر یہ بائیں دائیں سے حروف لینے کا دہرایا جائے حتی کہ سطر اول آخر میں ظاہر ہو جائے۔اسے تکسیر جفری کہتے ہیں۔

۶۔ مثلاً میں علی محمد کی تکسیر کرتا ہوں:

| | |
|---|---|
| ع ل ی م ح م د | سطر اول |
| د ع م ل ح ی م | |
| م د ی ع ح م ل | |
| ل م م د ح ی ع | زمام |
| ع ل ی م ح م د | سطر آخر |

جب سطر اول پھر آخر میں ظاہر ہو جائے تو تکسیر مکمل ہو گئی۔اس میں سطر آخر چونکہ مکرر ہے' اس کو نہ لیں باقی تکسیر میں سے پہلوئے راست کے حروف اور پہلوئے چپ کے حروف علیحدہ علیحدہ لکھو۔اگر حروف جفت ہوں تو چار چار یا دو دو ملا لو اگر طاق ہوں تو تین تین یا پانچ پانچ ملا کر آگے یوش لگا دو۔یہ اس عمل کا اعوان ہوگا۔اسے اعوان

العمل کہتے ہیں۔

۷۔اب تمام تکسیر کے اعداد نکالیں۔ جو سطر زمام تک ہوں۔ سطر اول کے اعداد کل سطر تکسیر سے ضرب دے دیں گے تو کل تکسیر کے عدد معلوم ہو جائیں گے۔ ان اعداد کو مخمس میں پُر کرنا ہوگا۔

نقش مخمس پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۶۰ عدد تفریق کر کے ۵ پر تقسیم کرو اور جو حاصل قسمت آئے اسے خانہ اول میں رکھ کر ایک ایک کر کے اضافہ سے بمطابق چال پُر کرتے جائیں۔ اگر تقسیم کرنے کے بعد ایک باقی بچے تو خانہ ۲۱ میں ایک کا اضافہ کریں۔ باقی ۳ عدد ہو تو خانہ ۱۱ میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر باقی ۲ ہو تو خانہ ۱۶ میں ایک کا اضافہ کریں۔ باقی چار ہو تو خانہ ۶ میں ایک کا اضافہ کریں۔ نقش پُر ہو جائے گا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۲۳ | ۷ | ۲۰ | ۳ |
| ۴ | ۱۲ | ۲۵ | ۸ | ۱۶ |
| ۱۷ | ۵ | ۱۳ | ۲۱ | ۹ |
| ۱۰ | ۱۸ | ۱ | ۱۴ | ۲۲ |
| ۲۴ | ۶ | ۱۹ | ۲ | ۱۵ |

نقش پُر ہو جانے کے امتحان کا طریقہ یہ ہے کہ چاروں طرف سے میزان وہ آئے گی جس کو نقش میں پُر کرنا ہے۔ کسی ایک طرف سے بھی میزان غلط ہوئی تو نقش درست نہ ہوگا۔

۸۔تمام تکسیر کے اعداد جس کا نقش پُر کیا گیا ہے ان میں سے ۳۱۹ عدد خارج کر کے باقی اعداد کے حروف بنا کر آگے کلمہ طیش لگائیں۔ یہ جنات العمل پیدا ہو جائے گا۔

۹۔نقش مخمس کے جانب چپ طالب کی تصویر فرضی بنا کر اوپر موکل کا نام لکھیں۔ جانب راست مطلوب کی تصویر بنا کر اوپر جنات العمل کا نام لکھ دیں۔ یہ دونوں تصویریں فرضی ہوں گی۔ اور ایک دوسرے کے ساتھ ان کا ہاتھ ملا ہوا ہوگا۔ (تسخیر خلق میں تصاویر کی ضرورت نہیں ) اب نقش کے جانب راست دہ اعوان العمل لکھیں۔ جو سطر تکسیر کی سیدھی جانب سے نکلا اور جانب چپ' وہ اعوان العمل لکھیں۔ جو سطر تکسیر کے جانب چپ کے حروف سے نکلا۔ نقش کے نیچے عزیمت لکھیں۔

۱۰۔ایسے تیرہ نقش تیار کر لیں- اس میں سے ایک نقش پاس رکھیں۔ایک مطلوب کی گزرگاہ میں دفن کریں۔ باقی گیارہ نقوش کی بتیاں بنالیں۔ایک بتی رات کو جلائیں اور باقی دِس راتوں میں ہر رات نو بجے ایک بتی جلایا کریں۔ یا بعد کا وقت کوئی رکھ لیں لیکن مقررہ وقت کا روزانہ خیال رکھیں۔ نقش زعفران سے لکھے جائیں ۔بخورات بھی جلائے ہوں گے۔ تیل خوشبودار چراغ میں ڈالیں۔ چراغ نیا ہو۔ کمرہ تنہا ہو۔ منہ چراغ کا مطلوب کے گھر کی طرف ہو۔ جب تک بتی جلتی رہے۔اس کے سامنے بیٹھ کر یوں پڑھتے رہیں:

یا (موکل کا نام) احضروا (نام مطلوب مع والدہ) العجل الساعہ

اگر درمیان عمل میں کوئی ٹوکے۔تو مت بولیں۔ مطلوب کے علاوہ کوئی اور عورت آئے تو قطعی توجہ مت دیں۔ تسخیر افسر یا حاکم یا دشمن مطلوب ہو تو حاضری کا عمل نہ کریں بلکہ احضروا کی جگہ سحر قلب پڑھو۔ مثلاً یا موکل سحر قلب (نام) العجل الساعہ۔ انشاء اللہ گیارہ دنوں میں مقصد ہاتھ آ جائے گا۔

۱۱۔اگر کسی دشمن کے افسر کی تسخیر مطلوب ہو تو نام دشمن مع باپ کے نام کے ساتھ بھی لے سکتے ہیں۔ افسر ہو تو نام عہدہ کے ساتھ لکھ سکتے ہیں۔ تکسیر میں بھی اسی طرح لکھنا ہے یعنی پہلے نام اپنا مع والدہ پھر آیت شریف پھر نام افسر مع عہدہ یا دشمن۔

۱۲۔اگر تسخیر خلق مطلوب ہو تو تین نقش لکھیں۔ لکھنے کے بعد آیت ولقد جاء

کم کو آخر تک ۹۲ مرتبہ پڑھ کر نقوش پر دم کریں۔

اب نادِ علیؒ کو نقش کے چاروں طرف لکھ لیں اور نقوش کو لپیٹ کر ایک بازوئے راست پر باندھ لیں۔ ایک اپنے دفتر یا دکان میں شیشے کے فریم میں جڑوا کر لگا دیں۔ ایک اپنے گھر کی چھت پر کسی اونچی جگہ لٹکا دیں۔ اگر گھر میں درخت ہو تو اس پر لٹکا دیں یا کسی اور جگہ پھلدار درخت پر اونچا لٹکا دیں کہ ہوا چلنے سے ہلے۔

نقش کو موم جامہ ضرور کروائیں تاکہ بارش وغیرہ سے خراب نہ ہو۔ نیز صرف جمعرات اور جمعہ کو نقش استعمال کریں۔ مثلاً لٹکانا ہو تو جمعرات یا جمعہ کا دن انتخاب کرو۔ بس کام ختم ہے مگر نادِ علیؒ روزانہ ۹۲ مرتبہ کسی وقت بھی پڑھ لیا کریں۔ اول و آخر درود شریف لازم ہے تاکہ تسخیر خلق کی روحانیت جلد کھل جائے۔ دکانداروں' کاروباری لوگوں کو جن کی آمدن خلقت کی آمد سے وابستہ ہو ان کو اس وقت فائدہ اٹھانا چاہیے۔

وہ لوگ جو نقوش کو ایک معمولی کام تصور کرتے ہیں ان کو معلوم ہوگا کہ عمل تیار کرنا معمولی کام نہیں۔ چند خانوں کا نقش بڑی محنت اور مشکل کے بعد تیار ہوتا ہے۔ آپ محنت کریں گے تو ضرور فائدہ ہوگا چند گھنٹے حل کرنے میں لگ جائیں گے مگر اس کا نفع وہ ہوگا جو کوئی نہیں دے سکتا۔ قسمت عجیب وغریب طریقہ سے کھل جائے گی۔

اس طریقہ میں ابھی ایک بات اور واضح کرنا ہے کہ نئے لوگوں کو یا جنہوں نے میری کتابوں کا مطالعہ نہیں کیا ان کو حروف سے اعداد بنا کر موکل بنانے میں الجھن پیش آئے گی۔ لہٰذا اس بات کو سمجھایا جا رہا ہے مثلاً ۳۷۴۲ کے حروف بنا کر موکل بنانا ہے تو ۴۱ عدد تفریق کیے۔ باقی ۳۷۰۱ رہے۔ اب اس کے حروف بنائیں اس میں ایک ہے۔ سات سو ہے۔ تین ہزار ہے۔ ایک کا الف' سات سو کا ذ' تین ہزار کے تین غ غ غ ہوں گے۔ حروف ہوئے۔ اذ غ غ غ موکل بنا۔ اذغغغائیل۔ اگر غین زیادہ ہوں تو ان کو فرو کر کے غین لگایا جاسکتا ہے مثلاً تین غ ہیں تو جغ بنالیں۔ اس لحاظ سے موکل اذ جغائیل ہوگا۔ دونوں موکل درست ہیں۔ اگر ۳۷۴۲ سے ۳۱۹ عدد خارج کردیں تو باقی

۳۴۴ رہ جاتی ہی گے۔اعوان کے طیش لگاتا ہے۔اس لئے جلغغغطیش اعوان ہوگا۔

آپ حل کرنے کی محنت کریں ممکن ہے ایک گھنٹہ میں حل کرلیں۔ممکن ہے ایک ہفتہ حل کرنے میں لگ جائے۔یہ آپ کی صلاحیت پر منحصر ہے۔مگر یہ یاد رکھیں کہ آپ کی اس محنت کا صلہ کتنا بڑا ہوگا اور کتنا بڑا فیض ملے گا۔

مجھ سے کام کروانے والے جو وقت کا صلہ دے سکتے ہوں وہ لکھیں' میں حل کرکے روانہ کردوں گا۔

# ناجائز تعلقات ختم کرنا

شمس اور زحل ایک دوسرے کے دشمن ہیں اس دن ان دونوں میں جو نظر ہے وہ نحس اکبر ہے۔لہٰذا اس اس وقت کی تاثیر بمنزلہ دشمنی کے سخت ترین ہے۔اس وقت دو شخصوں کے درمیان دشمنی پیدا کرنے کا عمل تیار کیا جاتا ہے۔یعنی جن مرد و عورت میں ناجائز تعلق ہو یا جن مردوں کے درمیان کا تعلق آپ کی جان و مال کے لئے اندیشہ ہو اور ان میں تفریق ہونے سے فائدہ ملے نیز ان نافرمانوں' سرکشوں اور دشمنوں کو عذاب دینے اور تنبیہ کرنے کے لئے موثر وقت ہے۔جن سے عزت اور جان و مال کے نقصان کا اندیشہ ہے۔

اللہ پاک کا اسم ''یا منتقم'' ہے اس سے نادِعلیؑ کا امتزاج دے کر اس وقت کام لیں۔میں نے بجائے عزیمت کے اسم الٰہی کا انتخاب اس لئے کیا ہے کہ بعض لوگ جائز و ناجائز کا خیال کئے بغیر کسی کو نقصان پہنچانے کے لئے تیار ہو جاتے ہیں تو اگر اس کا قصد ناجائز ہوگا تو یہ عمل کام نہ کرے گا جائز صورتوں میں بھی اثرات سے پہلے یہ مہلت اور فرصت دیتا ہے۔اور خوف بھی دلاتا ہے تاکہ ظالم اپنے ظلم سے باز آجائے۔جو لوگ خدا پرست ہیں ان کا دشمن نفس ہے اس دشمن کو ختم کرنے کے لئے بھی یہی اسم کام دیتا ہے۔ مگر اس کی ریاضت الگ طریقہ سے ہوتی ہے جو دنیادار کسی ظالم سے تنگ ہیں ان کے

لئے بھی یہی اسم ہے یا تو ظالم ظلم سے باز آ جائے گا یا کہیں دور چلا جائے گا یا وہ کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جائے گا کہ اس میں ظلم کرنے کی صلاحیت ہی باقی نہ رہے گی اور وہ اپنی ہی مشکل یا مصیبت میں گرفتار ہو جائے گا۔

یاد رہے کہ قطب لوگوں کا بایاں وزیر یہی اسم ہے اور وہ اسی وزیر یعنی اسم "منتقم" سے کام لے کر ان سے انتقام لیتے ہیں۔ جب تم پر بھی کوئی دشمن ظلم کرے تو اس اسم کے عدد کے موافق پاکیزگی کے ساتھ اس کی ریاضت کرے۔ اس کا موکل خواب یا بیداری میں حاضر ہوگا۔ اس وقت اس شخص کے لئے جو سزا یا انتقام ہو تجویز کرو اور اس سے کہہ دو اس کے موکل کا نام طلیا ئیل ہے۔

اگر کسی کو ہلاک کرنا ہو تو اسم الٰہی جبار اور نادِ علیؓ ایک ساتھ پڑھتے ہیں۔ یہ چونکہ خواص کے طریقے ہیں اس لئے ان کے بیان کی ضرورت نہیں اب میں وہ طریقہ لکھتا ہوں جس کی آپ کو ضرورت پڑ سکتی ہے۔

وقت مقررہ پر نادِ علیؓ اور "المنتقم" کو نقش ذوالکتابت میں سیسہ کی تختی پر کندہ کرو اور اس پر نادِ علیؓ کا ذکر ۶۶۱ (چھ سو اکسٹھ) مرتبہ پڑھ کر دم کرو پھر اسے کالے کپڑے یا چمڑے میں بند کر دو اور دشمن کے گھر کسی طریقہ سے دبا دو۔

نقش کے نیچے جس مرض کا نام لکھو گے یا جس طرح چاہو گے وہ اس شخص میں ظاہر ہو جائے گا۔ یہ نقش آتشی چال کا ہے۔ ترتیب سے خانہ پُری کرتے وقت جہاں حروف آئیں وہاں حروف ہی لکھ دیں۔ نقش یہ ہے۔

باطلیائیل

| قم | ت | من | ال |
|---|---|---|---|
| ۸۹ | ۳۲ | ۱۳۹ | ۴۰۱ |
| ۳۳ | ۹۲ | ۳۹۸ | ۱۳۸ |
| ۳۹۹ | ۱۳۷ | ۳۴ | ۹۱ |

# حصول مال وزر

حصول آمدن اور زر و مال کے لئے ایک بیحد موثر وقت ہے۔ اس وقت میں ان لوگوں کو فائدہ ہوگا جو آئرن واسٹیل کا کاروبار کرتے ہیں۔ مشینری کا کام ہو انجینئر ہوں' کسی قسم کا انجن چلاتے ہوں۔ فوج یا پولیس میں ملازم ہوں۔ مکینک ہوں۔ ادویہ اور دھاتوں کا کام کرتے ہوں۔ شعبہ مالیات سے متعلق ہوں یا خزانچی ہوں یا بینک میں کام کرتے ہوں۔

کسی بھی دن ساعت مشتری میں تانبہ' چاندی اور سکہ کی مخلوط لوح بنائیں اور مندرجہ بالا وقت پر اس کو کندہ کریں۔ لوح بنوانے کی ہمت نہ ہو تو مشک و زعفران و عرق گلاب سے سفید کاغذ پر لکھ لیں۔ اگر مندرجہ بالا شعبوں سے متعلقہ کسی شخص نے اصلاً اور مطلقاً گزشتہ سالوں میں آمدن اور حصول مال میں کوئی تغیر و تبدل نہ دیکھا ہو تو وہ اپنی قسمت کو اس لوح کی بدولت بدل سکتا ہے۔ روز بروز باعث ترقی ہوگی اور روپیہ آنے کے مختلف اسباب حیلہ و بہانہ سے پیدا ہوں گے۔ نیز اس لوح کی برکت سے حامل لوح کا کوئی افسر اس کے خلاف قول و فعل سے کام نہ لے گا۔ تیاری کے وقت خوشبو روشن کریں اور تیاری کے بعد پاک و صاف کپڑے میں لپیٹ کر پاس رکھ لیں کچھ خیرات کریں اور نیاز دلائیں۔

طریقہ یہ ہے کہ:

۱۔ اپنا نام معہ والدہ کے اعداد لیں۔

۲۔ اسم منعم کے ۲۰۰ عدد لیں۔

۳۔ رب الغنی کے عدد ۱۳۱۳ لیں۔

ان کو مندرجہ ذیل طریقہ سے مربع میں پُر کریں۔ مثلاً طالب کا نام اکبر بن فاطمہ ہے۔ عدد اس کے ۳۵۸ ہیں۔ رفتار نقش کو سامنے رکھ کر مندرجہ ذیل طریقہ سے

وضع نقش مطلوبہ تیار کریں۔

۷۸۶

| نام طالب | رب اغنی | منعم | ۵۳۵۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۱ | ۵۳۵۱ | ۳۵۹ | ۱۳۱۲ |
| ۵۳۵۰ | ۱۹۸ | ۱۳۱۵ | ۳۶۰ |
| ۱۳۱۴ | ۳۶۱ | ۵۳۴۹ | ۱۹۹ |

میزان = ۷۳۲۳

| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

۱۔خانہ ۱'۲'۳'۴ کو پُر کریں۔ خانہ اول میں ۳۵۸ کے بجائے نام مع والدہ لکھیں۔خانہ ۲ میں ۳۳۵۹ میں ۳۶۰۔ خانہ ۴ میں ۳۶۱ یہ چاروں خانے ہر شخص کے نقش میں بدل جائیں گے اور بالترتیب عدد آئیں گے۔

۲۔خانہ ۵'۶'۷'۸ کو اس طرح پر کریں خانہ ۵ میں ۱۳۱۲ لکھیں۔خانہ ۶ میں بجائے ۱۳۱۳ کے رب اغنی لکھیں۔ خانہ ۷ میں ۱۳۱۴ خانہ ۸ میں ۱۳۱۵ یہ خانے ہر نقش میں انہی اعداد سے قائم رہیں گے۔

۳۔اب خانہ ۹'۱۰'۱۱'۱۲ کو اسی طرح پُر کریں۔خانہ ۹ میں ۱۹۸' خانہ ۱۰ میں ۱۹۹' خانہ گیارہ میں منعم اور ۱۲ میں ۲۰۱ لکھیں۔(یہ خانہ ہر شخص کے نقش میں اسی طرح قائم رہیں گے۔)

۴۔اب خانہ ۱۳'۱۴'۱۵ اور ۱۶ کو پُر کرنا ہے اس کو اچھی طرح سمجھ لیں۔ سر نقش

کے تین لکھے گئے ۔اسماء کے اعداد کو جمع کرلیں یعنی نام معہ والدہ ۔رب اغنی منعم مثال کے نقش میں ۳۵۸ + ۱۳۱۳ + ۲۰۰ ملا کر کل ۱۸۷۱ ہوں گے ۔اس میں سے ۳ عدد اور کم کردیں تو ۵۴۴۹ رہے ۔خانہ ۱۳ میں ۵۴۴۹ لکھیں ۔ ۱۵ میں ۵۴۵۰ ۔پندرہ میں ۵۴۵۱ ۔سولہ میں ۵۴۵۲ لکھیں ۔

اب یہ نقش مکمل ہوگیا ۔اس کی میزان چاروں طرف سے ۳۲۳۷ آئے گی ۔ آپ اپنا نقش بنا کر میزان دیکھ لیں ۔ اگر کسی بھی طرف سے درست نہ ہوئی تو نقش درست نہ ہوگا ۔نقش کے اندر خواہ کوئی نام ہو میزان یہی آئے گی ۔

جب نقش مکمل ہو جائے تو اس پر گیارہ مرتبہ درود شریف ' نادِ علیؑ ایک ہزار سات بار اور دو سو بار یہ عزیمت پڑھیں ۔

اجب یا جبرائیل یا میکائیل بحق یا منعم ان تقضی حاجتی

اور مقصد کی دعا مانگیں ۔پھر شیرینی لا کر گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر نیاز موکلات کی دلائے ۔کچھ خیرات کرے اور لوح پاس رکھ لے یا لاکٹ بنوا کر گلے میں پہن لے ۔

اس کے بعد روزانہ کسی بھی وقت لوح سامنے رکھ کر دو سو بار مندرجہ بالا عزیمت اور ۲۱ بار نادِ علیؑ مع اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھا کرے ۔مال و دولت کے اسباب کھل جائیں گے اور حامل لوح ایک سال میں غنی ہو جائے گا ۔دنیا داروں سے مدد طلب کرنے والوں کو چاہیے کہ اس راستہ سے کامیابی حاصل کریں ۔

# اعمال برائے نکاح

اگر کسی مرد یا عورت کے نکاح میں تاخیر ہو رہی ہو اور وہ چاہے کہ نکاح کی صورت پیدا ہو جائے تو عشاء کی نماز کے بعد نادِ علیؑ گیارہ سو گیارہ بار اس طرح پڑھے کہ اول درود شریف گیارہ بار پھر نادِ علیؑ پڑھے ۔

اس کے بعد خشوع و خضوع سے دعا اپنے مطلب کے حصول کے لئے مانگے اور آخر میں پھر درود شریف گیارہ بار پڑھے ۔ متواتر چالیس یوم تک اس پر عمل کرے ۔

عورتیں خصوصی ایام کی گنتی بعد میں پوری کرلیں۔

اگر اس دوران مقصد حل ہو جائے تو بھی چالیس دن کا عمل پورا کریں لیکن اس صورت میں دعا میں تبدیلی کرلیں کہ اللہ تعالیٰ طرفین کے لئے رشتہ کو بہتر بنا دے۔

## تاخیر نکاح سے نجات

اگر کسی عورت کی شادی میں تاخیر ہو رہی ہو' بات چل کر ختم ہو جاتی ہو تو درج ذیل عمل کریں۔

عشاء کی نماز کے بعد اسی جگہ بیٹھے بیٹھے نادِ علیؓ کا گیارہ سو گیارہ بار اس طرح ورد کریں کہ اول درود شریف ابراہیمی گیارہ بار پڑھیں۔ پھر نادِ علیؓ کا ورد کریں اور سجدے میں جا کر اپنے مطلب کے لئے دعا مانگیں۔ پھر سجدے سے اٹھ کر گیارہ بار پھر درود ابراہیمی شریف پڑھیں۔

اس عمل کو کم از کم گیارہ روز تک کریں۔ اس کے علاوہ باقی تمام نمازوں کے بعد حدیث پاک کے درج ذیل کلمات دس دس بار پڑھیں اور ان کے اول آخر دس دس بار درود شریف بھی پڑھیں۔ حدیث پاک کے کلمات یہ ہیں:

**اللہ اللہ ربی لا اشرک بہ شیئا**

## پسندیدہ جگہ پر شادی

جو عورت یا مرد شادی کے دل پسند جگہ پر طالب ہوں' وہ فجر' ظہر' عصر اور مغرب کی نمازوں کے بعد ۳۳' ۳۳ بار اور عشاء کی نماز کے بعد ۳۳۳ بار نادِ علیؓ روزانہ پڑھیں۔ لیکن اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اور ساتھ یہ دعا کریں کہ "اے اللہ میرا کام فلاں جگہ کردے اگر یہ میرے دین و دنیا کے لئے مفید ہو ورنہ جہاں تیری رضا ہو وہاں مجھے بھی منظور ہے۔" انشاء اللہ چند دن میں کامیابی ہوگی۔

☆

# حصول رشتہ

اگر کسی کی بیٹی کنواری ہو۔اس کا رشتہ لینے کوئی نہ آئے یا شادی کا سامان میسر نہ ہوتو لڑکی کا باپ یا سرپرست نادِ علیؑ کا ورد گیارہ دن تک کرے۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ عروج ماہ میں جمعرات کے دن سے شروع کرے اور عشاء کی نماز کے بعد گیارہ سو مرتبہ نادِ علیؑ کا ورد اس طرح کرے کہ اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔پھر ہاتھ اٹھا کر خشوع وخضوع سے حصول مقصد کے لئے دعا کرے اور آخر پر درود شریف پڑھے۔

انشاء اللہ گیارہ روز کے عمل سے مراد کو پہنچے گا۔بصورت دیگر دوسرے ماہ پھر گیارہ دن عمل کرے ضرور کامیاب ہوگا۔

☆

اگر لڑکیوں کے لئے رشتہ نہ آتا ہو یا والدین کے پاس ان کی شادی کے اسباب میسر نہ ہوں تو ذوالکتابت نقش ہفتہ کے روز ساعت مشتری میں جو طلوع کے تقریباً ایک گھنٹہ بعد شروع ہوتی ہے ہرن کی جھلی پر دو عدد نقش تحریر کریں۔

دونوں نقوش پر نادِ علیؑ ایک ہزار ایک بار پڑھ کر دم کریں۔ایک نقش موم جامہ کرکے لڑکی کے گلے میں پہنائیں اور دوسرا گھر میں کسی دیوار پر لٹکائیں انشاء اللہ بہت جلد لڑکی کے رشتے کا سارا انتظام ہوجائے گا۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| انا فتحنا | لک | فتحا | مبینا |
|---|---|---|---|
| ۳۹۰ | ۱۰۲ | ۵۹۲ | ۳۹ |
| ۱۰۱ | ۳۸۷ | ۵۲ | ۵۹۳ |
| ۵۱ | ۵۹۴ | ۱۰۰ | ۳۸۸ |

# شادی میں رکاوٹ دور کرنا

سورۃ احزاب مع بسم اللہ مکمل لکھے۔ اس کاغذ پر مشک و زعفران و گلاب مل دیں۔یا اس کاغذ کی تہہ لگا کر اس میں زعفران کی کچھ مقدار رکھ دیں۔

اب جس لڑکی کی شادی مطلوب ہے اس کے ایک دو دفعہ کے استعمال شدہ کپڑوں کو اچھی طرح دھو کر پاک صاف کر کے تہہ کریں اور سب سے اوپر قمیض تہہ شدہ رکھ کر اس کے اندر سورۃ احزاب والا نقش رکھ دیں۔ نقش رکھنے سے پہلے اس کے کنارے پر تحریر کریں۔''یا اللہ فلانہ بنت فلانہ (لڑکی اور اس کی ماں کا نام) کے لئے نیک اور موافق خاوند کے حصول کے لئے سبیل پیدا فرمادے۔''

پھر اس پر سات سو سات بار نادِ علیؑ پڑھ کر دم کرے اور ان کپڑوں کو کسی ٹرنک یا صندوق میں دوسرے سب کپڑوں کے نیچے رکھ دیں تاکہ دوسرے کپڑوں کا بوجھ اس پر پڑا رہے۔

ایک بات کا خیال رکھا جائے کہ نہ تو اس نقش کو بے وضو پکڑا جائے اور نہ ہی اس ٹرنک یا صندوق میں کوئی ناپاک چیز یا کپڑا رکھا جائے انشاء اللہ بہت جلدی شادی کی سبیل پیدا ہوگی۔

☆

اگر کسی لڑکی کی شادی میں تاخیر ہو رہی ہو اور رشتہ نہ آتا ہو تو نادِ علیؑ پانچ سو پندرہ بار اور سورہ یوسف کی آیت ۲۴ بعد نماز عشاء لڑکی اس جگہ بیٹھے بیٹھے پانچ دفعہ پڑھ کر سجدے میں جائے اور صدق دل سے شادی کے لئے دعا مانگے اول و آخر درود شریف بھی پڑھے۔ انشاء اللہ جلد شادی ہو جائے گی۔

# حسبِ پسند شادی

اگر کوئی لڑکی یا لڑکا اپنی پسند کے لڑکے یا لڑکی سے شادی کرنا چاہے اور اس میں کوئی شرعی امر مانع نہ ہو اور خاندانی لحاظ سے ایسا ممکن بھی ہو یعنی خاندانوں میں معاشی یا

معاشرتی یا نسبی لحاظ سے ایسا فرق نہ ہو کہ یہ رشتہ بے جوڑ ہو تو اس کے لئے یہ عمل کیا جائے انشاءاللہ شادی ہو جائے گی۔

اگر کوئی مخصوص لڑکا یا لڑکی مطلوب نہ ہو بلکہ صرف شادی مطلوب ہو تو نادِ علیؑ لکھ کر اس کے نیچے مطلوب کا اور طالب کا نام نہ لکھا جائے بلکہ صرف خواہش مند کا نام لکھا جائے کہ فلاں بن فلاں کی شادی ہو۔ اس کے لئے نادِ علیؑ کے اس نقش کو ہدایت کے مطابق مکمل کرے۔

اس پر نادِ علیؑ تین سو تیس بار پڑھ کر دم کرے۔ اب دو پاک پتھروں کے درمیان اس طرح رکھے کہ ایک پتھر نیچے زمین پر رکھے، کسی شے کے اوپر نہ رکھے۔ اس پر نقش رکھ کر دوسرا پتھر اس پر اس طرح رکھے کہ اس کا سارا وزن نقش پر پڑے۔

لکھنے کے لئے ضروری ہے کہ یہ نقش قمری ماہ میں تو چندی پیر کی صبح سورج نکلنے سے پہلے پہلے لکھے۔ صرف جائز کام میں استعمال میں لائے ورنہ کام نہ دے گا اور نقصان ہو گا۔ ضابطے کے تحت نیچے نام پہلے مطلوب کا اور بعد میں طالب کا لکھا جاتا ہے۔ نادِ علیؑ کا یہ حرفی نقش طالب اپنے تکیہ کے نیچے بھی رکھ سکتا ہے۔

## پیغام نکاح منظور ہونا

اگر کسی جوان لڑکی کے لئے پیغام نکاح نہ آتا ہو اور اس کی شادی میں رکاوٹ ہو تو وہ خود یا اس کے والدین میں سے کوئی ایک تہجد کے وقت، تہجد کی نماز کے بعد نادِ علیؑ ایک ہزار بار پڑھ کر شادی کے لئے دعا مانگے اور یہ نقش لڑکی کے دائیں بازو پر بندھوایا جائے۔ انشاءاللہ جلدی شادی کی سبیل پیدا ہو جائے گی۔

۷۸۶

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

# نکاح نہ ہو رہا ہو تو

اگر کسی جوان لڑکی کے لئے پیغام نکاح نہ آرہا ہو یا بات چل کر ختم ہو جاتی ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر اس پر ایک سو دس بار نادِعلیؑ پڑھ کر دم کرے۔ پھر گھر میں کسی ایسی جگہ پر کم از کم پانچ کلو وزنی پتھر کے نیچے دبائیں جہاں سورج اور چاند کی روشنی نہ جاتی ہو۔ لڑکی کے رشتے آنے شروع ہو جائیں اور جلد شادی ہو جائے گی۔

۷۸۶

یابدوح تبد وحت من البدوح بدوحک یا بدوح

| ۲۱ | ۱۶ | ۲۳ |
|---|---|---|
| ۲۲ | ۲۰ | ۱۸ |
| ۱۷ | ۲۴ | ۱۹ |

بچیوں کی شادی کے لئے نادِعلیؑ باوضو لکھ کر نیچے مندرج نقش تحریر کریں اور موم جامہ کر کے لڑکی کے گلے میں لٹکائیں۔ لڑکا ہو تو نقش اس کے دائیں بازو پر بندھوائیں انشاء اللہ جلدی شادی ہو جائے گی۔ یہ نقش اسم باری تعالیٰ ''لطیف'' کا ہے۔ اسم باری تعالیٰ ''معطی'' کا عددی نقش بھی یہی ہے کیونکہ ''لطیف'' اور ''معطی'' ہر دو کے قمری اعداد ۱۲۹ ہی ہیں۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۰۹ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۱۱ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۱۰ |

## حصول رشتہ اور روٹھے کو منانا

اگر کسی جگہ رشتہ کرنا چاہیں اور کامیابی نہ ہوتی ہو تو نادِ علیؑ مع بسم اللہ شریف باوضو ہو کر لکھیں۔ کاغذ پر نام طالب و مطلوب مع والدہ بھی لکھیں۔ اس کے بعد کاغذ کو کسی ڈبیہ یا بوتل میں بند کر کے اس کے منہ کو موم سے اچھی طرح بند کریں پھر اسے سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر دو پتھروں کے درمیان گھر کے اندر کسی ایسی اندھیری جگہ رکھیں جہاں سورج کی روشنی بالکل نہ پہنچتی ہو۔ انشاء اللہ رشتہ مل جائے گا۔

اگر عورت روٹھ کر چلی گئی ہو یا بیوی یا بچے نافرمانی کرتے ہوں تو اس کے لئے بھی یہی عمل کریں انشاء اللہ راہ راست پر آجائیں گے۔

## ایک نادر عمل برائے نکاح

اگر کسی جوان لڑکی کی شادی نہ ہو رہی ہو یا بات چل کر ختم ہو جاتی ہو تو ایک عدد کنگھی لے کر اس پر اول و آخر درود شریف ابراہیمی اور درمیان میں نادِ علیؑ گیارہ بار پڑھ کر کنگھی پر دم کر دیں۔ یہ کنگھی اس مخصوص لڑکی کے علاوہ کوئی دوسرا استعمال نہ کرے۔ انشاء اللہ بہت جلد شادی ہو جائے گی۔

☆

اگر کوئی عورت یا مرد اپنی پسند کی جگہ شادی کرنا چاہے بشرطیکہ ظاہر طور پر معاشی معاشرتی یا نسبی امور مانع نہ ہوں تو درج ذیل عمل کرے انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

اس کے لئے نماز پنجگانہ کا اہتمام کرے اور بلا ناغہ نماز عشاء کے بعد یہ ورد کرے۔ اول و آخر تین، سات یا گیارہ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھے اور درمیان میں پوری ۳۱۳ کی تعداد سے نادِ علیؑ اور اس کے بعد درج ذیل کلمات پڑھے۔ کلمات پڑھتے وقت مقصد کا خیال کرے۔

یاستار العیوب یا مسبب الاسباب

ایاک نعبد و ایاک نستعین رب اغفر وارحم وانت خیر الراحمین ○

بہتر ہے کہ ان اعمال میں ترتیب یہ رکھے کہ سب سے پہلے مقررہ تعداد میں درود پاک پڑھے۔اس کے بعد نادِ علیؓ اور پھر وردِ آیات و اسماء جو بھی ہو۔پھر ہاتھ اٹھا کر خشوع وخضوع سے اپنے مطلب کے لئے اس طرح دعا کرے کہ اپنی آواز اپنے کانوں تک پہنچے آخر پر پھر درود شریف مقررہ تعداد میں پڑھ لے۔

## منظوری پیغام نکاح

جس لڑکی کی شادی میں تاخیر ہو رہی ہو وہ بعد نماز عشاء نادِ علیؓ کو اول و آخر طاق عدد میں درود پاک کے ساتھ درمیان میں ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے مقصد دلی کے لئے دعا مانگے اور اسی کو گلاب و زعفران سے لکھ کر لڑکی کے گلے میں پہنایا جائے یا بائیں بازو پر بندھوایا جائے۔

☆

اگر کسی عورت کی شادی نہ ہوتی ہو تو مکمل سورہ طٰہٰ کو ایک سفید ریشمی کپڑے پر لکھ کر بازو پر باندھا جائے اور کاغذ پر سورہ طٰہٰ اور نادِ علیؓ لکھ کر اسے پانی میں گھول کر یہ پانی عورت کو پلایا جائے۔بہت جلد نکاح ہو جائے گا۔

☆

اگر شادی نہ ہوتی ہو یا عورت بیوہ ہوگئی اور اب کوئی پیغام نہ آتا ہو تو اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں ایک سو ایک بار نادِ علیؓ اکیس دن تک پڑھے۔انشاءاللہ غیب سے حصول مراد کا سامان پیدا ہوگا۔

## اچھے بر کا حصول

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی نہ ہوتی ہو تو بہتر ہے کہ ان کے والدین میں سے کوئی ایک اس مقصد کے لئے ایک ہزار بار روزانہ اکیس روز تک عشاء کی نماز کے بعد نادِ علیؓ پڑھے۔انشاءاللہ دلی مراد حاصل ہوگی۔

☆

اگر کسی شخص کے بیٹے یا بیٹی کے لئے پیغام نکاح نہ آتا ہو اور وہ چاہے کہ کسی اچھی جگہ ان کی شادی ہو جائے تو عشاء کی نماز کے بعد تین ہزار تین سو تیرہ بار روزانہ اکیس دن تک نادِ علیؑ پڑھے۔ انشاء اللہ جلد ہی اچھی جگہ شادی ہو جائے گی۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف بھی پڑھے۔ انشاء اللہ اس عرصے میں مراد حاصل ہو گی۔

## پیغام نکاح کی قبولیت

نادِ علیؑ کو کاغذ پر لکھ کر لڑکی کے بائیں بازو یا گلے میں لٹکائیں اور لڑکے کی صورت میں دائیں بازو پر بندھوائیں پھر جہاں پیغام بھیجیں گے انشاء اللہ منظور ہو گا۔ اس کے علاوہ سورہ آل عمران کی آیت ۳۷۔۳۶ لکھ کر کنگھی کے ساتھ باندھیں یا چپکائیں اور مخصوص لڑکی یا لڑکے کو دیں کہ صرف وہی اس کنگھی کو استعمال کرے۔ انشاء اللہ شادی ہو گی۔

☆

اگر کسی کی شادی نہ ہو اور چاہے کہ شادی ہو جائے تو نادِ علیؑ لکھ کر بازو پر بندھوائیں۔ ساتھ ہی سورہ طٰہٰ کی آیات ۱۳۱۔۱۳۲ بھی لکھ کر باندھی جا سکتی ہیں۔

## حمل نہ ٹھہرنے کے اسباب

بعض اوقات زوجین کی شادی کو کئی سال گزر جاتے ہیں مگر استقرار حمل نہیں ہوتا۔ اس میں کئی امور کو مدنظر رکھنا پڑتا ہے۔ علاج معالجہ شروع کرنے سے پہلے مندرجہ ذیل باتوں کی طرف توجہ دیں:

۱۔ کیا عورت کا ماہانہ نظام بالکل درست ہے؟ ہر بار ۲۸ یا ۲۹ کا مہینہ ہونا چاہیے۔ یعنی ایک بار جب ماہواری شروع ہو تو اس سے اگلی بار ۲۸ یا ۲۹ دن بعد شروع ہونی چاہیے اس سے کم یا زیادہ دن کے بعد شروع ہو تو سمجھیں کہ بیماری ہے اس کو باقاعدہ کرنے کے لئے طبی علاج سے مدد لی جائے۔

۲۔ عورت کے رحم میں کوئی خرابی تو نہیں؟ مثلاً رحم کی ٹیوبوں کی سوزش یا ورم یا

ان میں کسی قسم کی رسولی وغیرہ' کسی ماہر لیڈی ڈاکٹر سے چیک کروالیا جائے اور خرابی کی صورت میں پہلے اس کا علاج کیا جائے۔

۳۔کیا مرد جنسی لحاظ سے تندرست ہے؟ اس کا منی ٹیسٹ کروایا جائے تا کہ معلوم ہو سکے کہ کتنے فیصد جرثوے فعال ہیں۔اس کے علاوہ منی کی رنگت' اس کا قوام۔اس کی ایک وقت میں اخراج کی مقدار وغیرہ ان سب باتوں کے متعلق ٹیسٹ رپورٹ حاصل کریں کہ یہ تسلی بخش ہیں۔بصورت دیگر جو کمی ہو اس کا علاج کریں۔

۴۔کیا زوجین باہمی تعلق کی صورت میں جنسی رغبت اور اشتعال اور فرحت محسوس کرتے ہیں؟ اگر نہیں تو فریقین میں سے جس میں کمی ہو اس کا علاج کیا جائے۔

۵۔کیا زوجین آداب مباشرت سے آگاہ ہیں؟ نہیں تو مطالعہ کریں کہ کون کون سے امور حمل کے استقرار میں مددگار ثابت ہو سکتے ہیں۔

۶۔عورت موٹاپے کا شکار تو نہیں؟ کیونکہ اس صورت میں رحم اور اس کے اردگرد چربی کی ایک وافر مقدار جمع ہو جاتی ہے جو استقرار حمل میں مانع ہو سکتی ہے۔

۷۔اگر عورت سیلان الرحم (لیکوریا) کی مریضہ ہے تو اس سے بھی بعض صورتوں میں استقرار حمل میں رکاوٹ ہوتی ہے۔

اگر مندرجہ بالا امور رکاوٹ کا باعث نہیں ہیں تو استقرار حمل ہونا چاہیے۔اس کے لئے روحانی علاج کی طرف توجہ کریں اور درج ذیل طریقوں کو اپنائیں:

☆ بھرے ہوئے یا بالکل خالی پیٹ یعنی بھوک کی شدت کی صورت میں جماع سے پرہیز کریں۔اس کے لئے رات کا آخری یعنی تین چوتھائی رات گزرنے کے بعد کا وقت بہت موزوں ہے۔

☆ جماع کی صورت میں عورت کی کمر اس کے سینہ کے مقابلہ میں قدرے اونچی رہے۔

☆ انزال کے بعد عورت اسی صورت میں کم از کم آدھ گھنٹہ لیٹی رہے۔

یہ امور استقرار حمل میں معاون ہوتے ہیں ان کا خیال رکھا جائے۔

# بانجھ پن کا علاج

پانچ عدد لونگ سالم اور درست لیں ہر لونگ پر نادِ علیؑ ایک ہزار ایک بار اور سورۃ نور سات بار پڑھیں۔ ایام حیض سے پاک ہونے کے بعد عورت روزانہ ایک لونگ کھائے اور اپنے خاوند سے مباشرت کرے۔ انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

# استقرارِ حمل

جس عورت کو استقرار حمل نہ ہوتا ہو جبکہ کوئی طبی نقص بھی مانع نہ ہو تو چالیس لونگ صحیح و سالم لئے جائیں ان میں سے ہر لونگ پر نادِ علیؑ ایک سو دس بار اور سورہ نور سات سات بار پڑھی جائے۔ ایام سے فارغ ہونے کے بعد عورت روزانہ رات کو ایک لونگ دودھ سے کھائے اور اس کے بعد پانی نہ پیئے۔ اس دوران اپنے خاوند سے صحبت بھی کرے۔ انشاء اللہ حمل قرار پا جائے گا۔

☆

قول الجمیل میں ہے کہ جو عورت حاملہ نہ ہو رہی ہو اس کے لئے ہرن کی جھلی پر عرق گلاب میں زعفران حل کر کے اس سے سورہ الرعد اور نادِ علیؑ لکھے اور موم جامہ کر کے اس عورت کے گلے میں اس طرح لٹکائے کہ نقش سینے تک آئے۔ جلد حمل قرار پائے گا۔

# بانجھ پن کا مجرب نقش

یہ میرا معمول و مجرب نقش ہے۔ جب عورت ایام حیض سے فارغ ہو تو مندرجہ ذیل نقش شام پر نادِ علیؑ سات سو سات بار دم کر کے چھ گھونٹ پانی میں حل کیا جائے۔ رات سونے سے قبل تین گھونٹ مرد پیئے اور تین گھونٹ بیوی پیئے۔ رات کو حقوق زوجیت ادا کریں۔ اسی طرح ایسا ہی ایک تعویذ دوسرے دن اور پھر تیسرے دن استعمال کریں۔ انشاء اللہ ضروری استقرار حمل ہوگا۔

نقش درج ذیل ہے۔

| ۸ | ۱۲ | ۵ | ۲۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۵ | ۲۱ | ۷ |
| ۵ | ۲۱ | ۷ | ۲۶ |
| ۲۶ | ۷ | ۲۱ | ۱۸ |
| ۷ | ۲۶ | ۱۸ | ۱۹ |

# قیام حمل کے لئے

اگر کسی عورت کا حمل بار بار ساقط ہو جاتا ہو تو نادعلی لکھ کر روزانہ چالیس روز تک پانی میں حل کر کے پلایا کریں۔ انشاء اللہ حمل قائم رہے گا۔

# عمل حصول اولاد

اگر زوجین اولاد کی نعمت سے محروم ہوں اور بظاہر استقرار حمل میں کوئی شے یا بیماری وغیرہ مانع بھی نہ ہو تو عورت کے ایام حیض سے فارغ ہونے کے بعد دودھ پر سورہ حشر کی آیت مبارکہ ۲۴ اور نادِ علیؑ تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اول و آخر سات سات بار درود شریف بھی پڑھیں۔ پھر میاں بیوی آدھا آدھا دودھ پی لیں شب کو وظیفہ زوجیت ادا کریں۔ ایک ہفتہ عمل جاری رکھیں انشاء اللہ حمل قرار پا جائے گا۔

# ایک مجرب عمل حصول اولاد

اگر کسی سبب سے حمل کا استقرار نہ ہو یا بار بار حمل ساقط ہو جاتا ہو تو استقرار حمل کے لئے استقرار سے قبل اور حفاظت کے لئے بعد استقرار سے وضع حمل تک حاملہ استعمال جاری رکھے۔ نسخہ وعمل یہ ہے۔

مرچ سیاہ اور اجوائن دیسی برابر وزن لے کر صاف کرلیں پھر پیر کے روز دوپہر

کے وقت باوضو ہو کر نادِ علیؑ اکتالیس بار اور سورہ الشمس چالیس بار پڑھ کر دم کریں لیکن ہر بار درود پاک اور تسمیہ پڑھ کر شروع کریں اور آخر پر بھی درود پاک پڑھیں۔اس طرح ہر بار چالیس بار سورۃ اور اکتالیس بار نادِ علیؑ اور درود شریف پڑھا جائے گا۔یہ پڑھ کر دونوں چیزوں پر دم کریں۔

عورت حسب ضرورت دو تین دانے کالی مرچ اور آٹھ دس دانے اجوائن کے صبح نہار پانی کے ہمراہ نگل لیا کرے۔انشاء اللہ استقرار حمل کے ساتھ تحفظ حمل بھی ہوگا۔ عورت اس کا استعمال بچے کا دودھ چھڑانے تک جاری رکھے۔اس طرح انشاء اللہ آئندہ کے لئے اس بیماری سے مستقل طور پر نجات مل جائے گی۔

## عورت اور درخت کا ثمر آور ہونا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ

حی حی حی حی حی حی

قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

وصلی اللہ تعالی تعالی خیر خلقه محمد واله اجمعین

یہ عبارت مکمل لکھ کر اس پر نادِ علیؑ ایک سو گیارہ بار پڑھ کر پھونک دیں اور عورت کے گلے میں لٹکائیں۔انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

اگر کوئی پھلدار درخت پھل نہ دے رہا ہو تو یہی لکھ پڑھ کر اس پر اوپر کی جانب باندھیں۔انشاء اللہ خوب پھل دے گا۔

## برائے حمل

جب عورت ایام حیض سے نہا کر پاک ہو تو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا نقش اس طرح تیار کریں کہ اس کے تمام حروف کو مفرد یعنی الگ الگ اس طرح لکھیں۔

ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م

اسی طرح مفرد حروف میں بسم اللہ شریف کو ایک سو دس بار اور اردگرد نادِ علیؓ سات بار لکھیں اور نقش بنا کر موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں اس طرح لٹکائیں کہ نقش ناف سے اوپر رہے۔ اس کے ساتھ ہی پہلے دن سے ہی غروب آفتاب سے پہلے سورہ فاتحہ اور نادِ علیؓ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کسی چینی کی طشتری میں لکھیں اور اگلی صبح طلوع آفتاب سے پہلے پانی میں حل کر کے عورت کو پلائیں۔ مسلسل چالیس روز تک یہ عمل کیا جائے۔

پہلے ماہ کے پاک ایام میں ہم بستری کرتے رہیں۔ اگر حمل قرار نہ پائے تو حیض کے ایام چھوڑ کر آگے پھر عمل جاری رکھیں انشاء اللہ استقرار حمل ہوگا۔

جب استقرار حمل پر دو ماہ گزر جائیں تو یہ نقش کھول سکتے ہیں مگر احتیاط کے لئے کوئی دوسرا نقش تحفظ حمل کے لئے پہنا دیں۔

☆

ایک شیریں انار لے کر اس کی چار پھانکیں اس طرح کریں کہ الگ الگ نہ ہوں پھر ان پر سورہ یٰسین پڑھنی شروع کریں۔ جب پہلے مبین پر پہنچیں تو ستر بار نادِ علیؓ انار پر دم کریں۔ اسی طرح ساتوں مبین پر باری باری نادِ علیؓ دم کرتے ہوئے سورۃ مکمل کریں۔ اس کے بعد عورت اس انار کو ایام حیض سے فارغ ہونے کے بعد کھائے۔

کھانے سے پہلے ایک پاؤ کشمش اور ایک پاؤ چنے ہفت سلاطین کے ایصال ثواب کے لئے چھوٹے بچوں میں تقسیم کرے۔

☆

جو عورت حاملہ نہ ہوتی ہو اسے یہ نقش لکھ کر اس پر گیارہ ہزار بار نادِ علیؓ دم کر کے دیں۔ وہ اس نقش کو اپنی چوٹی پر باندھے اور خاوند سے ہم بستر ہو۔ انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

| ی | ی | ی | ی |
|---|---|---|---|
| وا | وا | وا | وا |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ے | ے | ے | ے |

☆

اتوار کے روز نماز فجر کے بعد اور طلوع آفتاب سے پہلے درج ذیل عبارت لکھ کر اس پر ایک سو دس بار نادِ علیؑ پڑھ کر دم کرے۔ پھر اس قدر لمبی ڈور کے ساتھ گلے میں لٹکائے کہ سینے تک رہے۔ لکھتے وقت چھوٹے بچوں میں کچھ شیرینی تقسیم کرے۔ حیض سے فراغت کے بعد استعمال کرے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

علی علی علی علی علی علی علی

ہو ہو ہو ہو ہو ہو

برحمتک یا ارحم الراحمین

اس سے ملتا جلتا ایک تعویذ حضرت امام صادقؑ سے منسوب ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ اس تعویذ کو گلاب وزعفران سے لکھ کر عورت حیض سے طہارت کے بعد موم جامہ کر کے کمر پر باندھے تو انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

اگر کوئی درخت پھل نہ دیتا ہو تو اسی نقش کو درخت کی سب سے اونچی شاخ پر باندھیں۔ انشاء اللہ پھل دینے لگے گا۔ تعویذ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہو ہو ہو ہو ہو ہو ہو ہو

حی حی حی حی حی حی حی حی حی

قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

صلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقه و آله اجمعین

## بانجھ عورت کے لئے

جو عورت حاملہ نہ ہو رہی ہو اسے مرچ سیاہ اور اجوائن دیکی صاف شدہ پر سورت المومنون کی آیت چودہ درج ذیل سورہ مبارکہ اور نادِ علیؑ ۸۰ بار پڑھ کر دم کر کے دے۔ عورت اس میں سے تین تا سات دانے مرچ سیاہ اور دس پندرہ دانے اجوائن کے روزانہ

صبح نہار کھالیا کرے۔ انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔ بچے کے دودھ پینے تک مرچ سیاہ اور اجوائن کھاتی رہے۔ دم کرنے کے لئے یہ پڑھے۔

سورہ المزمل تین بار

سورۃ الم نشرح تین بار

سورۃ الکافرون تین بار

آغاز و آخر پر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھنا نہ بھولے۔

☆

جس عورت کی گود ہری نہ ہوتی ہو اس کے لئے ایک انار شیریں لے کر اس کی چار پھانکیں اس طرح کریں کہ وہ الگ الگ نہ ہوں پھر ان پر نادِ علیؑ ستر بار اس طرح پڑھیں کہ جب آخر پر پہنچیں انار کو کھول کر دم کردیں۔ اسی طرح سات بار دم کر کے عمل مکمل کریں۔

دم کرنے کے بعد ایک پاؤ کشمش اور ایک پاؤ بھنے ہوئے چنے ہفت سلاطین کے ایصال ثواب کے لئے چھوٹے بچوں میں تقسیم کریں۔

اس کے بعد عورت اس انار میں سے روزانہ کچھ دانے کھائے اور خاوند سے ہم بستر ہو۔ یہ سارا عمل حیض سے پاک ہونے کے بعد کیا جائے۔

☆

اگر کوئی عورت اولاد سے محروم ہو تو ایام پاک میں مسلسل دس رات روزانہ ایک ہزار بار نادِ علیؑ پڑھا کرے۔ دس رات میں دس ہزار مکمل کریں۔ انشاء اللہ اس کا بانجھ پن ختم ہو جائے گا۔ اگر عورت نہ پڑھ سکے تو اس کا شوہر پڑھے انشاء اللہ بامراد ہوں گے۔

## بانجھ پن کا علاج

اولاد ہونے میں رکاوٹ کی اگر کوئی طبی وجہ نہ ہو تو عورت روزانہ عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر سات یا گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں ایک تسبیح نادِ علیؑ کی پڑھا کرے۔ مکمل عمل نوے دن کا ہے اگر استقرار حمل ہو جائے تو بھی نوے دن پورے

کرے۔ پڑھنے کے علاوہ پانی پر دم پر کرے اور میاں بیوی دونوں وہ پانی پی لیا کریں۔ درمیان میں ناغہ کے دن آئیں تو وہ تعداد بعد میں پوری کرے۔

اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش قمری ماہ کی پہلی جمعرات کو گلاب و زعفران سے کاغذ پر چار عدد نقوش ذیل لکھے۔ ان پر نادِ علیؑ ستر ستر بار پڑھ کر دم کرے اور اکٹھے کر کے عورت کے گلے میں ڈالے۔

اس کے بعد ایک جمعرات چھوڑ کر اس سے اگلی جمعرات کو آٹے کا دیا بنا کر ان نقوش کو تھوڑی تھوڑی روئی لپیٹ کر جلائے لیکن تیل کی جگہ خالص گھی ڈالے اور چراغ جلاتے وقت نیت کرے کہ جب بچہ پیدا ہوگا تو اس کے ہاتھ سے مسجد میں چراغ روشن کرایا جائے گا۔ انشاء اللہ استقرار حمل کے بعد بیٹا پیدا ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہلہ حمل علی علی علی علی

لهمه لهمه لهمه لهمه لهمه لهمه لهمه لهمه

موسیٰ موسیٰ موسیٰ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ وحدہ

## نقوش برائے استقرار حمل

اگر کسی عورت کو حمل قرار نہ پاتا ہو تو باوضو حالت میں گلاب و زعفران سے مندرجہ ذیل میں سے کوئی ایک نقش لکھ کر اس پر نادِ علیؑ سات سو سات بار پڑھ کر دم کریں اور عورت کے گلے میں لٹکائیں۔ ڈورا اتنا لمبا رکھیں کہ نقش سینے تک رہے۔ بچوں میں شیرینی بھی تقسیم کریں۔

### پہلے نقش کی عبارت

| | |
|---|---|
| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | سات بار |
| اللہ اللہ......اللہ اللہ | چودہ بار |
| حی حی ......حی حی | چودہ بار |
| قیوم قیوم......قیوم قیوم | چودہ بار |

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد و آلہ اجمعین

## دوسرے نقش کی عبارت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات بار

علی علی......علی علی چودہ بار

ھو ھو......ھو ھو چودہ بار

برحمتک یا ارحم الراحمین

## نقش حصول اولاد

حصول اولاد کے لئے درج ذیل نقش لکھ کر اس پر نادِ علیؑ پندرہ سو بار دم کرے اور چاندی کے تعویذ میں بند کر کے عورت اپنی چوٹی میں باندھے۔ انشاء اللہ صاحب اولاد ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

بحق نبی اللہ ۷۸۶ بحق حبیب اللہ

| | | |
|---|---|---|
| یا اللہ | یا قدیر | یاواسع |
| یاعدل اللطیف | یاصاحب الملک | یاعزیز |
| یاخالق الباری | یاباری المصور | یاصاحب مصنوع |

بحق نور اللہ بحق رسول اللہ

☆

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس پر نادِ علیؑ تین سو تیرہ بار پڑھ کر دم کریں اور موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں پہنائیں انشاء اللہ صاحب اولاد ہوگی۔ نقش گلاب و زعفران سے لکھا جائے۔ لکھنے سے پہلے ایک مرغ کالے رنگ کا ذبح کر کے صدقہ کر دیا جائے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۸۲۵ | ۲۲۸۱۸ | ۲۲۸۲۳ |
| ۲۲۸۲۰ | ۲۲۸۲۲ | ۲۲۸۲۴ |
| ۲۲۸۲۱ | ۲۲۸۲۶ | ۲۲۸۱۰ |

☆

قیام حمل کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے اس نقش کو باوضو لکھ کر اوپر پانچ سو پچیس بار نادِ علیؑ پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس کے اوپر سرخ ریشمی دھاگہ لپیٹ کر موم جامہ کر کے عورت کی کمر میں باندھے۔ انشاءاللہ حمل قرار پائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا حی | یا حی | یا حی | یا حی |
| یاقیوم | یاقیوم | یاقیوم | یاقیوم |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |

## بانجھ عورت حاملہ ہو

اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو یہ نقش باوضو ہو کر مشک، زعفران و گلاب یا زعفران و گلاب سے لکھ کر اس کے گرداگرد نادِ علیؑ تحریر کرے اور غسل حیض کے بعد عورت و مرد دونوں اس نقش کو پانی میں حل کر کے پی لیں۔

پینے سے پہلے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی "شیئاللہ" کو ایصال ثواب کی نیت سے سوا کلو یا حسب استطاعت مٹھائی چھوٹے بچوں میں تقسیم کریں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۷۲ | ۱۹۸۵ | ۱۹۸۲ | ۱۹۷۹ |
| ۱۹۸۳ | ۱۹۷۸ | ۱۹۷۳ | ۱۹۸۴ |
| ۱۹۷۷ | ۱۹۸۰ | ۱۹۸۷ | ۱۹۷۴ |
| ۱۹۸۶ | ۱۹۷۵ | ۱۹۷۶ | ۱۹۸۱ |

☆

اگر میاں بیوی بظاہر دونوں ہی تندرست ہوں اور کوئی دوسرا نقص نہ ہو جو مانع

حمل ہوتو ان کے لئے دو انڈے جوش دے کر چھیل کر ایک انڈے پر باوضو ہو کر نادِ علیؓ لکھے اور اور دوسرے انڈے پر یہ آیت لکھے اور عورت کو کھانے کے لئے دے۔

والارض فرشنها فنعم الماهدون

اس کے بعد میاں بیوی قربت کریں انشاء اللہ عورت حاملہ ہوگی۔

☆

اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو گیارہ عدد عمدہ چھوہارے لے کر ہر چھوہارے پر ایک مرتبہ پوری سورہ مزمل اور گیارہ بار نادِ علیؓ پڑھ کر دم کرے اور یہ چھوہارے عورت کو کھانے کے لئے دے۔ عورت روزانہ ایک چھوہارہ کھائے۔ اس دوران خاوند سے ہمبستر ہو۔ انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

## اٹھرا کا علاج

اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو یا ہو کر مر جائے تو وہ یہ عمل کرے۔

جب نیا قمری ماہ شروع ہو تو ابتدائی تاریخ سے ہی نماز مغرب کے بعد ایک سیب اپنے سامنے رکھے اور نو سو مرتبہ نادِ علیؓ پڑھ کر سیب کو دم کرے۔ یہ سیب میاں بیوی نصف نصف کھائیں۔

اسی طرح نو دن تک یہ عمل روزانہ ایک سیب پر پڑھ کر کھائیں۔ کھانے کے دوران اپنے مقصد کا خیال رکھیں یعنی اگر اولاد نہ ہوتی ہو تو خیال رکھیں کہ اللہ تعالیٰ اولاد عطا کرے۔ اگر اولاد زندہ نہ رہتی ہو تو خیال رکھیں کہ اولاد کو اللہ تعالیٰ زندہ رکھے۔

## عمل حصول اولاد

اگر عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو یا بانجھ ہو تو نادِ علیؓ اور سورہ الرعد کی آیت ۱۳۔ باوضو ہو کر زعفران و عرق گلاب سے ہرن کی جھلی پر لکھے اور موم جامہ کر کے عورت کی چوٹی میں باندھے۔ انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

☆

استقرار حمل کے لئے جب تک کہ حیض آتا ہو عورت کے قد کے برابر یعنی پیشانی کے بالوں سے پاؤں کے انگوٹھے تک دھاگے کے نو تار لے کر کسم سے رنگ لے۔ان کا گنڈا بنا کر ستر بار نادِ علیؑ نو نو بار سورہ النحل اور سورہ الکافرون پڑھ کر ایک گرہ لگائیں۔اسی طرح کل نو گرہیں لگائیں اور ہر بار پڑھ کر پھونک کر گرہ لگائیں پھر یہ گنڈا عورت کی کمر میں بندھوائیں۔انشاءاللہ حاملہ ہوگی۔

☆

اگر عورت حاملہ نہ ہوتی ہو تو نادِ علیؑ مع بسم اللہ کے اکیس عدد کاغذ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں پر تحریر کر کے دے۔عورت حیض سے پاک ہو کر روزانہ صبح نہار منہ ایک نقش پانی کے گھونٹ سے نگل لیا کرے۔بہتر ہے پانی میں بھی ایک نقش ڈال لیا جائے اور روزانہ اسی میں سے پانی استعمال کر لیا جائے۔

طہارت کے دنوں میں عورت روزانہ ایک نقش کھاتی رہے۔اس دوران اپنے خاوند سے ہم بستر بھی ہوتی رہے۔اگر پہلے ماہ حاملہ نہ ہو تو دوسرے اور تیسرے ماہ بھی اسی طرح کرے۔انشاءاللہ تین ماہ کے اندر ضرور ہی حاملہ ہوگی۔مولف کا بارہا کا تجربہ شدہ ہے۔

اگر گائے بھینس امید سے نہ ہوتی ہو تو اسے بھی روزانہ ایک کاغذ کے ٹکڑے پر لکھ کر آٹے کے پیڑے میں کھلائے۔یہی فوائد دیتا ہے۔

☆

اگر کوئی اولاد سے مایوس ہو گیا ہو تو خاوند اور بیوی دونوں ہی نادِ علیؑ کو پڑھنے کا معمول بنائیں۔بہتر ہے کہ فجر اور عصر یا فجر اور عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر درود شریف کے طاق عدد میں اضافے کے ساتھ ایک سو ایک بار پڑھ کر دعا مانگیں۔انشاءاللہ فرزند صالح عطا ہوگا۔

☆

اگر زوجین اولاد کی طرف سے مایوس ہوں تو دو انڈے جوش دے کر چھلکا صاف کریں۔ایک انڈے پر نادِ علیؑ کو لفظی شکل میں لکھا جائے اور مرد کو کھانے کے لئے دیا

جائے۔دوسرے انڈے پر نادِ علیؑ کو حرفی صورت میں لکھا جائے اور عورت کو کھانے کو دیا جائے۔ اسی طرح چالیس یوم کیا جائے۔اس دوران زوجین ہم بستر بھی ہوتے رہیں۔ انشاء اللہ عورت حاملہ ہوگی۔

## برائے بانجھ پن

ایک کاغذ کے ٹکڑے پر عرق گلاب میں قدرے مشک ملا کر الگ الگ حروف میں دو اسمائے الٰہی ''اللہ رحمٰن'' یوں لکھیں:

ا ل ل ہ ر ح م ن

پھر اس کے گرداگرد نادِ علیؑ کو دائرے کی شکل میں لکھا جائے اور اسے گھول کر عورت کو پلائیں اور اسے لکھ کر بانجھ عورت کے گلے میں بھی ڈالیں۔اس کے بعد خاوند سے ہم بستر ہو انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔اگر کسی پھلدار درخت پر پھل نہ آتا ہو تو لکھ کر درخت پر بندھوائیں پھل آجائے گا۔

☆

# بانجھ پن اور معمول کے حمل کے لئے

# چند خاص عملیات

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کی بیوی حاملہ ہو تو جمعرات جمعہ اور ہفتہ کے دن روزہ رکھے ۔ ان دنوں میں روزانہ ظہر کی نماز کے بعد روزانہ تین ہزار بار نادِ علیؓ پڑھے اور پڑھنے سے پہلے اور بعد میں درود تاج بھی پڑھ کر پانی پر دم کرے۔

روزانہ پانی پر دم کرنے کے ساتھ ہی دعا کرے کہ اے خالق! مجھے فرزند صالح عطا فرمادے۔ اس کے بعد یہ دم کیا ہوا پانی نصف خود پئے اور نصف اپنی بیوی کو پلائے۔ انشاء اللہ بانجھ عورت کو بھی حمل رہ جائے گا اور فرزند صالح پیدا ہوگا۔

☆

اگر کسی عورت کو حمل قرار نہ پاتا ہو تو ایام سے پاک ہونے کے بعد ایک سیب چھیل کر اس پر سات مرتبہ نادِ علیؓ مع "یا مبدی" لکھ کر عورت کو کھلائے اسی طرح تین دن مسلسل کھلائے انشاء اللہ اول ماہ میں ہی حمل قرار پائے گا۔ ورنہ دوسرے اور پھر تیسرے ماہ اسی طرح سیب کھلائے۔ سیب نہ ملے تو مرغی کا انڈا پانی میں جوش دے کر چھلکا اتار کر اس پر اسم پاک سفیدی پر لکھ کر کھلائے۔ انشاء اللہ حمل قرار پائے گا۔

☆

اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو اور چاہے کہ اللہ تعالیٰ اسے اولاد سے نوازے تو سورہ فاتحہ کو ایک سو اکیس مرتبہ اس طرح پڑھے کہ اول درود شریف گیارہ بار پڑھے پھر مع

بسم اللہ شریف سورہ فاتحہ پڑھے۔ جب آمین کہے تو سات بار نادِ علیؓ پڑھے۔
پڑھے اور اگر کسی کے ہاں اولاد تو ہو مگر بیٹا نہ ہو تو آمین کے بعد تین بار کہے:

مثل زکریا علیہ السلام

انشاء اللہ ضرور اللہ تعالیٰ اولاد نرینہ سے نوازے گا۔ بہت پُرزور اور بااثر عمل ہے
یقین و اعتقاد سے پڑھنے والا یقیناً کامیاب ہوگا۔

☆

اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو سات دن تک روزانہ نہار منہ روٹی کے ٹکڑے پر
نادِ علیؓ لکھ کر اسے کھلائی جائے انشاء اللہ حمل ٹھہر جائے گا۔ یہ عمل قمری ماہ کی پہلی تاریخ
سے شروع کیا جائے انشاء اللہ کامیابی ہوگا۔

☆

جس عورت کو حمل قرار نہ پاتا ہو اسے اکتالیس روز تک مشک و زعفران سے چینی
کی طشتری پر نادِ علیؓ لکھ کر ایک تشتری دھو کر صبح و شام بلا ناغہ پلانا نہایت مفید و مجرب
ہے۔

☆

استقرارِ حمل کے لئے نادِ علیؓ عرق گلاب میں سیاہی ملا کر اس کے ساتھ عورت کی
پیشانی پر لکھے۔ اس کے بعد بیوی سے ہمبستری کرے۔ انشاء اللہ عورت حاملہ ہو۔ کاغذ پر
لکھ کر ماتھے پر بھی چپکایا جا سکتا ہے۔

☆

بابا فرید الدین گنج شکرؒ سے استقرارِ حمل کے لئے یہ نقش منقول ہے کہ اگر عورت
چاہے کہ اسے حمل قرار پا جائے تو درج ذیل سات نقش لکھ کر اختتام حیض کے بعد روزانہ
ایک نقش حل کر کے پیا کرے لیکن شروع کرنے سے پہلے حسبِ استطاعت شیخ بابا
فرید الدین گنج شکرؒ کے ایصال ثواب کے لئے نادِ علیؓ پڑھ کر بچوں میں شیرینی تقسیم
کرے۔

نقش یہ ہے۔

| س جع | س جع | س جع | س جع | س جع | س جع | س جع |
|---|---|---|---|---|---|---|

## دردِ زہ سے نجات اور آسانی وضع حمل

بچے کی پیدائش کا عمل عورت کے لئے یقیناً تکلیف دہ ہوتا ہے۔ وضع حمل میں آسانی کے لئے کسی کاغذ پر سورہ انشقاق کی ابتدائی پانچ آیات اور نادِ علیؑ لکھ کر کسی پاک کپڑے میں باندھ کر عورت کی چوٹی میں بندھوائیں۔ انشاء اللہ بچہ بہت آسانی سے پیدا ہوگا۔ بارہا کا مجرب ہے۔ اسی عمل کو کسی میٹھی چیز گڑ وغیرہ پر دم کر کے کھلائیں تو بھی پیدائش میں آسانی ہوگی۔

☆

گڑ کی تین ڈلیاں لیں۔ ان میں سے ہر ایک پر تین تین بار سورہ الطارق اور نادِ علیؑ پڑھیں۔ اس کے بعد دردِ زہ میں مبتلا عورت کو تھوڑے وقفے سے یہ ڈلیاں کھلا دیں۔ انشاء اللہ وضع حمل آسانی سے ہوگا۔

## برائے تسہیل ولادت

باوضو حالت میں نادِ علیؑ اور سورہ احقاف کو کسی چینی کی پلیٹ پر لکھ کر دھو کر حاملہ عورت کو پلائیں اور قدرے پانی ہاتھ پر لگا کر کوئی دوسری عورت اس کے پیٹ پر پھیرے۔ انشاء اللہ ولادت میں آسانی ہو۔

☆

دردِ زہ میں اسمائے اصحاب کہف اور نادِ علیؑ لکھ کر عورت کی چوٹی میں باندھیں بہت جلد ولادت ہو جائے گی۔ اس کے ساتھ ہی گڑ پر اسمائے اصحاب کہف اور نادِ علیؑ سات مرتبہ پڑھ کر گڑ پر دم کر کے عورت کو کھلائیں۔ اسمائے اصحاب کہف یہ ہیں۔

یملیخا۔ مکسلمینا۔ کشفوطط۔ آذر فطیونس۔ تبیونس۔ یوانس

بوس و کلبهم قطمیر

☆

اگر عورت دردزہ میں مبتلا ہو اور ولادت نہ ہو رہی ہو تو یہ نقش باوضو لکھ کر اس پر نادِ علیؑ پچاس بار دم کر کے ریشم کے کپڑے میں لپیٹ کر عورت کی چوٹی میں باندھے بچہ فوراً پیدا ہوگا۔ احتیاط کرے کہ بچے کی پیدائش کے فوراً بعد نقش کھلوا کر دریا یا کنوئیں یا بہتے ہوئے پانی میں ڈلوا دیں ورنہ پیٹ کے اندر سے انتڑیاں باہر آنے کا خطرہ ہے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

☆

بچے کی پیدائش عورت کے لئے ایک نہایت تکلیف دہ مرحلہ ہے۔ دردزہ کے وقت درجہ ذیل نقش کے گرداگرد نادِ علیؑ لکھ کر عورت کی چوٹی میں بندھوائیں۔ انشاء اللہ بچہ باآسانی پیدا ہوگا۔ پیدائش کے بعد نقش کھول کر دریا یا کنوئیں میں ڈال دیں یا دفن کر دیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۲۶ | ۱۸۲۹ | ۱۸۳۳ | ۱۸۱۹ |
| ۱۸۳۲ | ۱۸۲۰ | ۱۸۲۵ | ۱۸۲۰ |
| ۱۸۲۱ | ۱۸۳۵ | ۱۸۲۷ | ۱۸۲۴ |
| ۱۹۲۹ | ۱۸۲۳ | ۱۸۲۲ | ۱۸۳۴ |

# دردِ زہ سے نجات

اگر دردِ زہ شروع ہو اور بچے کی پیدائش میں تکلیف کا سامنا ہو تو باوضو ہو کر مندرجہ ذیل نقش کے گرد نادِ علیؑ لکھیں اور اسے موم جامہ کر کے عورت کی چوٹی میں بندھوائیں انشاء اللہ بچہ بخریت بلا تکلیف پیدا ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

☆

اگر بچے کی پیدائش میں دِقت اور بے پناہ درد کا سامنا ہو تو درج ذیل نقش لکھ کر اس پر نادِ علیؑ نوے بار دم کریں اور عورت کی چوٹی میں بندھوائیں۔ دس منٹ کے اندر بچہ پیدا ہوگا۔ پیدائش کے فوراً بعد نقش کھلوادیں۔

| بسم اللہ الرحمن الرحیم |
|---|
| القت ما فیھا وتخلت |
| واذنت لربھا وحقت |

☆

اگر بچے کی پیدائش میں دقت پیش آرہی ہو تو باوضو ہو کر ایک کاغذ پر حروف نورانی لکھ کر اس پر نادِ علیؑ ایک سو ایک بار دم کریں اور سفید کپڑے میں رکھ کر زچہ کی بائیں ران پر باندھ دے۔ انشاء اللہ بچہ فوراً پیدا ہو جائے گا۔ بچہ پیدا ہونے کے فوراً بعد نقش کھول کر کسی پاک جگہ دفن کردیں یا بہتے ہوئے پانی میں بہادیں۔

حروف نورانی یہ ہیں:

اح ر س ص ط ع ق ک ل م ن ہ ی

## عسر ولادت و ادرارِ بول

اگر بچہ پیدا ہونے میں تکلیف ہو رہی ہو تو درج ذیل نقش کو باوضو ہو کر لکھے اور کسی سفید کپڑے میں لپیٹ کر عورت کی چوٹی میں باندھ دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے بچہ فوراً پیدا ہوگا۔ بچے کے پیدا ہوتے ہی نقش کھول دیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

اگر کسی کا پیشاب بند ہو تو بھی یہ نقش مریض کی کمر پر گردوں کے مقام پر بندھوائیں۔ پیشاب کھل جانے کے فوراً بعد نقش کھلوادیں۔ نقش یہ ہے۔

جبرائیل ۷۸۶ عزرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ح | ا | و |
| ج | ہ | ز |
| د | ط | ب |

میکائیل اسرافیل

☆

سورہ النازعات اور نادِ علیؓ کے اعداد لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالنے سے ولادت میں آسانی پیدا ہوتی ہے۔

☆☆☆

